

## کلان تھیوڈولایت تین فٹ قطر کی

جسکو مسٹر ٹروٹن اور سمس کاریگران لنڈن نے واسطے استعمال گریٹ ٹرگناماٹریکل سروے ہندوستان کی تیار کی ) *

رسالے

جوکہ واسطے استعمال طلباء طامسن سول انجنیرنگ کالج رورکی کے
طیار کئے گئے ھیں

# رسالہ نمبر هفتم درباب پیمایش

مولفہ

لفٹیننٹ اف فایربرس صاحب رایل انجنیر
اسسٹنٹ پرنسپل طامسن کالج کا

## شنبھو داس

نیٹو سرویئنگ ماسٹر طامسن کالج روڑکی نے ترجمہ کیا

چھاپہ خانہ مدرسہ روڑکی میں چھاپا گیا

سنہ ۱۸۶۹ ع

---

# PAPERS

PREPARED FOR THE USE OF THE

# THOMASON CIVIL ENGINEERING COLLEGE,

ROORKEE

---

## No VII.

## SURVEYING

---

COMPILED BY LIEUT FIREBACE, R E,

ASSISTANT PRINCIPAL, THOMASON COLLEGE

TRANSLATED BY SHUMBHOO DASS.

*(Native Surveying Master, Thomason College)*

---

ROORKEE

PRINTED AT THE THOMASON CIVIL ENGINEERING COLLEGE PRESS

1869

## TRANSLATOR'S PREFACE.

This is a translation of the new manual of Surveying compiled for the English Classes of the Thomason College by Lieut. Firebrace R.E., Assistant Principal; Chapters VIII and XV being omitted as they related to military surveying and astronomy.

On some particular occasions English words about surveying are put originally as they are, because in Oordoo such words are not found which signify exactly the same meaning as in English, and also Sub-overseers and Sub-surveyors &c., when serving under Executive and Assistant Engineers will have great easiness in using original words.

ROORKEE, March 1st, 1869 } SHUMBHOO DASS, *Native Surveying Master, Thomason College*

## دیباچہ مترجم

واضح ہو کہ یہہ رسالہ (خصوصاً واسطے استعمال طلباء جماعت سوم طامسن کالج اور نیز عموماً بنا بر افادہ سب اوورسیئروں اور سب سرویروں پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ اور دیگر شائقین کے) ایک نئے رسالہ پیمایش سے جو لفٹننٹ فائربریس صاحب اسسٹنٹ پرنسپل نے واسطے انگریزی جماعتوں طامسن کالج کی تالیف کیا ہے ترجمہ کیا گیا — اور چونکہ فصل ہشتم اور فصل پانزدہم مندرجہ رسالہ مذکور کی بیان میں ملٹری پیمایش اور علم ہیئت کے ہیں (جنکا کام سب سرویروں کو نہیں پڑتا) اس جہت سے ترجمہ اونکا نہیں کیا گیا *

اس کتاب میں بعض موقعوں پر الفاظ انگریزی مستعملہ پیمایش اس غرض سے لکھے گئے ہیں کہ اول تو ایسے اونکے الفاظ اردو بامحاورہ اور بامعنی نہیں ہیں اور دوسرے یہہ کہ سب اوورسیئروں اور سب سرویروں وغیرہ کو جبکہ وے ماتحت اکزیکٹو اور اسسٹنٹ انجنیروں کے کام کرینگے بذریعہ اونکے گفتگو میں بہت امداد ملیگی *

اگرچہ اس کتاب کے ترجمہ میں حتی الامکان کوشش کی گئی ہے مگر ہر فرد بشر بمقتضاے الانسان مرکب من الخطاء والنسیان مملو سہو و خطائے معہذا اگر کہیں کسیطرح کی غلطی ہوگئی ہو تو ناظرین با تمکین سے امید ہے کہ اوس سے مترجم کو مطلع فرماویں (تاکہ بوقت دوبارہ چھاپنے کے وہ غلطی ساتھہ صحت کے بدل کی جاوے) اور کم استعدادی پر اس خاکسار کے لحاظ کریں بموجب بیت *

بپوش گر خطاے رسی و طعنہ مزن
کہ ہیچ نفس بشر خالی از خطا نبود

رڑکی — بکم مارچ — سنہ ۱۸۶۹ع

شنبھو داس — نیٹو سرویئنگ ماسٹر — طامسن کالج

# فهرست مضامین

اطلاع—ہندسے مندرجہ فہرست ذیل کے صفحون کتاب سے متعلق ہیں

## فصل اول

---

## فصل چہارم



---

## فصل پنجم



---

## فصل ششم



---

## فصل ہفتم

---

## فصل نہم



---

## فصل دہم



---

## فصل یازدہم



---

## فصل دوازدہم

بعل لگانا قوس کا صرف بذریعہ وتروں اور اوستوں کے ( مثلا استعمال کسي آله کے ) ( ۱۵۷ ) دوسلاه اوستوں کے جو که اندر کی طرف قوس کے ناپے جاتے هیں ( ۱۵۸ ) دوسلاه اوستوں کے جو نقاط مماس سے نکالے جاویں ( ۱۵۹ ) دوسلاه آله کے جسکه زاوے محیط پر بنائے جاویں ( ۱۶۲ ) طریقه دریافت کرنے مقدار زاویوں اور لمبائی وتروں کا ( ۱۶۳ ) طریقه تبدیل کرنیکا ایک قوس کو دوسرے میں ( ۱۶۴ ) دریافت کرنا نصف قطروں قوس مرکب کا ( ۱۶۵ ) بیاں لهریه دار قوس کا ( ۱۶۶ ) بیاں اوس قوس کا جو اوسوقت کام میں آتی هے جبکه سڑک خط مستقیم میں جاتی هے اور بچانا کسی روک کا منظور هووے ( ۱۶۸ ) طریقه رفع کرنے تهوڑي غلطی کا ( ۱۶۸ ) طریقه نشان کرنے قوسوں کا ( ۱۶۹ ) *

---

## فصل سیزدهم

بیاں میں لیولنگ کے -- -- -- ۱۷۱ سے ۲۰۰ تک

بیاں لیولنگ کے هنر کا ( ۱۷۱ ) بیاں گولاوت زمیں ( ۱۷۳ ) بیاں انحراف شعاعوں کا ( ۱۷۵ ) طریقه لیول کرنیکا ( ۱۷۶ ) بیاں وائي لیول اور طریقه اوسکی درست کرنے کا ( ۱۷۸ ) بیاں ڈمپی لیول اور طریقه اوسکی درست کرنے کا ( ۱۸۰ ) بیاں ٹروٹن لیول ( ۱۸۵ ) بیاں لیول کے گروں کا ( ۱۸۶ ) طریقه مشاهده کرنیکا بذریعه آله لیول ( ۱۸۷ ) بیاں لیولنگ کی فیلڈبک کا ( ۱۸۸ ) بیاں بنچ مارکس ( ۱۹۱ ) بیاں خاص جگهوں کا واسطے رکهنے لیول کے ( ۱۹۲ ) بیاں عملوں لیولنگ گریٹ ٹرگنامیٹریکل سروی کا ( ۱۹۳ ) بیاں کنٹورنگ کا ( ۱۹۶ ) بیاں واٹر یعنی فراشیشي لیول کا ( ۱۹۹ ) *

---

## فصل چهاردهم

بیاں میں انجنیرنگ کی پیمائشوں کے -- -- ۲۰۱ سے ۲۱۶ تک

بیاں اون بڑی بڑی تحریرونکا جو هندوستان میں مطلوب هوتي هیں ( ۲۰۱ ) نهایت اچهے طریقے واسطے پیمایش کرنے کے ( ۲۰۱ ) کم سے کم رقبه ملک کا جسکی پیمائش هونی چاهیئے ( ۲۰۲ ) بیاں نقشجات مطلوبه کا ( ۲۰۲ ) پلاٹ کرنا حصوں لیول کا ایک تخته کاغذ پر جسکے وسط میں ایک گول ٹروٹریکٹر چهپا هوا هوتا هے ( ۲۰۳ ) بیاں اس بات کا که کهاں کهاں پر خطوط لیول کے پیمایش هونے چاهئیں ( ۲۰۳ ) بیاں آزمایشي لیول اور عام پیمایش کا ( ۲۰۴ ) مقدار غلطے ریڈیوسڈ لیول کا

کہ حسعدر جادر سہمی حادی ھے ( ۲۰۷ ) بیاں اسکیل کا ( ۲۰۸ )
نعسے اردعاع ببدم مارکس کے کہ همراہ نعسہ هوے چاهئیں ( ۲۰۸ )
پیمائش‌کرنا تربورس کا ( ۲۰۹ ) بیاں اس بات کا کہ کسطور پر نسان
مقاموںکا زمیں پر هونا چاهئیے ( ۲۱۰ ) بیاں اون نعسوں کا جو واسطے
تجویز سڑک اور نہر اور ریلوے کے درکار هوتی هیں فرداً فرداً صفحوں
( ۲۱۲ ) ( ۲۱۳ ) ( ۲۱۴ ) پر ھے بیاں معدن هدایتوں کا ( ۲۱۴ ) *
تذییلس -- -- -- -- -- -- ۲۱۷ سے ۲۲۲ تک
( ۱ ) سے ( ۵ ) تک دریاب فرسوں کے ( ۶ ) میں صحیفیں گولاوں زمیں
اور انحرف شعاعوں کی واسطے لیول کے *

# غلطنامہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۲۷ | کے | سے | ۱۰۹ | ۲۱ | کرنے | کرکے |
| ۴ | ۲ | کگردسی | کگر سے | ۱۱۸ | ۱۹ | تھیوڈ | تدؤت |
| ,, | ۱۰ | نا نذر | نا تذر | ,, | ۲۱ | بنانا | بنانا |
| ۶ | ۳۰ | شکل ۷ | شکل ۸ | ۱۲۰ | ۱۱ | دوبھر یا | دوبھر |
| ۷ | ۱۷ | ملنی | ملے | ,, | ۲۳ | فرض ہ ہ | فرض کرو ، |
| ۸ | ۲ | ۳ ۳/۴ | ۱ ۳/۴ | ۱۲۱ | ۱۰ | ۲۸۲۶ اور ۲؛۲°۲ | ۲۸°۲۶ اور ۲°۲۶'۲ |
| ,, | ۱۹ | کاروس | کارتس | ۱۲۳ | ۳ | دوسلہ | دوسیلہ |
| ,, | ۲۱ | اصب | اوب | ۱۲۵ | ۱۶ | ارو | اور |
| ۱۱ | ۶ | انجھوں | انجھون | ۱۳۲ | ۱۳ | دالوں کے | واٹر شیڈ کی |
| ,, | ۱۹ | ۶ شکل | ۴ شکل | ۱۳۳ | ۲۴ | طرح کے | طرح سے |
| ۱۹ | ۶ | دست دما | دست دما | ۱۳۷ | ۲ | دو کنارہ | دو کنارے |
| ,, | ۱۲ | ,, | ,, | ۱۳۸ | ۴ | وین | وے |
| ۲۰ | ۲۵ | ۶۳ | ۳۶ | ۱۴۰ | ۲۱ | صدام | مقام |
| ۳۰ | ۶ | ھرادنک | ادنک | ,, | ۲۵ | فادم | قادم |
| ,, | ۸ | معاندہ | معاہدہ | ۱۴۳ | ۱۸ | ر و | و د |
| ,, | ,, | دو پلوں کو | پلوں | ۱۴۵ | ۱ | ا سے س شمال کی | ا سے س کی شمال |
| ۵۵ | ۲۱ | ۵۴ | '۵۴ | ,, | ۸ | ۲۳ | ۹۳ |
| ۵۹ | ۱۳ | ص' | ص' | ۱۴۶ | ۸ | اور ک | اور د |
| ۶۸ | ۱۹ | ھمدسہ | ھمسہ | ۱۵۲ | ۲۵ | عدود | عدد |
| ۷۶ | ۳۰ | فادم | دایم | ۱۵۵ | ۴ | حصوں سڑک | حصوں سڑک کے |
| ۸۳ | ۱۵ | ۹۰ | ۹۰° | ۱۶۱ | ۲۶ | ۱۶۶ | ۱۵۵ |
| ۸۵ | ۱۳ | ۲ء | ء۲ | ۱۶۴ | ۵ | نصف | نصف قطر |
| ,, | ۲۳ | ۲=۲ | ۱=۶ | ,, | ۱۴ | کئے حائیدگی | کی حائیدگی |
| ۸۸ | ۴ | انگریزی | انگریزی میں | ۱۶۶ | ۱ | آھنی | آھنی کے |
| ۸۹ | ۱ | نقاط | نقاط سے | ۱۶۷ | ۲ | لو | دو |
| ,, | ۱۱ | باب اول | فصل دوم | ,, | ۱۱ | نصف قطو | نصف قطر کے |
| ,, | ۳۰ | دنکر | دیگر | ۱۷۲ | ۱۳ | ع س | ع |
| ۹۰ | ۱۲ | مثلثی | مثلثی | ۱۷۶ | ۳ | ندرنہ | نذریعہ |
| ,, | ۲۰ | بموجب ۲۲ | بموجب ۳۶ | ۱۹۱ | ۲۱ | اور نا | اور نار |
| ,, | ۳۱ | ـ ب ب م | ـ ب ب م' | ۱۹۹ | ۲۳ | اور فاددہ | اور فایدہ |
| ۹۵ | ۷ | موڈون | موزون | ,, | ۲۸ | ک | گ' |
| ,, | ۱۰ | فایدہ | فاعدہ | ۲۰۰ | ۲۷ | ملک آوو | ملک اور |
| ,, | ,, | فادم | کام | | | | |

صفحہ ۱۲۱ کی اول دوم نہم سطر میں بجاے + اس علامت کے × یہہ علامت ہونی چاہیئے اور فیلڈبک میں C سے A کو پیمایش کرنے میں 600 فٹ کی دوری پر مقام g کا لکھنا چاہئے




# فصل اول

بیان میں جامیٹریکل ڈرائنگ یعنی

## نقشہ بالہندسہ کے

واضح هو کہ اگر ایک نقاش نے هر سر موقع کبھی هی درستی سے سرانجام پایا هو مگر جب تک کہ اوسکا نقشہ نہایت هوشیاری اور درستی سے یعنی مفصلاً هرایک کام نہ ثبت کیا جائیگا تب تک اوس سے هرگز فائدہ نمایش کا ظاهر نهوگا کیونکہ حقیقت میں تمام نمایشیں مجموعہ نسبتہاے یعنی مفصل کامونکا هوتی هیں یعنی وجہہ صحت نسبتہاے پر درستی نمایش کی منحصر هے—اور چونکہ تمام قواعد نقاشی کے اصول علم هندسہ پر مبنی هیں اسلیئے بنابر تصریح اون مفصل کامونکے جاننا جامیٹریکل ڈرائنگ یعنی نقشہ بالهندسہ کا بہ ضرور هے لهذا چند هدایتیں دریاب انتظام الات وغیرہ بنابر استعمال عوام درج کیجاتی هیں *

کاغذ عمدہ قسم کا کہ سطح اوسکی صاف هو مگر زیادہ چکنی نہو هونا چاهیئے اور اوسکو چھیلنا یا زور سے ربڑ کرنا یا دھونا وغیرہ اچھا نہیں هے کیونکہ ان سے سطح کاغذ کی خراب هوجاتی هے اور اگر بالفرض ضرورت ربڑ هووے تو استعمال اوسکا بدرجہ اول نہایت آهستگی سے کاغذ پر کیا جائے *

پنسل F یا H کی واسطے کھینچنے خطوط وغیرہ کے نہایت عمدہ هے مگر استعمال اوسکا نہایت نرمی سے واجب هے یعنی جبکہ کوئی خط کھینچنا منظور هو تو نہ کمال ملایمت سمت مطلوبہ میں کھینچنا چاهیئے اور یہہ یاد رهے کہ تمام عمل میں سواے ضروری خطوط اور کوئی زاید خط نہ کھینچے جائے *

سیاهی کو مصفا پانی میں باحتیاط تمام ایسا گھسنا چاهیئے کہ نہ تو بہت پتلی هو اور نہ بہت گاڑهی—اور جبکہ سیاهی طیار هوجاوے تو ایک یا دو دفعہ کی ازمایش سے (جو بوسیلہ کھینچنے خطوط کے ایک خراب کاغذ پر کیجاتی هے)

بہۃ معلوم ہوگا کہ اب سیاہی واسطے کھینچنے خطوط وغیرہ کے درست ہے *

استعمال پرکارونکا—پرکاروں کو چوتی پر سے بذریعہ چاروں اونگلیوں اور انگوٹھے کے استوار پر پکڑنا چاہیئے کہ اندر مقصد کے کم سے کم ایک یا دو اونگلیاں رہیں کیونکہ اس ترکیب سے فاصلہ درمیانی دو نقاط کا درجہ بدرجہ بلا کسی جھٹکے کے بآسانی تمام کم و بیش ہوسکیگا—اور تمام صورتوں میں جبکہ کھینچنا ایک دایرہ یا دایرا ایک خط یا اسکیل کا منظور ہو تو سرے پرکار کو بمدد اونگلیوں دوسرے ہاتھہ کی متحرک کرنا چاہیئے اور نیز جبکہ دایروں ہم مرکز کا رسم کرنا مد نظر ہو تو جاے مرکز پر اونکا سوراخ بذریعہ نوک پرکار بہت بڑا ہوجائے *

استعمال ڈرائنگ پن کا—اول پن کو پانی سے خوب صاف کرکے بذریعہ دوسرے قلم یا ٹکڑہ کاغذ کے بدرے سیاہی درمیان نوکوں پن کے بھرکر مضبوطی سے پکڑو اور کنارہ رولر سے مس کرتا ہوا آہستہ آہستہ بسمت خط متحرک کرو مگر مابین عمل اِس بادونکا لحاظ رہے کہ دونو نوک پین کی سطح کاغذ سے چھوتی رہیں—اور کاغذ پر یکساں دباؤ پڑے—اور آہستہ آہستہ یکساں حرکت سے متحرک رہے—اور خط اپنے حد سے زیادہ نہ کھنچے—تو استوار پر خط کل لمبائی تک موٹائی میں یکسان اور صاف ہوگا اور کہیں سے موٹا یا پتلا نہوگا—اور جب پین مذکور سے کام ہوچکے تو اوسکو صاف کرکے بعد خشک ہونے کے بحفاظت تمام رکھنا چاہیئے *

دیگر آلات واسطے استعمال عوام کے پروٹریکٹر اور سکتر اور مارکوس اسکیلیں ہیں اور بیان انکا فرداً فرداً صفحہ ۸ اور ۱۰ اور ۱۵ پر درج ہے *

بیان عام قاعدوں کا جو واسطے جامیٹریکل ڈرائنگ کے مناسب ہیں *

(۱) جس خط کی اصلا ضرورت نہو اوسکا کھینچنا کچھہ ضرور نہیں ہے اور کام کے شروع کرنے میں تا وقتیکہ باتیں آیندہ خوب سمجھہ میں نہ آجائیں جلدی نکرنی چاہیئے مگر جبکہ خط صرف بذریعہ پنسل کھینچنا منظور ہو تو پینسل F یا H کی لیکر اوسکو ایسی تراشنی چاہیئے کہ جس سے نہایت باریک خط کھینچ سکیں بعد اوسکے آہستگی سے ایسا خط کھینچنا واجب ہے کہ نظر سے دیکھائی پڑے تو استوار پر کام کرنے سے کاغذ نہایت مصفا اور کام بصحت تمام انجام پاویگا *

(۲) جبکہ کوئی خط مابین دو نقاط کھینچنا منظور ہو تو رولر کو اون نقاط پر استوار سے قایم کرو کہ خط مذکورہ ٹہیک نقطوں مذکورہ میں گذرے *

(۳) خطوطکو اول ہی اسقدر لمبا کھینچنا چاہیئے کہ بعد میں ضرورت اونکے بڑھانے کی نہو کیونکہ چھوتے خطوں کے بڑھانے سے یہہ بات غیر ممکن ہے کہ خط بڑھایا ہوا مستقیم ہووے تا وقتیکہ پیشتر سے چند نقاط ایک خط مستقیم میں بذریعہ کسی دیگر قاعدہ کے نہ دریافت کیئے جائیں *

(۴) جبکہ ایک مفروضہ نقطہ سے ضرورت کھینچنے چند خطونکی ہووے یا بہت سے ایسے نقاط ہوں کہ اون میں سے ایک نقطہ ایسا ہو کہ اوسپر دو یا زیادہ خط ملیں تو خطونکو اوس نقطہ سے اور نقاط تک اسطور پر کھینچو جیسے کہ نصف قطر ایک دایرہ کے مرکز سے نقاط محیطی تک کھینچے جاتے ہیں *

(۵) جبکہ کوئی شکل یا اوسکا جز بذریعہ اسکیل بنانا جاوے تو اوس صورت میں جبکہ اسکیل بڑی ہوگی احتمال غلطی کا کم ہوگا اسلیئے تمام زاوئے اور نقاط بوسیلہ کھینچنے بڑے بڑے دایروں کے ( جسکا بیان آیندہ کیا جاویگا قایم کرنے چاہئیں *

(۶) جبکہ کوئی نقطہ بوسیلہ تقاطع قوسوں یا خطوط مستقیم قایم کیا جاوے تو یہہ بات ملحوظ رہے کہ جاے تقاطع پر مابین خطوط کم سے کم زاویہ ۳۰ درجہ کا بنے *

(۷) جبکہ کوئی قوس یا خط دوسرینکو بطور بالا قطع کرے تو نقطہ تقاطع کو بخیال اسکے کہ نقشہ پر کوئی بیفایدہ خط نہ کھینچنے پائے بعد مٹانے اون قوسوں یا خطوں کے قایم کرنا چاہیئے *

(۸) جبکہ موافق ایک معین لمبائی کے ایک خط پر نشان کرنے منظور ہوں تو یہہ کچھہ ضرور نہیں کہ اوس لمبائی کی برابر موافق نشان کرنے چلے جاؤ بلکہ اول کوئی ضعف اوس لمبائی کا لیکر برابر اوسکے خط مفروضہ پر نشان کرکے بعد میں مطلوبہ حصوں میں تقسیم کرنا چاہئے یعنی اول کل کام کو کرکے بعد میں اوسکے جزوں کو کرنا چاہیئے نہ کہ برعکس اسکے اور یہی اصول پیمایش کرنیکا مدل نقشہ بنانے کی ہے اور خصوصاً بنابر طیاری اسکیلونکے بہت مفید ہے *

بیان طیاری کاغذ نقشے کا — واضح ہو کہ قبل بنانے نقشے کے اول طیار کرنا کاغذ کا ہے جوکہ ایک ہموار مصفا سطح ڈرائنگ بورڈ یعنی نقشے کے تختہ پر جمایا جاتا ہے — اور یہہ اسطور پر کیا جاتا ہے کہ اول کنارہ کاغذ کے مستقیم حالت میں اسطرح سے تراشنے چاہیں کہ ایک دوسرے سے قریباً زاویہ قایمہ بنائیں اور کاغذ اسقدر بڑا ہووے کہ اوسپر بعد کھینچنے نقشہ اور اوتارنے ڈرائنگ بورڈ کے حاشیہ معقول بچرہے *

کاغذ پر جسطرف نقشہ بنانا ہو اوسکے نیچے کی سطح کو بذریعہ اسفنج پانی سے خوب تر کرنا چاہئیے اور بعد میں جبکہ کاغذ پانیکو جذب کرلیوے اور قدرے نم باقی رہے اور سطح کاغذ کے کچھہ کچھہ تاریک اور شکن نما معلوم ہونے لگے تو سطح بھیگی ہوئی کو ڈرائنگ بورڈ کی سطح پر اسطرح سے رکھو کہ کنارہ اوسکے متوازی بورڈ یعنی تختہ رہیں تاکہ استعمال تی اسکویر میں دقت نہووے *

بعد اسکے ایک مستقیم چاتے رولر کو کاغذ پر متوازی کنارہ بفاصلہ آدہ انچہ
قایم کرکے اور مضبوطی سے دبا کر کنارے کاغذ کو رولر کی کگر سے مس کرتا ہوا
لوٹ دو اور دب ایک برس سے کنارے متعلقہ شدہ پر لئی لگاکر سطح بورڈ سے
ملاؤ اور پھر رولر کو باہستگی کنارے لئی چسپیدہ پر رکھکر زور سے دباؤ تو اسطریق
سے کنارہ کاغذ کا سطح بورڈ سے بخوبی اتصال پاجائیگا اور موافق اس ترکیب کے
اول طولکے اور بعد میں عرض کے کناروںکو چسپاں کرنے چاہئیں اور اگر اول
ہی متقابلہ اور متوازیہ طرفوں کاغذ پر لئی لگائی جائیگی تو واسطے رفع
ان شکنوں کے جو بعد خشک ہونیکے نمودار ہونگی کوس کرنی پڑیگی تاہم انکا
رفع ہونا موہوم ہے اور جبکہ کاغذ بخوبی چسپاں ہوجائے تو اوسکو سایہ میں
خشک کرنا چاہئیے کیونکہ اگر آگ یا باہر دھوپ سے سکھلایا جاویگا تو جس
حصہ کنارے پر کہ لئی کم لگی ہوگی وہ جلدی خشک اور شق ہوکر کنارے چسپیدہ
سے علیحدہ ہوجائیگا *

---

ترکیب کپڑہ لگانے کی نیچے کاغذ کے یہہ ہے کہ اول پارچہ کو ایک صاف ہموار
سطح ڈرائنگ بورڈ یا میز وغیرہ پر خوب تانکر بموجب ہدایت بالا کناروںکو
بخوبی چسپاں کرنا چاہئیے ( مگر واضح رہے کہ پیشتر اس سے جس سطح پر
کہ کپڑہ پہیلایا جاوے اوسپر روغن یا چربی ملنی چاہئیے کیونکہ اگر یہہ نہ کیا
جاویگا تو کپڑہ سطح مذکور سے چپک جاویگا ) بعد اوسکے اوسپر ایک برس سے
لئی کو پہلینگ پہیلاو کہ اجزاے پارچہ میں اثر کرجائے ( اس سے یہہ فایدہ ہے
کہ جب کپڑہ خشک ہوجاتا ہے تو بعد میں اوتہانے سے سکڑنے نہیں پاتا )
دب کناروں کاغذ کو بحالت مستقیم تراس کر اور ہر ایک تختے کاغذ کی پشت پر
لئی لگاکر پارچہ پر ترتیب ایک دوسرےکے رکھو اور آہستہ سے بطور مکتوب اکٹھا
کرلو ـــ اور اگر کاغذ بعینہ کا بہت اچھا اور موٹا ہووے تو بعد لگانے لئی کے جبکہ
نمی لئی کاغذ میں اثر کرجاوے تو اوسکو کپڑے پر رکھنا چاہئیے تو اسطور پر کاغذ
نہایت ہمواری اور درستی سے بلا نقص جم جاویگا اور اگر کاغذ بعد لگانے لئی
کے بلا اثر نمی لئی کے پارچہ پر رکھا جائیگا تو اکثر جا سے سطح کاغذ کی
بباعث اثر ہوا مثل آبلہ اوپر کو اوٹھہ جائینگے اور جبکہ نمی لئی کی بخوبی سرایت
کرجاوے تو پھر واسطے دوبارہ نم کرنے اور یکساں کرنے تمام سطح کے دوبارہ
لئی کو بذریعہ برس لگاکر کاغذ کو آہستگی سے پارچہ پر رکھو اور وسط سے کناروں
تک کسی کپڑہ یا ملایم شے سے دبانے چلے آو تو اس طریق سے تمام خطوط بعینہ
اصلی حالت میں رہینگی ــــ اور تا وقتیکہ کاغذ بخوبی خشک نہوجاے اوسکو
اوتارنا لازم نہیں ہے اور سکھلانے کے لیئے جلدی نچاہئیے بلکہ ایک کمرہ میں
رکھکر خشک کرنا چاہئیے *

پھٹکری واسطے ایمبرس لئی کے بہت عمدہ ہے اور اگرچہ اسکی ایمبرس سے لئی میں خوب چسپیدگی زیادہ نہیں ہوتی مگر خوبی کہ نقشہ جسکا ہوجاتا ہے وہ اوسمیں ملائمی رہتی ہے *

---

سوالات مندرجہ ذیل واسطے جامیٹریکل ڈرائنگ کے بہت مناسب ہیں اور بلکہ چند اون میں سے واسطے لگانے داغ بیل اور خصوصاً قائم کرنے خطوط وغیرہ بہت مفید ہیں لہذا طلباء کو چاہئے کہ ان سوالات کو بخوبی یاد کریں کیونکہ وے بذریعہ ایکے بالخصوص پرکارونکے ایک رسی کو ( جسکا ایک سرا بندھا ہوا ہو ) واسطے کھینچنے قوسونکے ہر ہر موقع اور جگہ کی ضرورت کو واسطے ناپنے فاصلونکے کام میں لاسکتے ہیں *

اطلاع — تمام اشکال میں باریک خطوں سے خطوط مفروضہ اور باریک نقطہ دار سے وے خطوط جو بنابر حصول نتیجہ کھینچے ہیں — اور موٹے خطوں سے وے خط جنکے ملانے یا کھینچنے سے نتیجہ حاصل ہو ظاہر ہوتے ہیں — اور نقاط مفروضہ وے نقطے ہیں جنکے گرد دایرے ہیں اور جو خطوط کہ بنابر ثبوت درکار ہیں اونکو چھوڑ دیا گیا ہے ؛

## سوال اول

زاویہ مفروضہ کی تنصیف کرو

فرض کرو کہ ب ا س ( دیکھو شکل ۱ ) زاویہ مفروضہ ہے — ا ب اور ا س میں ا ی = ا د قطع کرو اور د اور ی کو مرکز مانکر فاصلہ مساوی نصف قطروں کے ( دیکھو قواعد ۵ و ۶ اور ۷ کو ) قوسین کھینچو جو آپسمیں نقطہ ف پر قطع کریں تو خط ا ف کی ملانے سے زاویہ مفروضہ کی تنصیف ہوجاویگی *

## سوال دوم

ایک خط مستقیم معلوم پر ایک نقطے مفروضہ سے عمود نکالو یعنی ایک ایسا خط کھینچو جو خط مفروضہ سے زاویے قائمے بناوے *

( ا ) جبکہ نقطہ ب خط معلومہ ا ب میں ( دیکھو شکل ۲ ) فرضاً درمیان میں واقع ہے تب ب س اور ب د مساوی فاصلے لیکر س اور د کو مرکز مانکر فاصلہ مساوی نصف قطرونکے ( دیکھو قواعد ۵ اور ۶ اور ۷ ) قوسین کھینچو جو ایک دوسرینکو نقطے ی پر قطع کریں اور ملاوے ب کو تو خط ی ب عمود مطلوبہ ہوگا *

(۲) جبکہ نقطے ب خط ا ب میں نہیں ہے ( دیکھو شکل ۳ ) ب کو مرکز
فرض کرکے کسی دوری پر ایک ایسا دایرہ کھینچو جو ا ب کو نقاط س اور د پر
قطع کرے بعد اوسکے نقاط س اور د کو مرکز مانکر بفاصلہ مساوی نصف قطروںکے
(دیکھو قاعدے بالا) مقابل نقطے ب کے قوسیں کھینچو جو قطع کریں ایک دوسرے
کو گ پر تو جو خط نقاط ب اور گ میں ملایا جاویگا عمود مطلوبہ ہوگا *

(۳) جبکہ نقطہ مفروضہ خط معلومہ میں نزدیک ایک سرے کے واقع ہے *
طریقہ اول — نقطہ د باہر خط ا ب کے فرض کرو ( دیکھو شکل ۴ ) اور د کو
مرکز مانکر بفاصلہ د س ایک قوس کھینچو جو ا ب کو ی پر قطع کرے بعد اسکے
ی د کو بڑھاؤ جو قوس مذکورہ کو نقطہ ف پر قطع کرے تو جو خط نقاط س اور
اور ف میں ملایا جاویگا وہ ا ب پر عمود مطلوبہ ہوگا *

طریقہ دوم — نقطہ ب سے ( دیکھو شکل ۵ ) ا ب پر چار اکائیاں کسی مناسب
اسکیل مساوی حصوں کی لیکر س تک قایم کرو اور ب کو مرکز مانکر بفاصلہ ۳
اکائیوں اسکیل مذکورہ کے ایک قوس کھینچو اور ایساہی س کو مرکز فرض کر کے
بفاصلہ ۵ اکائیوں کے ایک دوسرے قوس کھینچو جو قطع کریں ایک دوسریکو نقطے
د پر تو ب د عمود مطلوبہ ہوگا کیونکہ $5^2 = 4^2 + 3^2$ کے ∴ زاویہ س ب د
قایمہ ہوگا *

(۴) جبکہ نقطہ مفروضہ خط معلومہ میں نہو اور نہیں نزدیک مقابل ایک
انجام کے واقع ہووے جیسا کہ نمبر ۲ میں ہے — نقطے مفروض سے (دیکھو شکل ٦)
ایک خط قطع کرتا ہوا خط معلومہ کو اسطور سے کھینچو کہ خط مفروضہ سے زاویہ
$40^\circ$ یا $50^\circ$ کا بناوے بعد ازاں د س خط پر ایک نصف دایرہ کھینچو جو قطع
کرے خط مفروضہ کو ایک نقطہ پر جو خط اس نقطے اور نقطے مفروض میں وصل
کیا جاویگا عمود مطلوبہ ہوگا *

(۵) اگر نقطہ مفروض نہایت دور خط معلومہ سے واقع ہو اور قواعد مرقومہ
بالا سے کام نہوسکے تو اول س د عمود (دیکھو شکل ۷) قایم کرو بعد ازاں نقطے
پ سے ا پ متوازی ( دیکھو شکل سوم ) س د کا کھینچو تو وہ ب ا ب پر عمود
ہوگا اور اسطرحوں سے کئی عمود متوازی کسی ایک کے اونمیں سے کھینچنے سے قایم
ہوسکتے ہیں *

## سوال سوم

نقطہ مفروضہ سے ایک خط متوازی خط مفروضہ کے کھینچو

(۱) سرا پرکار کا نقطہ مفروضہ أ پر (دیکھو شکل ۷) قایم کرکے پرکار کو اسقدر کھولو

کہ دوسرے سرے سے ( یعنی جسمیں پینسل لگی ہوئی ھے ) ایک قوس مس کردی ہوئی خط مفروضہ ا ب سے کھینچے سکیں بعد اسکے کوئی اور نقطہ ا خط ا ب میں کسی فاصلہ پر لو اور اوسکو مرکز مانکر بموجب پہلے نصف قطر کی اوسی سمت میں قوس کھینچو جسمیں کہ نقطہ اَ واقع ھے پس جو خط اَ سے مس کرتا ہوا اس قوس کو کھینچا جاویگا وہ متوازی ا ب کا ہوگا *

اگرچہ لمبائی ا ب کی کسقدر کیوں نہووے مگر طریقہ بالا سے ہمیشہ کام کرنا مفید ہوگا اور عمودی فاصلہ اَ کا ا ب سے نصف تمام اسی ترکیب سے دریافت کرنا چاہیئے کیونکہ مس کرنا ایک قوس اور ایک خط مستقیم کا بلا لحاظ غلطی ۰۰۵ء انچھہ کے ایکھہ سے بخوبی معلوم ہوسکتا ھے *

(۲) یہہ سوال بوسیلہ رولر اور مثلث کے مانند سوال مندرجہ صفحہ ۱۵ کے بھی حل ہوسکتا ھے *

## سوال چہارم

ایک ایسا خط کھینچو جو بڑھانے سے زاویے مصورہ دو خطوںکو جو خارج کرنے سے باہر کاغذ کے ملتے ہاں تنصیف کرے *

فرض کرو کہ پ ق اور ر ص ( دیکھو شکل ۹ ) خطوط ہیں *

پ ق میں نقطہ ع لیکر ع ط متوازی ر ص کا کھینچو اور ع ط = ع ب قطع کرکے پ ط کو یہانتک خارج کرو کہ ر ص سے نقطہ ر پر ملیں بعد اسکے ف ر کو تنصیف کرکے عمود م ن نکالو تو یہہ عمود خارج کرنے سے نقطہ تقاطع پ ق اور ر ص میں گذریگا اور زاویہ کی تنصیف کریگا *

## سوال پنجم

ایک زاویہ برابر زاویے مفروضہ کے بناؤ

(۱) فرض کرو کہ د س ی ( دیکھو شکل ۱۰ ) زاویہ مفروضہ ھے اور نقطہ ا خط معلومہ ا ب میں وہ نقطہ ھے جسپر زاویہ برابر زاویے د س ی کی بنانا منظور ھے س مرکز سے کسی مناسب فاصلہ پر ایک قوس کھینچو جو قطع کرے خطوں کو د اور ی پر بعد اسکے ا مرکز سے بفاصلہ ا پ = س د کے اور پ مرکز سے بفاصلہ پ ف = د ی کے قوسیں کھینچو جو قطع کریں ف پر اور ملاؤ ف ا کو تو زاویہ پ ا ف زاویہ مطلوبہ ہوگا *

(۲) جبکہ زیادہ صحت درکار نہو تو ہرایک زاویہ جسکی تعداد معلوم ہو بوسیلہ پروٹریکٹر بنایا جاسکتا ھے *

پروٹریکٹر اکثر ہاتھی دانت کے تسکیل مستطیل لمبائی میں ۶ انچھ اور چوڑائی میں ۱¾ انچھ ہوتے ہیں — اور اوسکے تین کناروں پر نشان زاویوں کے دیئے ہوتے ہیں ( تمام خطوط ایک نقطہ سے جو ٹھیک وسط میں چوتھے کنارہ کے ہوتا ہے کھنچے جاتے ہیں ) اور شمار درجونکی دو قطاروں میں لکھی ہوتی ہے بیرونی پر صفر درجہ سے ۱۸۰° تک اور اندرونی پر ۱۸۰° سے ۳۶۰° تک — اور طریقہ استعمال کرنے اس آلہ کا مثال ذیل سے بخوبی واضح ہوگا *

فرض کرو کہ زاویہ ۴۰ درجہ کا بنانا منظور ہے سادے کنارہ کو خط ا س سے اسطرح سے ملاکر رکھو کہ نشان وسطی نقطہ س پر رہے ( دیکھو شکل ۱۱ ) بعد اوسکے پروٹریکٹر کو اسقدر گھماؤ کہ نقطہ وسطی اپنی جگہہ پر قائم رہے اور نشان ۴۰ کا ٹھیک سیدھ میں خط ا س کی آجاوے تب خط س د سادے کنارہ سے مس کرتا ہوا کھینچو تو د س ا زاویہ مطلوبہ ہوگا اور باسانی کاغذ پر بنایا جاسکتا ہے *

جبکہ خط س ا اسقدر چھوٹا ہو کہ عمل بالا جاری نہیں ہوسکتا تو سادے کنارے کو خط ا س سے اسطرح سے ملاکر رکھو کہ نشان وسطی نقطے س پر رہے ( دیکھو شکل ۱۲ ) بعد اسکے مقابل میں درجوں مطلوبہ کے نشان کرکے بذریعہ پروٹریکٹر اس نشان اور نقطے س میں خط ملادو تو زاویہ مطلوبہ بنجاویگا *

پوشیدہ نرہے کہ اسکیلیں پروٹریکٹر کی اسقدر آسان اور سادی ہیں کہ حاجت بیان نہیں رکھتی مگر طریقہ بنانے ڈائگونل اسکیلونکا ( صفحہ ۲۳ ) پر لکھا ہے صرف اس موقع پر ترکیب بنانے اسکیل آف کارڈس کی لکھی جاتی ہے جو پروٹریکٹر میں C h° سے شناخت کی جاتی ہے چنانچہ ترکیب اسکے بنانیکی یہہ ہے کہ ا ع ب † ایک ربع دائرہ کھینچکر محیط کو ۱۰° ۱۰° کی قوسوں میں

---

† ناظرین کو چاہئیے کہ بوقت ملاحظہ اِس کتاب کے کل شکلوں پر بجائے حروف انگریزی کے حروف فارسي جو ذیل میں مقابل ہرایک حرف انگریزي کے لکھے ہیں لکھہ لیوے *

| A | B | C | D | E | F | G | H | I | J | K | L | M | N | O | P | Q | R | S | T | X | Y | Z |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | س | د | ی | ف | گ | ه | ع | ح | ک | ل | م | ن | و | پ | ق | ر | ص | ط | لا | ء | ز |
| a | b | c | d | e | f | g | h | i | j | k | l | m | n | o | p | q | r | s | t | x | y | z |
| ا′ | ب′ | س′ | د′ | ی′ | ف′ | گ′ | ه′ | ع′ | ح′ | ک′ | ل′ | م′ | ن′ | و′ | پ′ | ق′ | ر′ | ص′ | ط′ | لا′ | ء′ | ز′ |

| a′ | b′ | c′ | d′ | e′ | f′ | اور | a″ | b″ | c″ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا″ | ب″ | س″ | د″ | ی″ | ف″ | اور | ا‴ | ب‴ | س‴ وغیرہ |

تقسیم کرو اور ب سے ا تک ۱۰-۲۰ ۳۰ ۴۰ وغیرہ تا ۹۰ لکھکر ا ب کو ملاؤ
بعد اوسکے ب مرکز سے بفاصلہ نصف قطروں درمیانی ب اور مختلف حصوں کے
قوسیں کھینچو جو ا ب کو نقاط




۱۰-۲۰ ۳۰ ۴۰ وغیرہ پر قطع کریں
چونکہ شکل ہذا میں نصف قطر
وتر مختلف قوسوں کے ہیں اسلئے
ا ب کو اسکیل آف کارڈس کہتے
ہیں — اور کمی و بیشی اسکیل کی
لمبائی نصف قطر پر موقوف ہے مگر
تحریر اقلیدس کے چوتھے مقالہ کی
۱۵ شکل میں یہہ بات ثابت ہوگی
ہے کہ ضلع مسدس اندرونی ایک دایرہ کا = نصف قطر دایرہ ہوتا ہے یعني
نصف قطر دایرہ کا = وتر قوس ۶۰° کے *

استعمال اسکیل کا — س کو مرکز مانکر ( دیکھو شکل ۱۳ ) بفاصلہ اوس نصف
قطر کے کہ مساوی اوس خط کے ہو جو صفر سے ۶۰ تک اسکیل پر ہے ( دیکھو شکل
۱۱ ) قوس ہ ک کھینچو جو قطع کرے س ا کو ہ پر بعد اوسکے ہ کو مرکز فرض
کرکے بفاصلہ اوس نصف قطر کے کہ مساوي اوس خط کے ہو جو صفر سے ۳۰ یا
اور کسی مفروضہ زاویہ تک اسکیل پر ہے ایک قوس کھینچو جو قطع کرے ہ ک کو
ک پر تو ک س کے ملانے سے ک س ہ زاویہ مطلوبہ ہوگا

واضح ہو کہ طریق بالا واسطے بنانے زاویا کے بہ نسبت پروٹرکٹر کی نہایت
عمدہ ہے مگر زیادتي نصف قطر اسکیل آف کارڈس پر زیادہ تر صحت منحصر
ہے *

## سوال ششم

ایک خط کو کئي مساوي حصوں میں تقسیم کرو

(۱) جبکہ (ن) تعداد حصونکی ۲۰ سے زیادہ نہووے تو پرکار کو اندازاً بقدر ن
وین حصے خط کے کھولکر ایک سرے خط سے علی التوالي نشان کرتے چلے جاؤ اور انجام
میں اگر زیادتي یا کمي بقدر ن وین حصے معلوم ہووے تو کسادگي پرکار کو
بلحاظ غلطی ن وین حصے کم و بیش کرکے مکرر عمل کرو اور تاوقتیکہ لمبائي ن
وین حصے کي ٹھیک معلوم نہووے تو عمل بالا جاري رکھو *

طریقہ بالا بابت تقسیم خطوط جہت استعمال ڈرائنگ بہت مفید ہے اور

اور عندالاستعمال صرف دو یا تین دفعہ آزمایش کرنا کافی ہوگا لیکن اختصار طریقہ
بالا کا تدارک ذیلی طریقہ ذیل اسطرح سے ہوسکتا ہے فرض کرو کہ اگر ن' کی دو
قسمیں پ' اور و' ہوویں اور ب' مساوی کسی ضعف ۲ کے مثلاً ۲ ۴ ۸ وغیرہ
کے ہووے تو اسصورت میں اول خط کو نصف کرو ( کہ صرف بوسیلہ دو آزمایش کے
ہوسکتا ہے ) اور پھر ہر ایک نصف حصے کو تنصیف کرکے عمل تنصیف جاری
رکھو تاوقتیکہ خط مطلوبہ حصوں ب' میں تقسیم ہوجاوے اب فرض کرو کہ پھر
ان حصوںکو و' حصوں میں تقسیم کرنا ہے تو اس حالت میں و' واں حصہ
بوسیلہ ترکیب بالا حاصل کرنا چاہئیے *

اسکیلوں کے بنانے میں بڑے حصے تو موافق ترکیب بالا کے دریافت کئے جاتے
ہیں لیکن چھوٹے حصے بموجب ترکیب ذیل حاصل ہونگے *

(۲) فرض کرو کہ م ن خط مفروضہ ,دیکھو شکل ۱۴) ن' = ۱۳ حصوں میں تقسیم
کرنا ہے—م ن خط کے م نقطہ سے م ا عمود کھینچو اور م کو مرکز مانکر بفاصلہ
۱۳ حصوں کے ( جو کسی اسکیل کے مساوی حصوںکی برابر لئے جاوینگی ) ایک
قوس کھینچو جو م ا کو ا پر قطع کرے بعد اسکے ن ا کو ( لمبائی نصف قطر ن ا
کی اسقدر لینی چاہئیے کہ خط ن ا خط م ن سے ایک زاویہ قریب ۳۰° تا ۵۰° کا
بناوے ) ملاکر اسطور پر ۱۳ مساوی حصوں میں تقسیم کرو کہ اول لمبائی کسی
اسکیل کے ایک حصہ کی لیکر اوسکو متواتر ۱۳ مرتبہ نشان کرتے چلے جاو—اور نقاط
گ'۱ و گ"۲ و گ'''۳ سے خطوط گ'۱ ب'۱ و گ'۲ ب'۲ گ'۳ پ'۳ وغیرہ متوازی م ا کے
کھینچو تو م ن نقاط پ'۱ پ'۲ پ'۳ پر ساتھ ن ا کے تقسیم ہوجاویگا مگر ن ا (۱۳)
مساوی حصوںمیں تقسیم کیا گیا ہے تو م ا بھی ۱۳ مساوی حصوں پر تقسیم ہوجاویگا *
(۳) ایک خط بہت آسانی سے بوسیلہ آلہ سیکٹر تقسیم کیا جا
سکتا ہے *

واضح ہو کہ سکٹر ایک ایسا مفید آلہ ہے کہ اوسکو عام اسکیل قرار دے سکتے
ہیں اور نیز بمدد اوسکے حل تمام نسبتی سوالات کا اور تقسیم خطوںکی حصوں
مطلوبہ میں—اور قایم کرنا یا پیمایش کرنا اصطلاحی قیمتوں یعنی ونو جیب
مستوی مماس وغیرہ ایک زاویہ کا بلحاظ مختلف نصف قطروں کے اور گھٹانا یا بڑھانا
ایک نقشہ کا موافق نسبت مطلوبہ کی ہوسکتا ہے غرضکہ تمام کاروبار جامٹریکل
ڈرائنگ کے بمدد اس آلہ اور پرکاروںکی انجام پاسکتے ہیں *

یہہ آلہ دو مساوی رولر یا سافوں سے جو بطور نصف قطروںکے مرکز ایک چرخ
پر کہ اوس سے مرکز ایک دایرہ کا نمایان ہے متحرک کئی جاسکتی ہیں مشتمل

ھے—اور ساقین مذکورہ کسی مطلوبہ زاویہ پر دہانہگ کشادہ ہوسکتی ھیں کہ مانند اونکے زاویہ ۱۸۰° کا بن سکتا ھے یعنی وے ایک سیدہ میں ہوسکتی ھیں اور اکثر یہہ آلہ اوزاروںکے بکسوں میں ہوتا ہے اور چونکہ بالکل کھولا جاتا ھے تو برابر ۱۲ انچہہ کا دکھاتا ھے—اور علاوہ سکٹری خطوط کے ساقوں پر مختلف اسکیلیں بنی ہوئی ھیں کہ جنمیں دو اصلی اسکیلیں ھیں ایک میں ایک فٹ انچہوں اور اوسکے دسویں حصے میں منقسم ھے اور دوسری میں فٹ دو مرتبہ کسور اعشاریہ تک *

چونکہ سیکٹری خطوط مرکز سے دو دو خط ہوکر نکلے ھیں کہ جنمیں سے ایک ایک خط ہر ساق پر کھینچا ہوا ھے اور تعداد میں سات سات ھیں لیکن یہاں پر صرف بیان تین خطوں یعنی خط خطوں اور خط وتروں اور خط کثیر الاضلاعونکا کیا جاویگا *

اصول استعمال سکٹری خطونکا بیان ذیل سے بخوبی معلوم ہوگا—فرض کرو کہ خطوط ا ب اور ا س سے دو سکٹری خطوط اور ب س اور د ی سے وے فاصلے جو مابین کشادگی ہر دو ساق متماثل میں ہر دو خطوں کی ھیں ظاہر ہوتے ہیں اور موافق ساختکی ا ب = ا س اور ا د = ا ی ھے ∴ ا ب : ا س = ا د : ا ی تو مثلث ا ب س اور ا د ی بباعث اشتراک زاویے ا اور متناسب ہونے اضلاع محیطی زاویہ مشترکہ کے بحکم ۶ شکل چھٹے مقالہ تحریر اقلیدس کے متشابہ ہونگے اور ا ب : ب س = ا د : د ی *




بیان بالا سے استعمال خط خطوں کا بخوبی ظاہر ھے زیادہ ضرورت بیان نہیں ھے *

ایک خط کو جسکی لمبائی ۳ء۱۱ انچہہ ھے ۷ مساوی حصوں میں تقسیم کرو—لمبائی معلومہ کو پرگار میں لیکر (جیسا کہ شکل ۱۵ میں ھے) ایک سرے پرگار کو اوس نشان پر رکھو جہانکہ عدد ۷ کا لکھا ھے بعد اوسکے آلہ سکٹر کو اسقدر کھولو کہ دوسرا سرا پرکار کا عدد ۷ پر دوسري ساق کے آجاوے تو فاصلہ درمیانی اون نقاط کا جنپر ہندسہ ۱۱ کا لکھا ھے مساوی ۱/۷ وان حصہ خط کا یا قریباً ء۴۴ انچہہ کے ہوگا اور اگر آلہ سیکٹر خراب یا گھسا ہوا ہووے تو اس فاصلہ کو خط پر متواتر رکھکر دیکھو کہ اوسمیں ضرورت کمي یا بیشي کي ھے یا نہیں *

# شکل هفتم

خط معروضه کا کوئی کسری حصه دریافت کرو

مثال (۱) دریافت کرو $\frac{2}{7}$ واں حصه ایک خط کا جسکی لمبائی ۳ انچهه هے ــــلمبائی معلومه کو پرکار مین لیکر سکٹر کو اسقدر کهولو که کشادگی پرکار مساوی فاصله درمیانی نشانوں ۷ ۷ کے هوجاوے تو دوری مابین نشانوں ۲ اور ۲ کی برابر $\frac{2}{7}$ ویں حصے مطلوبه کے هوگی *

مثال (۲) دریافت کرو $\frac{9}{23}$ واں حصه ایک خط کا جسکی لمبائی ۳٫۰۰۹ انچهه هے (دیکهو شکل ۱۵) چونکه آٹه سکٹر مین صرف اصلی حصے ۱۰ هیں ∴ بغرض حصول جواب سوال چهوٹے چهوٹے حصوں سے اسطور پر کام کرنا چاهیئے که مرکز سکٹر سے کچهه فاصله حاصل کریںکو (که جس سے صحت ٹهیک هوگی) شمار کنندے اور نسب نما کو کسی ایسے عدد سے ضرب کرو که نسب نما ۱۰۰ سے کم رهے جیسا که اس سوال مین عدد ۴ بقدر ضرب ٹهیک مناسب هے تب $\frac{9}{23} = \frac{36}{92}$ هوگا بعد اوسکے لمبائی معلومه ۳٫۰۰۹ انچهه کو پرکار میں لیکر سکٹر کو اسقدر کهولو که کشادگی پرکار مساوی فاصلے درمیان چهوٹے چهوٹے نشانوں ۹۲ ۹۲ کے هوجاوے تو آڑا فاصله درمیان نشانوں ۳۶ کا مساوی $\frac{9}{23}$ واں حصے مطلوبه کے هوگا *

اطلاع ــــ جانبی فاصله وه دوري هے جو مرکز سے کسي سیکٹری خط پر ناپا جاوے *

آڑا فاصله وه دوري هے جو ایک نقطے درمیانی سیکٹری خط ایک ساق سے مقابل مین اوسی نقطے درمیانی اوسی سیکٹری خط دوسري ساق کے ناپا جاوے *

# سوال هشتم

تین خطونکی نسبت مین چوتها خط شامل کرو

مرکز سے جانبی فاصله برابر پهلي مقدار یعني اول خط کے لیکر سیکٹر کو اسقدر کهولو که وهاںسے آڑا فاصله مساوی دوسری مقدار کے هوجاوے بعدازان پهر مرکز پر جانبی فاصله مساوی سوم مقدار ناپکر وهانسے آڑا فاصله ناپو تو یهه فاصله مساوي چوتهی مقدار مطلوبه کے هوگا *

مثلاً تین اعداد ٦ ۴ ۹ کی نسبت چوتها عدد شامل کرنا منظور هے واسطے اسکے مرکز سے جانبی فاصله بقدر اول مقدار ٦ کے ناپکر سیکٹر کو اسقدر کهولو که

وهاںسے اڑا فاصله مساوی ۴ دوسری مقدار کے هوجاوے بعد اوسکے مرکز سے سیکٹری فاصله مساوی ۹ تیسری مقدار کے ناپکر وهاںسے اڑا فاصله ناپو تو دیهه فاصله مساوی چوتهی مقدار مطلوبه کے هوگا *

اور جبکه سانس سیکٹر کی بعد ناپنے جانبی فاصلے کے اسقدر کشاده نهوسکیں که اڑا فاصله مساوی دوسری مقدار کے دب سکے تو دوسری مقدار کا مناسب حصه لیکر اڑا فاصله مساوی اوسکے ناپو تو بعد ناپنے جانبی فاصلے مساوی سوم مقدار کے جو اڑا فاصله پایا جاویگا وه چوتهی مقدار کا وهی حصه هوگا جتنا که دوسری مقدار کا حصه لیا گیا تها *

اگر دو خطونکی نسبت میں تیسرا خط شامل کرنا منظور هو تو دوسرے مقدار کو بجاے تیسرے مقدار لیکر چوتهے یعنی تیسری مقدار کو دریافت کرسکتے هیں *

## سوال نهم

سیکٹر کو ایسا درست کرو که خط خطونسے اسکیل مساوی حصونکا کام کرسکیں

ایک انچهه کے جسقدر حصے کرنے منظور هون اوس تعداد کی برابر مرکز سے جانبی فاصله ناپو بعد اوسکے سیکٹر کو اسقدر کهولو که وهاںسے اڑا فاصله مساوی ایک انچهه کے هوجاوے تو سیکٹر موافق اسکیل مطلوبه کے درست هوجاویگا *

مثلا فرض کرو که انچهه میں ۴ جریبوں کا پیمانه بنانا هے — واسطے اسکے مرکز سے جانبی فاصله بقدر ۴ اصلی حصونکے ناپو اور سیکٹر کو اسقدر کهولو که وهاںسے اڑا فاصله مابین ۴ ۴ مساوی ایک انچهه هووے تو اڑے فاصلے مقابل دیگر اصلی حصونسے تعداد جریبوں کی اور دیگر چهوٹے حصص سے تعداد کڑیونکی معلوم هوگی یعنی اڑا فاصله درمیانی ۳ ۳ کا مساوی ۳ جریب کے اور نیز درمیانی ۷ء۴ یعنی ۷ ویں چهوٹے حصے کا جوکه بعد اصلی چوتهے حصے کے هے مساوی ۴ جریب ۷۰ کڑیونکے هوگا اور علی هذالقیاس *

بیان خط وتروںکا — واضح هوکه عموماً دو اسکیلیں وتروں یعنی کارڈس کی به نسبت ایک واحد اسکیل آف کارڈس بروتریکٹر کے بهت معین هیں کسواسطے که آله سیکٹر میں لمبائی نصف قطر کی که جسکی موافق دوس کهینچی جاتی هے اور جو مساوی اڑے فاصلے درمیانی ۶۰ ۶۰ کے هوتی هے اسقدر مختلف هوسکتی هے که اگر سانس سیکٹر آپسمیں ملی هوئی هونگی تو لنبائی مذکوره کم سے کم هوگی اور صورت بالعکس میں کشادگی سانونپر منحصر هے یعنی زیاده سے زیاده اوس صورت میں هوگی جبکه سانس نهایت درجه کو کشاده هونگی

لیکن پروٹرکٹر میں اگر استعمال اس اسکیل کا کیا جاویگا تو قوس بموجب لنبائی ایک ہی نصف قطر کے کھینچی جاتی ہے *

# سوال دہم

بناؤ ایک زاویہ جسکا مقدار درجوں میں معلوم ہووے

( ا ) جبکہ زاویہ مطلوبہ °۶۰ سے کم ہو مثلاً °۳۶ کا بنانا منظور ہے *
سیکٹر میں اٹرا فاصلہ درمیانی ۶۰ ۶۰ کا مساوی لنبائی نصف قطر دائرہ لیکر قوس ب س ( دیکھو شکل ۱۶ ا ) کھینچو بعد اسکے اٹرا فاصلہ درمیانی نشانوں ۳۶ کا ناپکر اس فاصلہ کو قوس مذکورہ پر ب سے س تک قائم کرو اور ملاؤ ا س اور ا ب کو تو زاویہ س ا ب مطلوبہ ہوگا *

( ۲ ) جبکہ زاویہ مطلوبہ ۶۰ سے زیادہ ہو یعنی °۱۳۸ کا بنانا منظور ہے *
بطور بالا اٹرے فاصلے درمیانی ۶۰ ۶۰ کو نصف قطر مانکر قوس ب س د کھینچو بعدازاں اٹرا فاصلہ درمیانی نشانوں $\frac{1}{2}$ یا $\frac{1}{3}$ وغیرہ معلومہ زاویہ کا لیکر دوچند یا سہ چند اس فاصلہ کا قوس مذکورہ پر ب سے اَ تک اور اَ سے بَ تک اور بَ سے د تک رکھو اور ملاؤ ب ا اور ا د کر تو ب ا د زاویہ مطلوبہ ہوگا *

( ۳ ) جبکہ زاویہ مطلوبہ °۵ سے کم ہو یعنی $3\frac{1}{2}$° کا بنانا منظور ہو تو اس صورت میں موافق معلومہ نصف قطر کی ا کو مرکز مانکر قوس د گ کھینچو اور کسی نقطے د سے وتر °۶۰ کا نقطے گ تک قائم کرو تو زاویہ د ا گ = °۶۰ ہوگا پھر اوسی نقطے د سے وتر $56\frac{1}{2}$° ( = °۶۰ — $3\frac{1}{2}$° ) ی تک قائم کرو تو زاویہ د ا ی = $56\frac{1}{2}$° کے ہوگا تب زاویہ گ ا ی مطلوبہ زاویہ ہوگا *

بیان خط کثیرالاضلاعوںکا — خط کثیرالاضلاعوں سے یہہ فائدہ ہے کہ اوںکے ذریعہ سے محیط کسی دائرہ کا ۴ لغایت ۱۲ مساوی حصوں میں تقسیم ہوسکتا ہے یعنی بوسیلہ اونکے کثیرالاضلاع منتظم اندر دائرہ بن سکتی ہے چنانچہ واسطے اسکے یہہ قاعدہ ہے کہ لنبائی نصف قطر دائرہ مفروضہ کو ( جوکہ ہمیشہ = ضلع مسدس اندرونی اپنے کے ہوتا ہے ) پرکار میں لیکر سکٹر کو اسقدر کھولو کہ کشادگی پرکار مساوی اڑے فاصلے درمیانی نشانوں ۶ ۶ خط کثیرالاضلاع کے ہوجاوے تب اڑا فاصلہ درمیانی ۴ ۴ کا مساوی ضلع مربع اور ۵ ۵ کا مساوی ضلع مخمس اور ۷ ۷ کا مساوی ضلع کثیرالاضلاع منتظم ہفت گوشہ جو اوس دائرہ میں بنائی جاینگی ہوگا اور علی ہذاالقیاس *

اگر خط معروضہ پر بنانا کثیرالاضلاع منتظم کا منظور ہو تو اول لنبائی ضلع مفروضہ کو پرکار میں لیکر سیکٹر کو اسقدر کھولو کہ کشادگی پرکار برابر اڑے فاصلے

درمیانی اون نشانوں خط کمترالاضلاع کے مثلاً واسطے مخمس کے درمیانی نشانوں ۵ ۵ کے اور واسطے مثمن کے درمیانی نشانوں ۸ ۸ کے ہوجاوے تب فاصلہ درمیانی ۲ ۲ کا مساوی نصف قطر اوس دائرہ کے ہوگا جسکا محیط موافق لمبائی خط مفروضہ کی شمار تعداد ضلعوں مطلوبہ میں تقسیم کیا جاویگا *

بیان مارکوئس اسکیل کا — واضح کہ بکس میں مارکوئس اسکیلوںکے ایک دو مثلث قایمۃالزاویہ کہ وتر یعنی بڑا ضلع اس مثلث کا چھوٹے ضلع سے سہ چند ہوتا ہے اور دو رولر ایک ایک فٹ لنبے ہوتے ہیں اور ہردو رولر کے کنارہ پر دو دو اسکیلیں بنی ہوئی ہیں جنمیں سے ایک دو بیرونی کناروں کے اور دوسری اندر کی طرف ہے اور اسکیل بیرونی کو صنعی اور اندرونی کو طبعی کہتے ہیں — اور حصے بیرونی اسکیل کے لمبائی حصوں اندرونی اسکیل سے سہ چند ہیں یعنی جو نسبت مابین وتر اور چھوٹے ضلع مثلث قایمۃالزاویہ کے ہے وہی مابین حصوں اِن اسکیلوں کے ہے اور ہرایک حصہ اندرونی یعنی طبعی اسکیل کا بطور اسکیل مساوی حصوں کے منقسم ہے اور اصلی حصوں پر ہندسے دائیں ہاتھہ سے دائیں ہاتھہ کو کل لمبائی تک لکھے ہیں اور صنعی اسکیلوں میں صفر درمیان کناروں رولر کے مقرر کیا گیا اور ہندسے اصلی حصوں کے صفر درمیانی سے اطراف میں انتہاؤں رولر تک لکھے ہیں — اور ہرایک حصہ اس اسکیل کا لمبائی ہرایک حصہ طبعی اسکیل سے سہ چند ہے — اور مثلث قایمۃالزاویہ میں وسط وتر سے بطور اِنڈیکس ایک عمود نکالا گیا ہے — اور دو بڑے اضلاع اس مثلث کے بطور ایک معماری اوزار کے کام میں آسکتے ہیں *

## سوال یازدہم

ایک خط متوازي خط مفروضہ کے کھینچو کہ فاصلہ درمیاني اونکا مساوي ایک فاصلے مفروضہ کی ہووے

( ۱ ) فاصلے مفروضہ کو کسی ایک طبعی اسکیل پر کہ جس سے فاصلہ مذکورہ بآساني نپ سکے قایم کرکے ڈھلواں کنارہ مثلث کو خط مفروضہ پر اسطور سے منطبق کرو کہ جو خط بذریعہ پینسل یا دین کنارہ رولر سے چھوتا ہوا کھینچا جاوے وہ خط مفروضہ پر گذرے ( ۲ ) رولر کو وتر سے اسطرح پر ملاؤ کہ نشان صفر متقابلہ صنعی اسکیل کا نشان انڈیکس مثلث سے منطبق ہوجاوے ( ۳ ) مثلث کو رولر کے کنارہ سے مس کرتا ہوا اسقدر سرکاؤ کہ نشان انڈیکس کا اصلي حصوں یا چھوٹے حصوں سے مطابق شمار اصلي حصوں یا چھوٹے حصے طبعي

اسکیل کے (حسب فاصلہ پایا جاوے) منطبق ہوجاوے تو جو خط قلم وان کنارہ سے مس کرتا کھینچا جاویگا وہ خط مطلوبہ ہوگا *

ثبوت اسکا بہت آسان ہے

فرض کرو کہ مثلث ا ب س سے وہ جگہہ ظاہر ہوتی ہے جہاں پر مثلث بعد سرکانے کے قائم ہے اور نقطہ دار سے وہ جگہہ جہانکہ اول قائم کیا گیا تھا تو بباعث متشابہ ہونے مثلثوں ا ب س اور ا اَ د کے *

ا د : ا اَ = ب س : ب ا

= ا : ٣

اسواسطے ا د میں اسقدر حصے طاقی اسکیل کے ہونگے جتنے کہ ا اَ میں صفحے اسکیل کے ہیں *

## سوال دوازدہم

ایک کثیرالاضلاع کو ایک مثلث میں اختصار کرو اور نیز دریافت کرو رقبہ اوسکا

فرض کرو کہ ا ب س د ی ف ا ( دیکھو شکل ١٧ ) کثیرالاضلاع مفروضہ ہے — س د کو اطراف میں خارج کرکے کسی گوشہ کو بطور راس مثلث مطلوبہ فرض کرو — بعد اسکے ب سے ب گ متوازی ا س کھینچو تو بحکم ٣٧ شکل اول مقالہ تحریر اقلیدس کے مثلث ا گ س مساوی مثلث ا ب س ہوگا تو اس عمل سے شمار ضلعوں کثیرالاضلاع کی بقدر ایک کے کم ہوجاوینگی اور ضلع ا گ واسطے ا ب اور ب س کے ہوگا اور اضلاع گ س اور س د خط مستقیم میں ہونگے بعد ازاں ی ہ متوازی ف د نکالو اور ف ہ کو ملاؤ تو خط ہ ف خطوط ی ف اور ی د کے بدلے ہوگا اور تعداد ضلعوں کثیرالاضلاع کے ایک کم ہوجاویگی اور مساوی شکل ا گ ہ ف ا کے ہوگی — بعد ازاں ف م متوازی ا ہ نکالو اور ا م کو ملاؤ تو مثلث ا گ م مساوی کثیرالاضلاع ہوگا اور واسطے دریافت کرنے مساحت کے ا ک عمود گ د پر نکالو تو ک م اور ا ب کے پیمایش کرنے سے رقبہ مثلث کا مساوات ذیل سے حاصل ہوجاویگا *

$$\text{مساحت کثیرالاضلاع} = \frac{\text{ا ک} \times \text{گ م}}{٢}$$

بیان ساخت اسکیلونکا — واضح ہو جبکہ ظاہر کرنا ایک شے کا بذریعہ نقشہ
مقصود ہو اور مقدار اوسکا ایسا ہووے کہ نقشہ اوسکا موافق اصلی لمبائی
چوڑائی کے نہ بن سکے تو اوس حالت میں نقشہ ایسا ہونا چاہئیے کہ خطوط
اوسکے اپنی اصل لمبائی چوڑائی سے ایک مقرری نسبت رکھیں — چنانچہ بخیال
اسکے کہ نقشہ عام فہم ہوجاوے یہہ کام دو ترکیب سے سرانجام پاتا ہے کہ بذریعہ
کسی ایک کے نقشہ میں طول کسی خط کا جو حقیقت میں بہت بڑا ہے
فی الفور معلوم ہوسکتا ہے *

اول ترکیب نقشہ بنانے کی بذریعہ کسر کے ہے جسکو کسری قیمت اسکیل کی
کہتے ہیں اور اس سے نسبت مسطورہ بالا ظاہر ہوتی ہے مثلاً فرض کرو کہ ایک
نقشہ بذریعہ کسر $\frac{1}{24}$ بنا ہوا ہے تو اس سے یہہ ظاہر ہوگا کہ نقشہ میں ایک
انچہہ واسطے ۲۴ انچہہ یا $\frac{1}{2}$ انچہہ ۱۲ انچہہ کے لیئے ہے یعنی خطوطی فاصلہ
درمیانی دو نقاط نقشہ کا مساوی $\frac{1}{24}$ ویں اصلی فاصلے درمیانی انہیں
نقطونکے ہوگا *

دوم ترکیب میں بجہت طیاری نقشہ بالعوض کسری قیمت اسکیل کی ایک
منقسم خط جسکو اسکیل کہتے ہیں بغرض آسانی ناپنے فاصلونکے کام میں آتا
ہے — اور اس اسکیل میں اکائی لمبائی کی ٹہیک ٹہیک مطابق اوس نسبت
اصلی اکائی لمبائی کے جو ایک خط نقشہ کو اوس خط سے ہے جسکو وہ ظاہر
کرتا ہے ہونی چاہئیے مثلاً اگر کسری قیمت اسکیل کی $\frac{1}{60}$ ہووے تو ایک انچہہ
اسکیل سے ۵ فٹ ظاہر ہونگے *

حتی الوسع اس بات کا لحاظ رہے کہ اسکیلیں مذکورہ بالا (گو چنداں ضرور
نہیں ہے) اسقدر لمبی بنائی جاویں کہ اوسسے ایک فاصلہ جو ضعف ۱۰ خطوطی
اکائیوں کسی قسم کا ہو ظاہر ہووے مثلاً ۸۰ میل ۵۰ گز ۱۰۰ ٹائیز اور ۵۰۰
ورست *

ساخت ان اسکیلونکی جو سادی اسکیلیں کہلاتی ہیں امثال ذیل سے
بخوبی معلوم ہوگی *

مثال (۱) — ایک اسکیل $\frac{1}{60}$ یعنی ایک انچہہ میں ۵ فٹ کی بنانا — یاد
رکھو کہ لمبائی اسکیل کی اسقدر ہونی چاہیئے کہ اوس سے طول بڑے
بڑے خطونکا اور نیز فاصلہ درمیانی کسی دو نقاط نقشہ کا بخوبی ناپ سکے
مثلاً اس صورت میں لمبائی اسکیل اسقدر ہو کہ اوس سے ۳۰ فٹ ناپ سکیں
تو مطلوبہ لمبائی اسکیل کی اس نسبت سے معلوم ہوجائیگی کہ ایک انچہہ
میں ۵ فٹ ہیں تو کتنے انچہوں میں ۳۰ فٹ ہونگے یعنی

۱ انچہہ : لا انچہوں مطلوبہ = ۵ فٹ : ۳۰ فٹ

∴ $۸ = \frac{۳۰}{۵} = ۶$ انچھوں مطلوبہ لمبائی کے

تین باریک خطوط متوازی ایک دوسرے کے بفاصلہ $\frac{1}{15}$ انچہ کھینچو اور سب سے نیچے کے خط پر فاصلہ ۶ انچہ کا قطع کرکے اوسکو تین مساوی حصوں میں جو بڑے حصے کہلاتے ہیں ( بموجب ترکیب مندرجہ صفحہ ۹ ) تقسیم کرو تو ہرایک حصے سے ۱۰ فٹ ظاہر ہونگے بعد ازاں ان بڑے حصوں میں سے دست چپ کے ایک حصے کو ۱۰ مساوی حصوں میں ( بموجب ترکیب مندرجہ صفحہ ۱۰ ) جو چھوٹے حصے کہلاتے ہیں تو ہرایک انمیں کا مساوی ایک فٹ ہوگا اور ساخت اسکیل کی ( شکل ۱۸ ) سے بخوبی ہویدا ہے اور بذریعہ اوسکے مقدار کسی فاصلے کا جو زائد از ۳۰ فٹ نہو بہ‌آسانی کیا جا سکتا ہے *

اسکیل میں عمود ہرایک بڑے حصے سے اوپر کے خط تک اور چھوٹے حصوں سے دوسرے خط تک سوائے ایک درمیانی کے جو اوپر کے خط تک برابر انکشاف نصف مقدار ایک بڑے حصے کے کھینچا جاتا ہے کھینچنے چاہئیں بعد اسکے ان عمودوں اور نیچے کے دونوں خطوںکو سیاہی سے کھینچکر ( جنمیں سب سے نیچے کا خط موٹا ہوگا ) اوپر کے خط کو ( کہ اس سے یہ فائدہ ہے کہ بلندی عمودوںکی ایکساں رہے اور ہندسہ ایک سیدہ میں لکھے جاویں ) ربر سے مٹانا چاہئیے اور دائیں طرف کو اختتام پر ان چھوٹے حصوںکے ( صفر ) اور بڑے حصوں پر صفر سے دائیں کو ۱۰ ۲۰ اور چھوٹے حصوں پر صفر سے بائیں کو ۵ ۱۰ لکھنے واجب ہیں اور وہ لفظ جس سے کہ اکائیاں پیمانہ کی ظاہر ہوں جیسا کہ اس صورت میں ( فٹ ) ہیں اور جو بعد آخری شمار ۲۰ فٹ پر لکھا جاتا ہے لکھنا چاہئیے کیونکہ بدوں اسکے اسکیل محض بے فائدہ ہوگی *

طریقہ استعمال اسکیل کا — فرض کرو کہ اسکیل بالا سے فاصلہ ۲۶ فٹ کا ناپنا منظور ہے تو ایک سرے پرکار کو اوس بڑے حصے پر جسپر ہندسہ ۲۰ کا لکھا ہے رکھکر پرکار کو اسقدر کھولو کہ دوسرا سرا چھوٹے حصوں میں سے ۶ حصے پر آجاوے تو کشادگی پرکار مساوی ۲۶ فٹ ہوگی

مثال ( ۴ ) ایک اسکیل ایک انچہ میں ۱۳ گز کی بناؤ *

فرض کرو کہ اسکیل مطلوبہ اسقدر لمبی ہو کہ اوس سے ۸۰ گز ناپ سکیں تب

۱۳ گز : ۸۰ گز = ۱ : $\frac{۸۰}{۱۳}$ (= ۶٫۱۵) انچھوں

بطور بالا لمبائی مساوی ۶٫۱۵ انچھوںکے قطع کرکے ( دیکھو شکل ۱۹ ) ۸ مساوی حصوں میں متواتر تنصیف کرنے سے تقسیم کرو اور بعد میں دست چپ کے ایک بڑے حصے کو ۱۰ حصوں میں تو ہرایک چھوٹے حصے سے ایک گز ظاہر ہوگا *

چونکہ اسکیل بالا میں ایک انچہ سے ۱۳ × ۳ × ۱۲ = ۴۶۸ انچہ ظاہر ہوتے

میں جو کسری قیمت اسکیل کی $\frac{1}{۳۶۸}$ ہوئی اور ہرایک خط شے کا ۳۶۸ گونہ اوس خط سے ہوگا جو نقشہ میں واسطے اوسکے لگا ہے *

اگر سوال بالا میں یہہ دریافت کیا جاتا کہ اسکیل $\frac{1}{۳۶۸}$ کی بناؤ تو بنابر حصول لنبائی اسکیل اسطور پر تناسب عمل میں آنا چاہیئے کہ

۳۶۸ : ۱ = تعداد انچھوں ۸۰ گزکی : $\frac{۳۶ \times ۸۰}{۳۶۸}$ (= ۷٫۸ یا ۷٫۸) انچھوں

مگر یاد رہے کہ ان صورتوں میں نسبت نماء اور شمار کنندہ کسری قیمت کا جو حقیقت میں بجائے اول دوم رکنوں تناسب کے کام میں آتے ہیں ایک ہی نام کے (خواہ کچھہ ہی ہو) ہونے چاہئیں اور مقدار مفروضہ (۸۰ گز) کو اوس عدد سے ضرب کرنا لازم ہے جس سے کہ وہ انچھوں میں تبدیل ہوجاوے (جیسا کہ مثال بالا میں ۳۶ سے ضرب کیا گیا ہے) تو آخری رکن اس تناسب کا مساوی لنبائی مطلوبہ اسکیل کے ہوگا *

تعداد فٹوں اور گزونکی جو ایک انچہہ میں ہونے چاہیں نسبت نما اس کسر کو ۱۲ اور ۳۶ پر تقسیم کرنے سے معلوم ہوسکتی ہے مثلاً $\frac{۳۶۸}{۳۶}$ = ۱۳ کے پس

معلوم ہوا کہ ایک اسکیل ایک انچہہ میں ۱۳ گزکی بنانے منظور ہے *

مثال (۳) ایک اسکیل ایک انچہہ میں ۲ میل کی بناؤ (دیکھو شکل ۲۰) کہ جس سے ۱۵ میل تک ناپ سکیں تب

۲ میل : ۱۵ میل = ۱ انچہہ : $\frac{۱۵}{۲}$ (= ۷٫۵) انچھوں *

ایک خط کو مساوی ۷٫۵ انچھوں کے لیکر ۱۵ مساوی حصوں میں (اسطور پر کہ اول پانچ مساوی حصوں میں اور پھر ہرایک حصے کو ۳ برابر حصوں میں) تقسیم کرو تو ہرایک حصہ مساوی ایک میل کے ہوگا اور چونکہ ایک میل مساوی ۸ فرلنگ ہوتا ہے تو دست چپ کے ایک حصے کو بطور انکشاف فرلنگ ۸ حصوں میں تقسیم کرو اور

$$\frac{1}{۳۶ \times ۱۷۶۰ \times ۲} = \frac{1}{۱۲۶۷۲۰}$$ = کسری قیمت اسکیل کے ہوگا

مثال (۴) ایک اسکیل ۶ انچہہ میں ایک میل کی بناؤ کہ جس سے جریبیں (۱۰۰ فٹ کی) ظاہر ہوں (دیکھو شکل ۲۱) اور اسکیل مذکورہ سے فاصلہ ۶۰۰۰ (= ۶۰ جریبونکا) فٹ کا ناپ سکیں *

چونکہ ۶ انچہہ میں ۵۲۸۰ فٹ یا ($\frac{۵۲۸۰}{۱۰۰}$=) ۵۲٫۸ جریبیں ہیں تو عمل تناسب اسطور پر کیا جاویگا کہ

۵۲۸ء۸ جریبوں : ۶۰ جریبوں = ۶ انچھ : $\frac{۶ \times ۶۰}{۵۲۸ء۸}$ (=۶ء۸۲) انچھوں

ایک خط کو مساوی ۶ء۸۲ انچھوں کے لیکر ۶ مساوی حصوں میں ( اسطور پر کہ اول تین مساوی حصوں اور بعد میں ہرایک حصہ کو دو مساوی حصوں میں ) تقسیم کرکے دست چپ کے بڑے حصے کو دس مساوی حصوں میں تقسیم کرو تو ہرایک حصے سے ایک جریب ظاہر ہوگی *

مثال (۵) ایک اسکیل ۸ انچھ میں ایک میل کے بناؤ کہ جس سے ۱۰ قدم ظاہر ہوں چونکہ ایک قدم = ۳۰ انچھ کے ہے اسلیئے ایک میل میں $\frac{۱۲ \times ۵۲۸۰}{۳۰}$

= ۲۱۱۲ قدم ہوے جو ایک فاصلہ ۸ انچھ میں ظاہر ہونے چاھیں تب

۲۱۱۲ قدم : ۲۰۰۰ قدم = ۸ انچھ : $\frac{۸ \times ۲۰۰۰}{۲۱۱۲}$ (=۷ء۵۸) انچھوں

ایک خط کو مساوی ۷ء۵۸ انچھوںکے لیکر ۲۰ مساوی حصوں میں تقسیم کرو اور بعد میں دست چپ کے ایک حصہ کو ۱۰ حصوں میں تو ہرایک حصے سے ۱۰ قدم ظاہر ہونگے ( دیکھو شکل ۲۲ ) *

مثال (۶) ایک اسکیل $\frac{۱}{۲۰۰۰۰}$ کی بناؤ کہ جس سے ۱۰۰ فٹ ظاہر (دیکھو شکل ۲۳)

چونکہ فاصلہ ۱۰۰۰۰ فٹ کا $\frac{۱۲ \times ۱۰۰۰۰}{۲۰۰۰۰}$ = ۶ انچھ سے ظاہر ہوسکتا

ہے اسلیئے ایک خط کو مساوی ۶ انچھوںکے لیکر ۱۰ مساوی حصوں میں تقسیم کرو تو ہرایک حصے سے ۱۰۰۰ فٹ ظاہر ہونگے بعد اسکے دست چپ کے ایک بڑے حصے کو دس حصوںمیں تو ہرایک حصے سے ۱۰۰ فٹ ظاہر ہونگے *

مثال (۷) کسری نسبت اسکیلوں دو نقشوں قلعہ رشدن کی $\frac{۱}{۸۰۰}$ اور $\frac{۱}{۲۴۹۶}$ ہے تو ایک اسکیل فراشیسے ٹائزر کی واسطے پہلے کے اور رشدن آرچوں کی واسطے دوسری کے بناؤ *

اول—ایک اسکیل $\frac{۱}{۸۰۰}$ ٹائزر کی بناؤ کہ جس سے ۸۰ ٹائزر ناپ سکیں (دیکھو شکل ۲۴) *

۱ ٹائزز = ۲ء۱۳۱۴۲ انگریزی گز کے

۸۰۰ ٹائزز : ۸۰ ٹائزز = ۱ ٹائیز : ٹائیز لمبائی اسکیل سے ( $\frac{۱}{۱۰}$ = )

∴ لمبائی اسکیل = $\frac{۳۶ \times ۲ء۱۳۱۴۲}{۱۰}$ = ۷ء۶۷ انچھوںکے *

ایک خط کو مساوی ۷ء۶۷ انچھوںکے لیکر ۸ مساوی حصوں میں تقسیم کرو

دو هرایک حصے سے ۱۰ دائیز ظاهر هونگے بعد میں ایک بڑے حصے کو ۱۰ حصوں میں دو هرایک حصه مساوی ۱ دائیز هوگا *

دوم—ایک اسکیل $\frac{۱}{۱۲۶۰}$ ارچن کي بناو که جس سے ۳۰۰ ارچن ناپ سکیں ( دیکھو شکل ۲۵ ) *

۱ ارچن = ۷۷۷۷ء انگریزی گز کی

۱۲۶۰ ارچن : ۳۰۰ ارچن = ۱ ارچن : ارچن لنبائي اسکیل سے ( = $\frac{۳۰۰}{۱۲۶۰}$ )

∴ لنبائي اسکیل = $\frac{۳۰۰ \times ۳۶ \times ۷۷۷۷ء}{۱۲۶۰}$ = ۶ء۶۷ انچھونکے

ایک خط کو مساوي ۶ء۶۷ انچھونکے لیکر ۱۵ مساوی حصوں میں تقسیم کرو دو هرایک حصے سے ۲۰ ارچن ظاهر هونگے بعد اسکے ایک بڑے حصے کو ۴ مساوی حصوں میں دو هرایک حصه مساوی ۵ ارچن کے هوگا *

مثال (۸) جبکه کسی موقع پر ریکانیسانس یعنی ملٹری پیمائیس کے کرنے میں اسقدر فرصت نهو که فاصلوں کو بذریعه جریب یا پرامبولیٹر ناپ سکیں تو وهاں پر قریبا مقدار اونکا بذریعه وقت اسطور پر دریافت کیا جاتا هے که اول اندازه رفتار ایک گهوڑےکا برفتار دلکی یا برفتار سرپٹ معلوم کرکے بعد میں ایک ایسا پیمانه بنایا جاتا هے که جس سے مقدار فاصلونکا بلحاظ اوس وقت کے جو ایک گهوڑے کے چلنے میں صرف هو معلوم هوجاوے مثلاً فرض کرو که ایک گهوڑا برفتار دلکی ایک منٹ میں ۲۳۰ گز ( دیکھو شکل ۲۶ ) یا ۱۰ منٹ میں ۲۳۰۰ گز چلتا هے اور ایک ایسي اسکیل $\frac{۱}{۱۵۰۰۰}$ کی بنانی منظور هے که جس سے ۲۳۰۰ گز ناپ سکیں تو

∴ لنبائي اسکیل = $\frac{۳۶ \times ۲۳۰۰}{۱۵۰۰۰}$ = ۵ء۵۲ انچھونکے *

ایک خط کو مساوی ۵ء۵۲ انچھونکي لیکر ۱۰ مساوي حصوں میں تقسیم کرو دو هرایک حصے سے وه مقدار فاصله کا ظاهر هوگا جو ایک گهوڑا برفتار دلکي عرصه ایک منٹ میں طے کرتا هے *

بیان دست نما یعنی مقابله کرنے والی اسکیلونکا—جبکه اسکیل کسی نقشه کی بموجب کسی اکائی لنبائی کے بنی هوئي هو اور ضرورت بنانے دوسری اسکیل کے بغرض دریافت کرنے مقدار فاصلونکی کسی مختلف اکائی میں هووے تو ایسی اسکیلونکو دست نما یعنی مقابله کرنے والي اسکیلیں کهتے هیں ( جو انگریزي میں کمپیریٹو یعني کار سپانڈنگ کہلاتی هیں ) یعنی ایسي اسکیل که جسکي کسري قیمت تو ایک هے مگر تقسیم حصص میں اختلاف *

اگر اکائی مجوزۂ اسکیل کی ایک ضعف اکائی مفروضہ کا ہووے تو تبدیلی اسکیل بآسانی ہوجائیگی لیکن صورت بالعکس میں لمبائی اسکیل مطلوبہ کی بموجب ترکیب اعمال مندرجہ ذیل دریافت کرنی چاہئیے *

مثال (۹) نقشہ ملک فرانس کا بموجب اسکیل فرانسیسی لیگ بنا ہوا ہے اور فاصلہ درمیانی دو چھاونیکا جو اصل میں ۲۵ لیگ ہے نقشہ میں ۳٫۷۵ انچھ پایا گیا تو ایک نسبت نما تعنی مقابلہ کرنے والی اسکیل بناؤ کہ جس سے انگریزی میل ناپ سکیں چونکہ لمبائی فرانسیسی لیگ = ۴۲۶۲٫۸۴ انگریزی گز ہے تب

$$۲۵ \text{ فرانسیسی لیگ} = \frac{۴۲۶۲٫۸۴}{۱۷۶۰} \times ۲۵ \text{ انگریزی میلونکے}$$

$$\text{اسلئے } \left\{ ۲۵ \times \frac{۴۲۶۲٫۸۴}{۱۷۶۰} \right\} \text{ انگریزی میل ۳٫۷۵ انچھوںسے}$$

ظاہر ہونے چاہئیں *

اور فرض کرو کہ اسکیل سے ۱۰۰ میل تک ناپ سکیں اور لا = تعداد انچھوں لمبائی اسکیل ہے تب $\frac{۲۵ \times ۴۲۶۲٫۸۴}{۱۷۶۰}$ انگریزی میل : ۱۰۰ انگریزی میل = ۳٫۷۵ انچھہ : لا

$$\text{اسلیے لا} = \frac{۱۷۶۰ \times ۱۰۰ \times ۳٫۷۵}{۲۵ \times ۴۲۶۲٫۸۴} = ۶٫۱۹ \text{ انچھون کے}$$

ایک خط کو مساوی ۶٫۱۹ انچھوں کے لیکر ۱۰ مساوی حصوں میں تقسیم کرو تو ہرایک حصے سے ۱۰ میل ظاہر ہونگے بعد ازاں دست چپ کے ایک بڑے حصے کو ۱۰ حصوں میں تو ہرایک حصہ مساوی ایک میل ہوگا ( دیکھو شکل ۲۷ ) *

مثال ( ۱۰ ) ایک اسکیل رشین ورست کی نسبت نما تعنی مقابلہ کرنے والی اسکیل مثال ۳ کے بناؤ *

۱ رشین ورست = ۱۱۶۶٫۶ انگریزی گز کے

چونکہ دونوں اسکیلوں کی کسوی قیمت ایکہی ہوگی اسلئے مثال بالا ایک ایسی مثال ہے کہ گویا اسکیل $=\frac{1}{۴۲۹۷۶}$ کی ورست میں ( متشابہ صورت مثال ۷ کے ) بنادی ہی مگر دسری قیمت اسکیل کی بموجب طریق ذیل نہایت آسانی سے معلوم ہوسکتی ہے *

چونکہ ایک انچھہ سے ۲ انگریزی میل ظاہر ہوتے ہیں اور ۲ انگریزی میل

= $\frac{۲ \times ۱۷۶۰}{۱۱۶۶٫۵۶}$ رشین ورست کے هیں تو ایک انچهه سے $\frac{۲ \times ۱۷۶۰}{۱۱۶۶٫۵۶}$ ورست ظاهر هونگے *

اور فرض کرو که اسکیل سے ۲۰ ورست تک ناپ سکیں اور لا = لمبائي اسکیا کے هے تب

$$\frac{۲ \times ۱۷۶۰}{۱۱۶۶٫۵۶} \text{ ورست} : ۲۰ \text{ ورست} = ۱ \text{ انچهه} : \text{لا انچهه}$$

$$\therefore \text{لا} = \frac{۱۱۶۶٫۵۶ \times ۱ \times ۲۰}{۱۷۶۰ \times ۲} = ۶٫۶۳ \text{ انچهونکے}$$

ایک خط ۶٫۶۳ انچهه لمبے کو ۲۰ مساوی حصوں میں تقسیم کرنے سے هرایک حصه مساوی ایک ورست کی هوگا ( دیکهو شکل ۲۸ ) *

---

بیان ڈائگونیل اسکیلونکا — واضح هو ته ڈائگونیل اسکیل مثل ایک سطح کی هوتی هے که جسپر بیان بڑے اور چهوٹے حصونکے موافق معمولی طریق کی بنائے جاتے هیں اور دیگر خطوط بموجب قاعده ورنیونکے بناکر حصول اور چهوٹے حصونکے که بیان اونکا مثال ذیل سے بخوبی واضح هوگا کهینچے جاتے هیں اور قاعده اسکا یهه هے که جب دریافت کرنا بمقادیر ایک نهایت چهوٹے خط کا بذریعه سادی اسکیل غیر ممکن هو تو مقدار اوسکا بوسیله اس اسکیل کے دریافت کیا جاتا هے *

مثال ( ۱۱ ) ایک انچهه میں ۹ میل کی اسکیل بناؤ که جس سے فرلنگ بذریعه خط ورنیونکے ظاهر هوں اس سوال میں عمل تناسب کا بموجب سادي اسکیلونکے هوگا یعنی

$$۹ \text{ میل} : ۶۰ \text{ میل} = ۱ \text{ انچهه} : ۶٫۶۷ \text{ انچهوں}$$

اسلئے ایک خط کو مساوی ۶٫۶۷ انچهونکے لیکر ۶ مساوي حصوں میں تقسیم کرو ( دیکهو شکل ۲۹ ) اور بعد میں ایک حصه کو ۱۰ حصوں میں تو هرایک حصه مساوي ایک میل کے هوگا — اور چونکه سوال هذا میں ظاهر کرنا فرلنگ یا $\frac{۱}{۸}$ واں ایک میل کا مقصود هے اسلئے اول خط سے ۸ متوازي خطوط بفاصله مساوي یعني جنکے درمیان میں فاصله $\frac{۱}{۸}$ یا $\frac{۱}{۱۶}$ انچهه کا هو اوپر کے جانب کو اور ایک خط جسکے درمیان میں کچهه ایک زیاده فاصله هو نیچے کے جانب کو کهینچو اور پهر نقاط بڑے حصوں خط منقسم سے عمود اوپر کے خط تک کهینچکر ایک خط نویں چهوٹے حصے سے اوس نقطے میں ملادو جو اوپر کے متوازي خط اور اوس عمود کے تقاطع سے پیدا هو جو انجام پر بائیں هاتهه کے نکالا گیا هے اور

پھر نقاط ۸ ۷ ۶ وغیرہ سے خطوط متوازی اس خط کے نکالو اور دائیں طرف انجام تو
ان متوازی خطوں کے اوپر کی سمت کو ۲ ۴ ۶ بجز ۸ کے لکھکر آخر میں لفظ
فرلنگ کا لکھو اور اسیطور تو نقاط تقسیم بڑے حصوں پر ۱۰ ۵ ۰ ۱۰ ۲۰ وغیرہ
درمیان میں خط منقسم اور خط نیچے والے پہ لکھکر خط کو سیاہی سے موٹا کردو
اور انجام تو ہندسوں کے دائیں طرف کو لفظ میل کا رقم کرو ــــ اور استعمال اس
اسکیل کا اسطرح تو کیا جاتا ہے فرض کرو کہ اسکیل مذکورہ سے ایک فاصلہ ۲۷
میل ۵ فرلنگ کا ناپنا منظور ہے تو سرے پرکار کو اوس نقطہ پر رکھکر ( جو
پانچویں خط متوازی اور اوس وتر کے تقاطع سے پیدا ہو جو ساتویں چھوٹے حصے
سے کھینچا گیا ہے ) اسقدر کھولو کہ دوسرا سرا اوس نقطہ تقاطع پر جو پانچویں
خط متوازی اور اوس عمود سے پیدا ہو جو دوسرے بڑے حصے سے نکالا گیا ہے
تو کشادگی پرکار مساوی ۲۷ میل ۵ فرلنگ کی ہوگی اور موافق ترکیب مذکورہ
بالا کے فاصلہ ۲۴ میل ۳ فرلنگ کا ناپا جاسکتا ہے چنانچہ مقدار ان دونو
فاصلوں کا اسکیل مذکورہ میں موٹے خطوں سے تعبیر ہوتا ہے تاکہ آسانی سے
شناخت ہوسکے *

چونکہ یہہ امر صاف ظاہر ہے کہ اوس مثلث میں جسکے راس تو صفر رقم ہے
متوازی خطوں کے اون حصوں میں جنکے مقابل میں ۲ اور ۸ لکھے ہیں اور جو درمیان
میں وتر اور عمود کے واقع ہیں ایسی نسبت ہے جو ۲ کو ہے ۸ سے اور علی ہذالقیاس
اسلئے بذریعہ اسکیل ہذا $\frac{1}{8}$ واں چھوٹے حصے کا بہ نسبت کسی سادی اسکیل
بآسانی تمام ناپ سکتا ہے *

مثال ( ۱۲ ) اگر ایک ایسی اسکیل فٹوں کی بنانی منظور ہو کہ جس سے
انچھہ بذریعہ وتروں کے ظاہر ہوں تو بالخصوص ۸ خطوں کے بارہ خطوط اوپر کے
جانب کھینچکر باقی عمل مثل ترکیب بالا کرنا چاہیئے *

یاد رکھو کہ ان اسکیلوں سے علاوہ مقدار صفائی اور صحت حصوں کے یہہ ایک
بڑا فایدہ ہے کہ وے زیادہ استعمال سے بہت کم بگڑتے ہیں کسواسطے کہ فاصلے
مختلف خطوں تو جیسا کہ پہلی مثال میں ۹ اور دوسری میں ۱۳ پر ناپے
جاتے ہیں *

بیان وربیر اسکیلوں کا ـــ واضح ہو کہ بعض موقع پر استعمال وربیر اسکیلوں کا
بالخصوص ڈائگونیل اسکیلوں کے کیا جاتا ہے اور ساخت ان اسکیلوں کی مشابہ
اونکے ہوتی ہے جو منقسم موسوم آلات پیمایش اور علم ہیئت میں لگائی گئی ہے
(جنکا بیان فصل چہارم میں لکھا جاویگا) لیکن صرف اسقدر تفاوت ہے کہ وربیر
سادی اسکیلوں کا مثل وربیر آلات پیمایش متحرک نہیں ہوسکتا بلکہ جڑا ہوا
ہوتا ہے * .

شکل ۱۸ اسکیل $\frac{1}{۴۰}$ کی




شکل ۱۹ اسکیل $\frac{1}{۴۶۸}$ کی



شکل ۲۰ اسکیل $\frac{1}{۱۲۶۷۲۰}$ کی




شکل ۲۱ اسکیل $\frac{1}{۱۰۵۶۰}$ کی




شکل ۲۲ اسکیل $\frac{1}{۷۹۲۰}$ کی




شکل ۲۳ اسکیل $\frac{1}{۲۰۰۰۰}$ کی




شکل ۲۴ اسکیل $\frac{1}{۸۰۰}$ کی



مثال (۱۳) ایک اسکیل $\frac{1}{100}$ کی بناؤ کہ جس سے فٹ اور اوسکا دسواں حصہ نمایاں کر سکیں اول اسکیل کو موافق معمولی طریق کی (دیکھو شکل ۳۰) اسطور پر بناؤ کہ سب بڑے حصے چھوٹے چھوٹے حصوں ایک ایک فٹ میں تقسیم ہو جاویں بعد اوسکے اوپر کے خط پر ایک فاصلہ مساوی ۱۱ چھوٹے حصوں کی دائیں کو صفر اسکیل سے لیکر اوسکو ۱۰ مساوی حصوں میں (جیسا کہ شکل سے واضح ہے) تقسیم کرو — چونکہ ۱۱ چھوٹے حصے سادی اسکیل کے ۱۰ مساوی حصوں میں ورنیر اسکیل پر تقسیم کئے گئے ہیں تو ہر ایک حصہ ورنیر اسکیل کا = $\frac{11}{10}$ = ۱ء۱ چھوٹے حصے سادی اسکیل کا ہوگا اور چونکہ سادی اسکیل سے فٹ ظاہر ہوتے ہیں تو ورنیر اسکیل کا ہر ایک حصہ مساوی ۱ء۱ فٹ ہوا اسلئے چند فاصلے صفر اسکیل سے متواتر حصوں ورنیر اسکیل تک مساوی ۱ء۱ ۲ء۲ ۳ء۳ ۴ء۴ ۵ء۵ ۶ء۶ ۷ء۷ ۸ء۸ ۹ء۹ اور ۱۱ فٹ ہونگے — اور استعمال اس اسکیل کا مثال ذیل سے بخوبی واضح ہوگا *

فرض کرو کہ فاصلہ ۲۶ء۷ فٹ کا ناپنا منظور ہے

چونکہ ۲۶ء۷ — ۷ء۷ = ۱۹ ہے تب ایک سرے پرکار کو ۱۹ ویں چھوٹے حصے اوپر کے خط سادی اسکیل پر رکھکر پرکار کو اسقدر کھولو کہ دوسرا سرا ۷ ویں حصے ورنیر پر آجاوے تو کشادگی پرکار مساوی ۲۶ء۷ فٹ ہوگی دلیل اسکی یہہ ہے کہ بعد ناپنے ۲۶ فٹ کے صرف ۷ء فٹ باقی رہتے ہیں اور پیشتر بیان ہوچکا ہے کہ فاصلہ صفر سے ۷ ویں حصے ورنیر تک مساوی ۷ء۷ فٹ ہے — اسلئے اس فاصلے کو لیکر اسمیں اوس فاصلے کو جسکے جمع کرنے سے (جیسا کہ اس صورت میں ۱۹ ہے) عدد مطلوبہ ہو جاوے جمع کرو *

مثال (۱۴) ایک اسکیل $\frac{1}{120}$ کی بناؤ کہ جس سے فٹ اور انچہ ظاہر ہوں *

اس مثال میں سادی اسکیل تو ٹھیک مطابق مثال ۱۳ کے بنیگی الا ورنیر میں صرف اسقدر اختلاف ہوگا کہ بجاے دسویں حصے کے بارھواں حصہ ظاہر ہوگا چنانچہ واسطے اسکے ایک فاصلہ کو مساوی ۱۳ چھوٹے حصوں سادی اسکیل کے لیکر ۱۲ مساوی حصوں میں (جیسا کہ شکل ۳۱ میں ہے) تقسیم کرو تو مقدار ہر ایک حصہ ورنیر کا مساوی $\frac{13}{12} = 1\frac{1}{12}$ ایک فٹ کا یعنی ایک فٹ ایک انچہ ہوگا اور مختلف فاصلے ورنیر پر صفر سے مساوی ایک فٹ ایک انچہ ۲ فٹ ۲ انچہ ۳ فٹ ۳ انچہ وغیرہ ہونگے *

فرض کرو کہ فاصلہ ۲۲ فٹ ۱۰ انچہ کا ناپنا منظور ہے — چونکہ ۲۲ فٹ ۱۰ انچہ — ۱۰ فٹ ۱۰ انچہ = ۱۲ فٹ ہے تو ۱۲ ویں چھوٹے حصے سادی اسکیل سے ۱۰ ویں حصے ورنیر تک فاصلہ مساوی ۲۲ فٹ ۱۰ انچہ ہوگا *

چونکہ ایک وسیع پیمایش کے نقشہ بنانے میں جتنا عرصہ صرف ہوتا ہے

اوسمیں کاغذ پر کچھہ نہ کچھہ اثر ہائی گرامیٹریکل اسٹیٹ اف دی ایر یعنی نمی وخشکی ہوا کا ہوتا ہے بدیں وجہہ جو کام کہ مختلف اوقات میں کاغذ پر بنایا جاویگا وہ مطابق نہوگا نا وقتیکہ بیشتر نقشہ بنانے سے کاغذ پر اسکیل نہ بنائی جاے اور کل فاصلوں وغیرہ کو بذریعہ اسکیل مذکورہ جو مدام مطابق حالت کاغذ ہوگی قایم نہ کئے جائیں *

اگر نقشہ ایک وسیع پیمایش کا بذریعہ ڈائیگونیل یا ورنیر اسکیل بنایا جاویگا تو کام نہایت صحت اور درستی سے انجام پایگا لیکن یاد رھے کہ استعمال ورنیر اسکیل بہ نسبت ڈائگونیل اسکیل نہایت عمدہ ہے کسواسطے کہ ڈائیگونیل اسکیل میں صحیح صحیح قایم کرنا وپڑھنا نہایت مشکل ہے اور نیز کوئی وسیلہ بنابر صحت غلطی نہیں ہے جیسا کہ ورنیر اسکیل میں انکھی طریق پر کہ بذریعہ جسکے نشان ایک اسکیل کے دوسرے نشانوں سے جدا ہوے ہیں صریح ثبوت صحت ہوسکتا ہے *

## جامیٹریکل ڈرائنگ

امثال واسطے مشق کے—(۱) سرے ایک خط ۳ انچہہ لنبے سے ایک عمود ۲ انچہہ لمبا بلا بڑھانے خط کے نکالو—اور ساخت بموجب قواعد اصول علم ھندسہ کی ہونی چاہیئے *

(۲) مابین دو خطونکے جنکی لمبائی فرداً فرداً ۲•۴ اور ۳•۸ انچہہ ہے ایک خط اوسط نسبت میں داخل کرو *

(۳) ایک خط ۵ انچہہ لمبا ۶ مساوی حصوںمیں منقسم ہے تو ہرایک حصے خط مذکورہ سے خطوط متوازی کھینچو جنکے درمیان میں فاصلہ ایک ایک انچہہ کا ہووے *

(۴) بلا دریافت کرنے جذر کے ایک مربع بناؤ جسکی مساحت ۵•۳۶ مربع انچہہ ہے *

(۵) ایک خط ۳ انچہہ لمبے کو ۷ مساوی حصوں میں تقسیم کرو *

(۶) ایک مثلث بناؤ جسکے اضلاع مساوی ۳•۵ ۱•۷۵ اور ۲•۵ انچہہ ہوں *

(۷) ایک مربع بناؤ جو برابر ہو حاصل تفریق دو مربعونکے جنکے اضلاع ۳•۲۵ اور ۱•۹۳ انچہہ ہیں *

(۸) ایک مستطیل بناؤ جسکا رقبہ برابر ہو رقبہ مثلث سوال (۶) کی *

(۹) ایک ایسا خط دریافت کرو کہ جو ایک خط ۱•۵ انچہہ لمبی سے ایسی نسبت رکھے جو ۳ انچہہ کو ۱•۷۵ سے ہے *

(۱۰) مفروضہ دایرہ یا قوس دایرہ کا مرکز دریافت کرو *

(۱۱) ایک خط ۲ انچھ لنبی پر ایک مثلث متساوی‌الساقین بناؤ کہ جسکی راس کا زاویہ مساوی °۳۰ ہو *

(۱۲) ایک دایرہ گرد ایک مثلث کے کہینچو جسکے اضلاع فرداً فرداً ۴ ۵ ۶ انچھ ہیں *

(۱۳) ایک مربع برابر ایک مثلث کے بناؤ جسکے اضلاع فرداً فرداً ۱ء۵ ۲ اور ۲ء۲۵ انچھ ہیں *

(۱۴) قوسین °۷۰ اور °۱۳۳ کی جنکی نصف قطر فرداً فرداً ۱ء۷ اور ۲ء۲ انچھ ہوں کہینچکر ایک تیسری قوس جسکا نصف قطر ۳ انچھ ہو قوسین مذکورہ کو مس کرتی ہوئی کہینچو اور نقطوں تماس پر نشان بناؤ *

(۱۵) ایک شکل کثیرالاضلاع منتظم ۷ ضلع کی بناؤ جسکا ہرایک ضلع مساوی ۱ء۸ انچھ ہووے اور اندر ایک مثلث جو برابر ہو $\frac{5}{7}$ اس کثیرالاضلاع کے *

(۱۶) ایک خط ۴ء۵ انچھ لمبی کو ایسے حصوں میں تقسیم کرو کہ اونمیں ایسی نسبت ہو جو مابین اعداد $\overline{7}$ $\overline{8}$ $\overline{5}$ $\overline{11}$ کے ہے *

(۱۷) دو مستقیم خط °۳۵ کے زاویہ پر تقاطع کرتے ہیں تو ایک ایسا دایرہ کہینچو جو دونوں خطوںکو مس کرے اور نصف قطراوسکا مساوی ۲ء۲۵ انچھ ہووے *

(۱۸) ایک مخمس اندر ایک مربع کے بناؤ جسکا ضلع ۲ء۴۳ انچھ ہے *

(۱۹) بوسیلہ خط خطوں سکیتر کے $\frac{3}{17}$ واں اور $\frac{4}{19}$ واں حصہ ایک خط ۴ء۳۷ انچھ لمبے کا دریافت کرو *

(۲۰) ایک قوس °۷۳ کی جو نصف قطر ۳ء۳۶ انچھ کہینچو اور ایک دوسری قوس ۱۰۰ درجہ کی جو نصف قطر ۲ء۵ انچھ کے جو پہلے قوس کو ایک سرے پر مس کرے *

(۲۱) بوسیلہ خط وتروں سیکتر کے ایک زاویہ ۱۰۲ درجہ کا بناؤ اور ایک قوس جو نصف قطر $2\frac{1}{4}$ انچھ کے کہینچو جو خطوں محیطی زاویہ کو مس کرے اور نقطوں تماس قوس اور مستقیم خطوں پر نشان بناؤ *

(۲۲) ایک قطعہ دایرہ بناؤ جسکا وتر ۲ء۳۶ انچھ ہو اور °۱۰۵ درجہ کے زاویہ کو قبول کرے *

(۲۳) ایک ایسا مثلث قایمۃالزاویہ بناؤ جسکا قاعدہ ۲ انچھ اور مساحت ۲ء۵۸ مربع انچھ ہو اور پھر ایک اور مثلث متشابہ اوسکے کہ جسکی مساحت مساوی نصف مساحت مثلث مذکورہ کے ہووے *

(۲۴) ایک خط کو ۳ انچھ لمبا کہینچکر اوسپر ایک نقطہ سے جو قریباً بفاصلہ ۲ انچھ مقابل میں ایک سرے خط ہذا کے واقع ہے ایک عمود کہینچو *

(۲۵) ایک مثلث متساوی‌الاضلاع بناؤ جسکا ارتفاع ۲ء۵ انچھ ہووے *

(۲۶) ایک ایسا دایرہ کہینچو کہ اوسکا قطر مساوی ۱ء۸۵ انچھ ہو اور دایرہ

کے باہر ایک نقطہ بفاصلہ ۱ء۵ انچھ فرض کرکے اوس سے مماس دائرہ کھینچو *

(۲۷) بوسیلہ اسکیل آف کاردس کے خط مفروضہ پر ایک سامس بناؤ جبکہ لمبائي خط کی ۹ء انچھ ہے *

(۲۸) نقطہ ا سے زاویے درمیانی نقاط ب اور س س اور و کے فرداً فرداً ۴۰° اور ۵۰° پیمایش کی گئی اور لمبائی خطوط ب س اور س ا کی علحدہ علحدہ ۱۲۰۰ اور ۱۵۰۰ گز ہے اور زاویہ نقطہ س پر مساوی ۱۵۵° کے ہے تو دریافت کرو نقطہ ا کو * اس سوال کو بموجب اسکیل $\frac{1}{۲۴۰۰۰}$ کے بناکر حل کرو *

---

## اسکیلین

اطلاع — جبکہ کسری قامت اسکیل کی کسی مثال میں معلوم نہووے تو اوسکو حساب سے دریافت کرنا چاہئے اور کسي حالت میں لمبائي ہرایک اسکیل کي ۶ انچھ سے کم نہووے *

(۱) ایک اسکیل $\frac{1}{۲۷۶۰}$ کی بناؤ *

(۲) ایک اسکیل ایک انچھ میں ۸ء۵ فت کی بناؤ کہ جس سے ایک فت ظاہر ہو *

(۳) ایک اسکیل ۱ء۲۵ انچھ میں ۳ء۵ میل کی بناؤ *

(۴) ایک اسکیل ۱ء۵ انچھ میں ۵ قدم کی بناؤ جبکہ ایک قدم = ۲ گز یا ۶ فت کے *

(۵) ایک اسکیل $\frac{1}{۴۴}$ میٹر کی بناو جبکہ ایک میٹر = ۱ء۰۹۳۶ انگریزی گز کے *

(۶) نقشہ سوئٹزرلینڈ میں فاصلہ درمیانی دو نقاط کا ۷ انچھ ہے اور حقیقت میں فاصلہ اونکا ۵۰۰۰ آلنرس ہے تو واسطے اسکے ایک اسکیل فتونکی بناؤ جبکہ ایک آلنر = ۶۴۹۳ء انگریزی گز کے *

(۷) ایک اسکیل ایک انچھ میں ۲۲ گز کی بناؤ کہ جس سے زیادہ سے زیادہ ۱۰۰ گز اور کم سے کم ایک گز ظاہر ہو *

(۸) ایک اسکیل فرانسیسی ٹائزر کی نسبت نما یعنی مقابلہ کرنے والی یعنی کمپیرٹو مثال ( ۷ ) کے بناؤ جبکہ ایک ٹائزر = ۷۶ء۷۳۱ انگریزي انچھونکے *

(۹) ایک اسکیل ۷۵ء انچھ میں ۵ میل کی بناؤ اور نیز ایک نسبت نما یعنی مقابلہ کرنے والی اسکیل رشین ورست کي جبکہ ایک ورست = ۱۱۶۶ء۶۸ گز کے *

(۱۰) ایک اسکیل $\frac{1}{۳۶}$ ایک انچھ میں ۱۳ء۳۶ گز کي بناؤ کہ جس سے ۱۰۰ گز ناپ سکیں *

(۱۱) ایک ڈائگونیل اسکیل بناؤ کہ جس سے ہزارواں حصہ ایک فت کا ظاہر ہو *

(۱۲) جبکہ رشین فیدم = ۶ رشین فت کے ہو اور ہرایک انگریزي فت = ۱ء۰۲۹۷ رشین فت کے ہے تو ایک ڈائگونیل اسکیل $\frac{1}{۴۴}$ فیدم کي بناؤ کہ جسمیں بذریعہ ورنر کے ایک فت ظاہر ہو *

(١٣) فرض کرو کہ نقشہ اسٹیشن کا امتحان کیا چاہتے ہیں اور نقشہ پر ایک انچہ میں ٢٠ اسٹیشن دام کی اسکیل دی ہوئی ہے تو ایک دوسری نقشہ کے مقابلہ کرنے والی اسکیل انگریزی فٹوں میں بناؤ کہ جس سے ٥٠ فٹ ظاہر ہوں جبکہ ایک دام = ٦٦ء١٣ انگریزی فٹ کے !

(١٤) ایک اسکیل $\frac{٣}{٦٠٠}$ کی بناؤ کہ جس سے انگریزی فٹ اور فرانسیسی میٹر اور یونانی کیوبٹ ظاہر ہوویں جبکہ ایک میٹر = ٢٧ء٣ فٹ کے اور ایک کیوبٹ = ٣٥ء میٹر کے *

(١٥) ایک ڈائگونل اسکیل ٦ انچہ میں ایک میل کے بناؤ کہ جس سے فرلنگ ناپ سکیں اور بذریعہ ورنیکے ایک فاصلہ ٩٠ فٹ کا *

(١٦) نقشہ میں فاصلہ رڑکی اور سہارنپور کا ٦٧ء١٣ انچہ ناپا گیا اور حقیقت میں فاصلہ ان مقاموں کا ٢٣ میل ہے تو ایک ایسے اسکیل بناؤ کہ جس سے میل اور فرلنگ ظاہر ہوں *

(١٧) ایک نقشہ ٣٦ انچہ لمبا اور ٣٠ انچہ چوڑا ہے اور مساحت اوسکی ٢٥ ایکڑ ہے تو ایک ڈائگونل اسکیل بناؤ کہ جس سے دول اور گز اور (بذریعہ ورنیکے ) فٹ ظاہر ہوں جبکہ ایک ایکڑ = ٤٨٤٠ مربع گز کے *

(١٨) ایک اسکیل ایک انچہ میں ١٧ فٹ کی بناؤ *

(١٩) ایک اسکیل زنجیر کی واسطے ایک نقشہ کے مطلوب ہے کہ جس میں چوڑائی ایک دریا کی کہ حقیقت میں عرض اوسکا ٥٠ زنجیر ہے ١٢ انگریزی انچہ معلوم ہوئی جبکہ ٣ زنجیر = ١ اسٹیشن = ٣٣٢ء٢ انگریزی گز *

(٢٠) ایک اسکیل ٨ انچہ میں ایک میل کی بناؤ کہ جس سے ٢٠ قدم ناپ سکیں اور دوسلسلہ ورنیر کے ٥ قدم جبکہ ایک قدم = ٣٠ انچہ کے *

(٢١) فاصلہ درمیانی دو نقاط کا زمین پر مساوی ایک آسٹرین میل کے اور نقشہ میں صرف ٦٦ء٢ انگریزی انچہ ہے تو ایک ڈائگونل اسکیل انگریزی میلوں کے برابر نقشہ بناؤ کہ جس سے $\frac{١}{٢٠٠}$ ایک میل کا ناپ سکیں جبکہ ایک آسٹرین میل = ٣٣١٢ء٣ انگریزی میل کے *

(٢٢) رفتار ایک گھوڑیکی ٢٣٠ گز فی منٹ ہے جبکہ وہ دلکی سے چلتا ہے تو ایک اسکیل $\frac{١}{١٥٠٠٠}$ کے واسطے وقت کے بناؤ کہ جس سے ١٠ منٹ ظاہر ہوں *

(٢٣) رفتار ایک گھوڑے کی ٢٨٠ گز فی منٹ ہے جبکہ وہ سرپٹ بھاگتا ہے تو ایک اسکیل $\frac{١}{٢٠٠٠٠}$ کے واسطے وقت کے بناؤ کہ جس سے ١٠ منٹ ظاہر ہوں *

(٢٤) ایک اسکیل $\frac{١}{٣٢٠٠٠}$ کی بناؤ کہ جس سے ورست ظاہر ہوں جبکہ ایک ورست = ٦٨ء١١٦٦ گز کے *

# فصل دوم

## بیان میں جریبی پیمایش کے

واضح هو که عمل میں واسطے مقرر کرنے مناسب جگهوں دو نقاط کے دو مختلف طریقے هیں یعنی کسطور پر ایک نقطه بلحاظ دوسرے کے وضع کیا گیا هے مثلاً اگر فرض کیا جاے که منصوری روڑکی سے تهیک سمت شمال بفاصله ۵۰ میل واقع هے تو جاے منصوری کی بلحاظ روڑکی قائم هوجائیگی — بعد ازاں اگر ایک شخص کو جو مناسب جگهوں روڑکی اور منصوری کو جانتا هو یهه کها جاے که هردوار روڑکی سے بفاصله ۱۸ میل اور منصوری بفاصله ۳۵ میل واقع هے تو شخص مذکوره فی الفور جاے هردوار کی نصب تمام معلوم کرسکیگا — چنانچهه پچهلے طریق پر دو قواعد پیمایش کرنے کے فقط بوسیله جریب کے اور دهلے پر بوسیله پریزمیٹک کمپاس کے مبنی هیں *

شکل ذیل میں اگر فاصله ا اور ب کا ایک انچهه هو اور ص کا ا اور ب سے نصف انچهه اور ایک انچهه هووے تو جاے ص کی (اگر فرض کیا جاے که جاے ص کی نا معلوم هے) نقاط ا اور ب کو مرکز مانکر مطابق مفروضه فاصله کی قوسیں کهینچنے سے معلوم هوجائیگی یعنی نقطه تقاطع دوسوں مذکوره کا جاے مطلوبه هوگی *




اس سے مفهوم هوا که واسطے قائم کرنے جاے ص کی ضرورت کسی آله کی نهیں هے بجز اسکے که کوئی ایسا اله هو که جسکے ذریعه سے فاصلوں ا ب ا ص ص ب کی پیمایش کرسکیں جوکه نهایت آسانی سے بوسیله پیمایشی جریب کے پیمایش کئے جا سکتے هیں *

---

پیمایشی جریب جو ایک قسم کا خطوطی پیمانه هے ایسی ساخت کی هوتی هے که اوسکے ذریعه سے فاصله هرایک قسم کا پیمایش هوسکتا هے اور جریب هذا کڑیوں میں منقسم هوتی هے اور حسب معمول لنبائی هرایک کڑی کی مساوی $\frac{1}{100}$ کل لنبائی کے هوتی هے *

واسطے عام استعمال کے اکثر جریب ۱۰۰ فٹ کی جو ۱۰۰ کڑیوں ایک ایک

فت لنبی میں منقسم ہوتي ھے نہایت مناسب ھے اور جہت پیمایش پہاڑونکے
جریب ۵۰ فت کی بباعث ہلکے پن کے استعمال میں اتی ھے اِلا جبکہ دریافت
کرنا مقدار اراضی کا ایکڑ روڈ پول میں منظور ہو تو خاص کر گنٹر صاحب کی
جریب کو کام میں لاتے ہیں کیونکہ لنبائی اس جریب کي مساوي ۶۶ فت یا ۴
پول کے ھے تو ایک مربع جریب برابر ۱۶ مربع پول یا ایک دسوان ایک ایکڑ کا
ہوئے *

اکثر پیمایشی جریب ساختہ آهني موٹے تار کی ہوتي ھے اور اوسکے دونون
سرون پر دو کڑے بادن عرض لگائي گئی ہیں تاکہ جریب کو پکڑ کر زمین پر
کھینچ سکیں—اور ۱۰۰ فت کی جریب میں ہرایک کڑی ایک مستقیم ٹکڑے
آهني تار قریباً ۱۰ انچھ لمبے اور ایک یا زیادہ چھلوں سے ساختہ ھے جو حسب
خواهش علحدہ ہوسکتے ہیں یا ملائے جاسکتے ہیں—اور فایدہ ان چھلونکا
یہہ ھے کہ بذریعہ اونکے کڑیاں باہم پیوستہ ہیں—اور علاوہ اسکے جریب کے دونون
انجامون سے ہر دسویں کڑی پر نشان پیتل کے لگے ہوئے ہیں یعني دسویں کڑی
پر نشان ایک دندانے کا اور ۲۰ ویں پر نشان ۲ دندانے کا اور ۳۰ ویں نشان
۳ دندانے کا اور ۴۰ وین پر نشان ۴ دندانے کا اور ۵۰ ویں پر ایک نشان گول
ہوتا ھے تاکہ سرویر شمار کڑیون مطلوبہ کی بآساني کرسکے *

ہمراہ ہرایک جریب کی ۱۰ آهني سوئے قریباً ۱۵ انچھ لنبی ہوتے ہیں
اور وقت پیمایش کسی خط کے واسطے نشان کرنے متواتر لنبائی ہر جریب کے
کام میں آتے ہیں *

جریب میں کئي طرح کي غلطیونکا احتمال ہوتا ھے یعنے اول تو اوسیکی کمي
بیشی دوسري طریق اوسکے استعمل کی اور تیسری بے فایدہ گاڑنے سوئونکي
اسواسطے حتی المقدور تدارک رفع کرنے ہرایک کا چاہئے *

اگر جریب بہت تانکر کھینچی جاویگی تو چھلے ڈھیلے ہوجاوینگے اور سوے
جھک جاوینگے اور فاصلہ پیمایش کیا ہوا اصلي فاصلہ سے کم ہوگا اور برخلاف
اسکے اگر وہ کم تانکر کھینچي جائیگی تو فاصلہ ناپا ہوا بہت بڑا ہوگا *

اگر جریب نئي ہو تو اوسکی روزانہ پیمایش کرنی چاہئے تا دیکھیں کہ وہ زیادہ سے
زیادہ نہ بڑہ جاوے اور اگر پرانی ہو جسکو کہ ایک سرویر ساتھہ تجربہ کے
معلوم کریگا کہ وہ ہمیشہ پسندیدہ ھے تاہم آزمانا اوسکا ایک دفعہ بعد تین
یا چار روز کے چاہیئے مگر ایک ہوشیار اور خبردار سرویر اوسکو بھي روزانہ
ناپتا رہتا ھے تب اوسط ان دونون آزمایشونکا اصل لنبائي واسطے کام پیمایش
شدہ کے لیتا ھے *

جریبین اکثر بباعث کشش کے قریباً تین یا چار انچھ کے بڑہ جاتي ہیں اور

اگرچہ اسقدر زیادتی ایک جریب میں بہت کم ہے مگر جبکہ ۲۰۰ یا ۳۰۰ جریبیں دن بہر میں پیمایش ہونگی تو اثر اس غلطی کا اسقدر بڑا ہوگا کہ دل فاصلہ میں قریب نصف جریب کے زیادتی ہوجاویگی *

عموماً پیمایش کرنا جریب کا واسطے تمام مقصدون کے اوسط کے نر سے کافی ہوتا چاہئے پہہ کام بذریعہ دو کرونکے موافق ترکیب مندرجہ ذیل کے اسطرح سے کیا جاتا ہے کہ اول جریب کو اوپر ہموار سطح زمین کے خوب تانکر دو مضبوط خونٹی مانند میخ کے سرے کے کڑے میں لگاکر جریب پر دو کرون میں سے ایک کو ایک سرے جریب سے اور دوسرے کو اول کے سرے سے ملاکر رکھو بعد ازاں دوسرے کو ساکن کرکے اور اول کو اوٹھاکر آگے کی طرف دوسرے کے سرے سے مس کرتا ہوا رکھو اور اوسکو خوب مضبوط قایم کرکے دوسرے کو اوٹھاؤ اور تیسرے کے سرے سے ملا ہوا رکھو اور علی‌ہذالقیاس ایسے ہي کرتے چلے جاو جب تک کہ انجام پر جریب کے نہ پہونچو اور آخر میں جو کمی یا زیادتی ایک فٹ سے کم ہو اوسکو بوسیلہ کسی مساوی حصونکی ایکہاں کے پیمایش کرلیا جاتاہے *

اگر ایک خط یا درست جریب سے پیمایش کیا جاوے تو اصل لنبائي اوسکی بوسیلہ تناسب مندرجہ ذیل معلوم ہوسکتی ہے *

جیسے کہ لنبائی درست جریب : لنبائی جریب مستعملہ :: فاصلہ پیمایشی : اصل فاصلہ *

مثلاً فرض کرو کہ ایک جریب ۲ انچہہ زیادہ ہے اور اوس سے فاصلہ ۱۰۵۰ کڑیونکا پایا گیا ہے *

تب ۱۰۰ : ۱۰۲ = ۱۰۵۰ : ۱۰۵۱٫۷۵۰ ( = اصلي فاصلے مطلوبہ ) کے *

استعمال جریب میں دو آدمي درکار ہوتے ہیں جنمیں ایک کو اگلا جریب کش ( جو جریب کو آگے کو کھینچتا ہے ) کہتے ہیں اور دوسرے کو پچھلا—اور اگلا جریب کش موافق ہدایت پچھلے کي چلتا ہے یعنی اگلے جریب کش کو پچھلا آدمی سیدہ میں اگلی جہنڈی کی کرکے جریب کو بدرستي پہلوا کر جو گرہ وغیرہ کہ اوسمیں پڑ جاتي ہیں اونکو درست کراتا ہے اور جسوقت کہ کسي خط کي پیمایش کرتے ہیں تو پیشتر شروع کرنے پیمایش سے سمت خط کي قایم کي جاتي ہے یعنی دونون انتہاے خط پیمایشی پر جہنڈیان عمودي حالت میں لگا دیتے ہیں ( اور اوس صورت میں جبکہ لنبائي خط پیمایشي کي بہت بڑی ہو تو درمیان میں بھي جہنڈیان کھڑي کرني چاہیں ) تاکہ فاصلہ خط مستقیم میں پایا جاوے بعد اسکے جبکہ سمت خط کي قایم ہوجاتی ہے تو پچھلا آدمي جاے شروع پر کھڑا ہوکر انجام جریب کو پہلے مقام کي کہونٹي پر رکھتا ہے اور اگلا جریب کش جسکے پاس ۱۰ سوویے ہوتي ہیں دوسرے سرے جریب کو پکڑ کر

سمت میں اگلے مقام کی کھینچتا ہے اور پھر پچھلا آدمی جریب کے دونوں سرون
کو ذرا ایک اوپر کو اوٹھواکر ٹھیک سیدھ میں سمت مطلوبہ کي کرکے اگلے آدمي کو
اشارہ نیچے کرنے جریب کا کرتا ہے تب اگلا آدمي جریب کو خوب تانکر ایک سووا
اندر کڑے کے انجام جریب سے مس کرتا ہوا زمین میں لگاکر جریب کو سمت
میں اگلے مقام کے کھینچتا ہے اور پچھلا آدمی اول سووے پر آکر جریب کو موافق
دستور کے سیدھا کراتا ہے اور اگلا آدمی دوسرا سووا لگاکر آگے کو چلتا ہے اور پچھلا
آدمي پہلے سووے کو لے لیتا ہے اور علیٰ‌ہذالقیاس اسیطور پر کرتے چلے جاتے
ہیں *

سرویر کو لازم ہے کہ مدام خبرداری جریب کسوٹکي رکھے اور بلحاظ اسکے وہ
خود پیچھے جریب کے رہے اور نیز یہہ بھي نگہبانی رکھے کہ پچھلا آدمي کڑا
جریب کا سوؤے کے اوپر رکھے ( چونکہ زمین میں لگا ہوا ہے ) اور اگلا آدمی بعد
حاصل کرنے سیدھ اور تانئے جریب کے سوؤے کو اندر کي طرف انجام میں کڑے
کے مس کرتا ہوا لگاوے کیونکہ اگر دونون سوؤے اندر کیطرف یا باہر کیطرف
کڑون کے ہونگے تو موٹائي کڑے کي زیادہ حاصل ہوگي یا ہرایک جریب میں موٹائی
سوؤے کي کم اور اس طریق سے جبکہ فاصلہ بہت بڑا پیمایش کیا جاویگا تو
ضرور تھوڑا بہت کم و بیش ہوگا اور اگر زمین ایسي سخت ہو کہ جسمین سووا
نہ لگ سکے تو وہاں پر دو لکیریں متقاطع علی‌القوائم بطور نقش چلیپا کے
جسکو عربی میں صلیب کہتے ہیں کھینچکر سوؤے کو اونپر رکھدینا چاہیئے *

جبکہ جریب انجام پر دسویں سووے کے پہونچے اور پیمایش ہونا دس جریبونکا
درج فیلڈبک ہوجاے تو اگلے جریب کش کو لازم ہے کہ بعد لگانے آخری دسوین سووے
کي جریب کو سمت میں اگلے مقام کی کھینچے اور چونکہ اب اوسکے پاس کوئي اور
سووا باقي نہیں رہا ہے تو اوسکو لازم ہے کہ بعد حاصل کرنے سیدھ اور تانئے جریب کے
انجام جریب کو اپنے پاؤں سے دبائے رکھے یا اوسکو مضبوطي سے پکڑے تا وقتیکہ پچھلا
آدمی اوسکو دسون سووے نہ دیدیوے——مگر اس ترکیب میں یہہ ایک بڑا
نقص ہے کہ مابین تبدیلي سوونکے زمین پر کوئي وسیلہ واسطے نشان کرنے فاصلہ
پیمایشي کے نہیں ہے چنانچہہ واسطے رفع کرنے اس نقص کے بعض سرویر گیارہ
سووے استعمال میں لاتے ہیں کہ جس سے بعد اختتام دس جریبونکے ایک
سووا تو مدام زمین میں ایک یا دوسرے سرے جریب پر لگا رہتا ہے اور شمار مین
کبھي نہیں لایا جاتا——لیکن ایسا کرنے سے اگر اتفاقاً کسی موقع پر غفلت منجانب
سرویر سرزد ہوگي تو گیارھوان سووا ضرور شمار میں آجائیگا پس معلوم ہوا کہ
اس عمل میں علاوہ خبرداري دیگر امورات کے خبرداري سوونکي بھي کرني

پڑیگی جوکہ پہلی صورت یعنی ۱۰ سوون کے استعمال میں لانے سے نہیں کھاتی
پھر اسکے کہ سروئیر کو صرف خیال تبدیلی سوون یعنی پیمایش ہونے دس
جریبونکا کرنا پڑے *

## پیمایش کرنا صرف بوسیلہ جریب کے

فقط جریب سے پیمایش کرنے میں بذریعہ ایک قاعدہ اور نہایت آسان شکل
ہندسہ کے جسکا نام مثلث ہے تمام عمل کیا جاتا ہے اور تمام منتظم اشکال ہندسہ
میں سے یہہ ایک ایسی شکل ہے کہ اگر اضلاع بدستور قایم رہیں تو صورت اوسکی
تبدیل نہیں ہوتی کیونکہ ( بموجب ساتویں شکل اول مقالہ اُقلیدس کے ) مثلث
میں یہہ خاصیت ہوتی ہے کہ ایک ہی قاعدہ پر ایک جہت میں ایسے دو
مثلث نہیں ہوسکتے جنکے اضلاع جو قاعدہ کی ایک حد پر منتہی ہوں باہم
برابر ہوں اور وے اضلاع جو قاعدہ کے دوسرے حد پر تمام ہوں باہم برابر ہوں *

لہذا جس سطح کی کہ پیمایش کرنی منظور ہو اوسکو ایک سلسلہ خیالی
مثلثون میں تقسیم کرنا چاہیئے مگر اس تقسیم میں اس بات کا لحاظ رہے کہ
مثلث موافق خواص زمین اسقدر بڑے ہوں کہ اونکے تمام سطح کی پیمایش
ہوجاوے کیونکہ بذریعہ اس ترتیب کے بڑے بڑے اصولوں پر تمام پیمایش کے
عملوں میں کام کیا جاتا ہے یعنی یہہ ہمیشہ بہتر ہے کہ بعد پیمایش کرنے کل
کے اوسکے جزونکی پیمایش کریں اور کبھی کبھی جزون سے کل کی *

اضلاع ان مثلثونکے اول پیمایش کیئے جاتے ہیں اور بضرورت صحت اس کام کے
ایک اور امتحانی خط راس سے کسی نقطہ یا قریب درمیان مقابل کے ضلع تک
ناپا جاتا ہے اور فایدہ اسکا یہہ ہے کہ اگر کوئی غلطی پیمایش میں ضلعوں
مثلث کے ہوجاویگی تو یہی خط واسطے انکشاف غلطیونکے کافی ہے مگر اس
چوتھے خط کو بموجب ایک قاعدہ کے جوکہ مدام تمام پیمایش کے عملوں میں کیا
جاتا ہے ناپتے ہیں یعنی جہانتک صحت درکار ہو تو طول بڑے بڑے خطونکی
اور جگہہ نہایت بڑے مقامونکی بوسیلہ کم سے کم دو ترکیبوں کے کہ ایک کو دوسرے
سے کچھہ تعلق نہو دریافت کرنی چاہیئے اور درمیان میں بڑے مثلثونکے امتحانی
خطوط اور چھوٹے مثلث واسطے مقرر کرنے جاے تمام اندرونی مقامونکے پیمایش
کئے جاتے ہیں اور سمتیں خطونکی جوکہ اضلاع ان دوسرے مثلثونکے بناتی ہیں
ایسی ترتیب سے ہونی چاہئیں کہ وے حتی المقدور نزدیک بہت سے مقامونکے
اسطرح پر گذریں کہ جو اوسست اون پر سے ناپے جاویں وے بہت چھوٹے اور شمار
میں کم ہوں *

اِن مثلثون کی ترتیب اور عام پیمایش میں بڑی عقل اور ہوشیاری درکار ہے لیکن
واسطے اسکے یہہ دستور ہے کہ قبل از شروع کرنے کسی پیمایش کے اول زمین کو بابت
حصول عام واقفیت اوسکے سطح اور علاوہ مادین جگہوں نہایت ظاہری مقامونکے دیکھنا
چاہئیے اِلا حاصل کرنا اس واقفیت کا بذریعہ کہینچنے ایک نظری اسکیچ کے ہوسکتا
ہے کہ جسمیں بڑی بڑی سڑکیں اور چشمے اور مندر وغیرہ ظاہر ہوویں *

دستی اسکیچ بعد کسی پیمانہ کے فیت فیت موافق عام مسافت نقشہ زمین
کی کہینچا جاتا ہے اور سطح کو مثلثوں مین تقسیم کرنے کے لئے بہت
مفید ہے *

حتی الوسع اضلاع بڑے مثلثونکے پاس پاس بیرونی حدود پیمایش کے گذریں
اور تمام مثلث قریب متساوی الاضلاع کے ہوویں اور کسی مثلث میں کوئی
زاویہ نہایت چھوٹا حادہ یا نہایت بڑا منفرجہ نہووے کیونکہ اس صورت کے
ہونے سے اول دو مثلث متساوی الاضلاع نہوگا اور دوم اگر اوس مثلث کے کسی ایک
ضلع کی پیمایش میں اتفاقاً کوئی غلطی ہوجاویگی تو اوسکی شکل اور مساحت
میں بہت زیادہ تبدیلی واقع ہوگی *

جبکہ مثلث اسی ترکیب سے تحریر ہوجاویں کہ جو نہایت پسندیدہ ہے تو
راس پر ہرایک مثلث کے نشان کا کھونٹاں زمین میں لگا دینی چاہئیں اور
عام شکل کا جگہہ نظری اسکیچ پر جوکہ پیشتر بنایا جاتا ہے لکھی جاتی ہے اور
حروف یا ہندسہ علحدہ علحدہ نقشہ میں ہریک نقطہ تقاطع پر لکھے جاتے ہیں
تو اس ترکیب سے ملاتک میں یا زمین پر کسی مثلث کا کسی حصہ مثلث کے
شناخت کرنے میں بہت آسانی ہوگی *

نقطے تقاطع تمام مستقیم خطوں اور راس مثلثونکے وے نقاط ہیں جنسے
کہ پیمایش شروع کرتے ہیں یا جہاںتک کہ کہینچی ہے اور ان نقطونکو نقطے
مقام کے اور اون خطونکو جو ان نقطوں میں ملائے جاویں خطوط مقام کے
کہتے ہیں بلحاظ اسکے انمیں اور اوسط کے خطوں میں کچھہ فرق ہونا
چاہئیے *

اظہار مقامونکا چند طور پر کیا جاتا ہے یعنی بوسیلہ حرفوں یا ہندسوں یا
اون اعداد کے جو ابتدائی خط پیمایشی کو ظاہر کرتے ہیں — لیکن طریق پہلا
( گو استعمال اسکا اکثر سرویر کرتے ہیں ) واسطے تعلیم مبتدی کے اچھا نہیں
ہے بجز اسکے کہ استعمال حروف کیا جاوے اِلا اوس صورت میں جبکہ کسی موقع
پر شمار مقامونکے اسقدر زیادہ ہو کہ واسطے اونکے حروف حروف تہجی مکتفی
نہوسکیں تو اظہار اونکا بوسیلہ ہندسوں کے لازم ہے *

اکثر دستور ھے کہ نظری اسکیچ فیلڈبک یعنی ایک کتاب میں بنایا جاتا ھے جسمیں کہ ھرایک مفصل کام عملوں پیمایش کا وقت پیمایش کے سادھہ درستی کی درج کیا جاتا ھے ــــ اور اگر اسکیچ ھذا بدرستی سرانجام پائیگا یعنی اگر اوسمیں جگھہ پیمایشی خطوں اور مقامونکی اچھی طرح پر درج ھونگی تو بعد میں فیلڈبک سے نقشہ بنانے یعنی پلاٹ کرنے میں نہایت آسانی ھوگی *

اوفسٹ اون چھوٹے عمودی فاصلونکو کھتے ھیں جو جریبی خط سے زاویون ایک خمیدہ یا لھریہ دار خط تک ناپے جاتے ھیں کہ جسکے نزدیک کو جریبی خط گذرتا ھے *

جیسا کہ شکل ذیل میں ا س د ب خمدار حد ایک کھیت کی ھے اور ــــ گوشہ ا سے ب کی سمت میں بذریعہ جریب پیمایش کرتے ھیں تو اس صورت میں جبکہ مقابل میں کسی گوشہ کے پھونچے




تو حساب فاصلے کا بلحاظ جاے شروع یعنی ا کے کرکے عمودی فاصلوں گوشوں س اور د کو جریبی خط سے ناپ کر درج کرنا چاھئے *

چنانچھہ فیلڈبک شکل بالا کی برسر موقع اسطور پر لکھے جاتی ھے کہ جس فاصلہ پر جریبی خط سے عمودی فاصلہ گوشونکا پایا جاتا ھے اوسکو بلحاظ جاے شروع کے درمیانی خانہ میں لکھتے ھیں اور عمودی فاصلون کے ھرایک گوشہ یعنی اوفسٹونکو بلحاظ اونکے موقع کے دائیں یا بائیں کو مقابل میں اوس فاصلے کے جھانسے کہ وے ناپے جاتے ھیں ــــ اور نیز نقشہ خمدار حد کا درج فیلڈبک کیا جاتا ھے *




عموماً اوفسٹ ھذا بذریعہ ایک گز دس کڑی لنبی کے جسکو اوفسٹ کا گز کھتے ھیں ناپے جاتے ھیں ــــ اور جبکہ *اشیائے نزدیک نر جریبی خط کے واقع ھوتی ھیں تو جاے اوفسٹ کی جریبی خط میں بآسانی تمام دریافت ھوجاتی ھے لیکن جبکہ مقدار اوفسٹونکا قریب ۸۰ یا ۱۰۰ فٹ کے ھوگا تو جریبی خط میں جاے اوفسٹ کی بلحاظ زاویہ قایمہ کے اسطور پر معلوم کرتے ھیں کہ اول اوفسٹ کے

گز کو اندازے سے جریبی خط پر زاویہ قائمہ بنایا ہوا رکھکر دیکھتے ہیں کہ سمت اوسکی شے کو قطع کرتی ہے یا نہیں اگر کرے تو خیر ورنہ اوسکو داہنی یا بائیں کو ہٹاکر رکھتے ہیں یا وقتیکہ سیدہ اوسکی سے منظورہ کو نہ قطع کرے تو اسطور پر ایک یا دو دفعہ کی آزمایش سے جائے اوسط کی فی الفور معلوم ہوجائیگی *

ایک نہایت مناسب آلہ جسکا نام کراس اسٹاف ہے اور جسکو کوئی ایک بنا سکتا ہے واسطے لینے اوسطوں کے استعمال میں آتا ہے اور یہہ ایک ٹکڑے لکڑی ۶ انچہ مربع اور ۱½ انچہ موٹے سے جوکہ ایک گول لکڑی قریب پانچ فٹ لمبی پر جڑا ہوتا ہے بنا ہے اور اوس گول لکڑی کے نیچے کی طرف ایک بھال لوہے کی جڑی ہوتی ہے تاکہ وہ اچھی طرح سے زمین میں گڑ جاوے اور اس مربع ٹکڑے کے اوپر کی طرف دو شست ا' ب' اور س' د' عمود ایک دوسرے کی یا اکثر دو خط سیدھے آری سے کٹے ہوئے عمود ایک دوسرے پر ہوتے ہیں اور اگر اس آلہ کو کسی جگہہ جریب پر قائم کرکے ایک شست سمت میں اگلے یا پچھلے مقام کے کھینچا جاوے تو دوسری شست جریبی خط کو عمود ہوگی لیکن ایک اچھا آزمودہ سرویر اکثر بلا مدد اس آلہ کے زاویہ قائمہ واسطے ایک اوسط کے بنا سکتا ہے *

فیلڈبک مناسب عرض طول کی جوکہ جیب میں آسکے اور جسکے ہر صفحہ پر دو خط ٹھیک لنبا بیچ میں بفاصلہ آدہ انچہ کھنچے ہوئے ہوں ہونی چاہئے اور یہہ درمیانی خانہ واسطے تمام اعلی خطوں پیمایشی کے مقرر کیا گیا ہے اور نیچے سے صفحہ کی شروع کرنے سے صفحہ ایک بہت چھوٹی شبیہ اوس حقیقت کی جسکی کہ پیمایش کی جاتی ہے ہوجاتا ہے اور اگر صفحہ کے اوپر سے نیچے کو لکھینگے تو فیلڈبک برعکس شبیہ اوس حقیقت کے ہوجائیگی جسکی کہ پیمائش کی گئی ہے *

فیلڈبک میں اول اس بات کو یاد رکھنا چاہیئے کہ درمیانی خانہ حقیقت میں صرف ایک جریبی خط کو ظاہر کرتا ہے اور فاصلہ درمیانی اس خانہ کا فقط واسطے لکھنے اون فاصلوں کے جہاںسے کہ اوفسٹ لیئے جاتے ہیں ہوتا

ہے اور دوم یہہ کہ تمام اوفست اطراف میں درمیانی خانہ کے ٹھیک موافق
اوسی طرح کے ہوتے ہیں جیسے کہ وے اطراف میں جریبی خط کی داہنے جانب
اسواسطے اگر جریبی خط زمین پر سڑک یا کسی سرحد کو ترچھے پن سے قطع کرے
تو اوسکی شبیہہ یا نشان کو فیلڈبک میں ترچھے پن سے ایدھر اودھر بیچکے خانہ
کے ملاکر ٹھیک مقابل میں اونھیں نقطونکے دوسری طرف کو کھینچ دیتے ہیں
کیونکہ بیچ کا خانہ حقیقت میں موٹائی ایک خط کی ہے اور غلط اس خاص
کام میں باعث زیادہ ابتری کا درمیان مناسب جگہہ اوفستونکے ہوتی ہے *

فیلڈبک میں ہر ورق کے پاس بلاٹنگ پیپر بھی لگانا ضرور ہے اور جسوقت
کہ پیمایش سے واپس آوے اوسیوقت فیلڈبک پر سیاہی کرنی چاہیئے کیونکہ
اگر کوئی مشتبہہ نقطہ یا اور کوئی غلطی ہوگی تو بباعث یاد ہونے کے درست
ہوجائیگی اور واسطے شمار صفحوں کے ہریک صفحہ پر ہندسے اور روزمرہ کے
کام پر تاریخ اور نام جریب کشونکا لکھنا ضرور لازم ہے *

گو اول مرتبہ درمیانی خانے فیلڈبک میں لکھنا فاصلون پیمایشی کا بلحاظ
جانے شروع کے یک گونہ مشکل معلوم ہوگا لیکن ترکیب اسکی یہہ ہے کہ سرویر
مدام پچھلے جریب کش سے تعداد سوئیونکی جو اوسکے پاس ہوں دریافت کرتا رہے
مثلاً فرض کرو کہ شروع میں ۵۰ کڑی پر ۲۵ کا اوفست لیا گیا ہے تو ۵۰ کو
درمیانی خانہ میں لکھکر ۲۵ کو دائیں یا بائیں کو جیسا کہ مناسب موقع ہو لکھنا
چاہیئے اور بعد میں اگر دوسرا اوفست ۴۷ کڑی پر لیا جاے اور پچھلے جریب
کش کے پاس ۶ سوئے ہوں تو ۶۴۷ کو درمیانی خانہ میں رقم کرکے اوفست
کو مقابل میں اوسکے لکھنا واجب ہے اور اگر پھر کوئی خندق بعد اول تبدیلی
سوئیونکے ۷۹ کڑی پر قطع ہووے اور پچھلے جریب کش کے پاس ۳ سوئے ہوں
تو ۱۳۷۹ کو درمیانی خانہ میں درج کرنا لازم ہے اور اگر خندق مذکورہ بعد
پانچوین تبدیلی کے قطع ہوتی تو ۵۳۷۹ کو درمیانی خانہ میں لکھنے اور
علیٰ ہذالقیاس پس معلوم ہوا کہ درج کرنا تبدیلی سوئیونکا ( یعنی یہہ کہ ۱۰۰۰
کڑیاں یعنی ۱۰ جریبین پیمایش ہوچکی ہیں ) نہایت ضروری ہے کیونکہ اگر
کسی موقع پر نشان تبدیلی سوئیونکا نہ کیا جائیگا تو فاصلہ ۱۰۰۰ کڑیونکا شمار
میں نہ آئیگا کہ جس سے پیمایش میں نہایت ابتری واقع ہوگی اور خصوصاً
اوس حالت میں جبکہ اوفست لیئے جاتے ہیں *

جریبی پیمایش میں اگر کسی موقع پر مقدار اوفستونکا ۱۰۰ یا ۱۵۰ سے
زیادہ ہووے تا ہم ناپنا اونکا واجب ہے مگر خطوط پیمایشی کو اسطور پر تجویز
کرنا چاہیئے کہ ضرورت ناپنے ایسے لمبی اوفستونکی نہ ہووے اور اگر بالفرض

ایسے خطوط تجویز ہوسکیں تو خطوں مذکورہ پر اور چھوٹے مثلث بنانے سے
ضرورت ناپنے ایسے لمبے اوستونکی رفع ہوجائیگی *

اگر کوئی مقام حربی خط سے اسقدر فاصلے پر واقع ہو کہ بذریعہ اوست
قائم ہوسکے اور قائم کرنا اوسکا
مد نظر ہو تو موافق ترکیب
ذیل قائم کیا جاسکتا ہے مثلاً
فرض کرو کہ مقام پ مقابل
میں کسی نقطہ چھٹی جریب
کے فاصلہ ۲ جریب واقع ہے
تو بعد پیمایش ہونے ۵۰۰
کے جبکہ سروئے ٹمبر میں لگ
جاے تو جاے سروے سے پ
تک فاصلہ ناپ کر درج فیلڈبک
کرو جیسا کہ شکل سے واضح ہے
اور بعد میں جبکہ سروئے ۷۰۰







کا قایم ہوجاے تو پھر سروئے سے پ تک ناپ کر موافق نقشہ کے درج فیلڈبک
کرو تو ایسا کرنے سے جاے مقام پ کی بلحاظ حربی خط کے نہایت صحت سے
قائم ہوجائیگی لیکن یاد رکھنا چاہئیے کہ حربی خط کے ایسے موقعوں سے
پیمایش کرنی چاہئیے کہ مقام پ راس ایک مثلث قریباً متساوي الاضلاع کا
بن جاوے *

قبل شروع کرنے کسي پیمایس کے یہہ خیال کرنا چاہئیے کہ نقشہ پیمایش کا
مطابق کونسی اسکیل یعنی کس درجہ صحت تک بنایا جائیگا مثلاً فرض کرو
کہ نقشہ میں ۱/۲ ایک انچھہ کا ظاہر کرنا منظور ہے پس اگر نقشہ بحساب
اسکیل ۱۰۰ فٹ فی انچھہ کے بنایا جائیگا تو مقدار فاصلے پیمایسی اور
اوستونکا فرق ایک فٹ تک بخوبي دریافت کیا جاسکتا ہے اور اگر نقشہ
بحساب اسکیل ۵۰۰ فٹ فی انچھہ کے بنایا جائیگا تو نقشہ سے فاصلہ پیمایشي
کم از ۵ فٹ بخوبي ظاہر ہوگا پس ثابت ہوا کہ پیمایش کرنا اوستوں مطلوبہ
کا بلحاظ اسکیل چاہئیے نہ کہ برخلاف اسکے کیونکہ جسقدر اسکیل بڑي ہوگي
اوسیقدر ہریک مفصل کام نقشہ میں بخوبي ظاہر ہوسکیگا *

سرویر کو اس بات پر کلي یقین نہیں ہوتا کہ کام اوسکا ٹھیک ٹھیک موافق
ایک نہایت درست ترکیب اور انتظام اور صفائی کے جو کہ واسطے تمام کاموں
فیلڈبک یا پیمایش کے مقرر ہیں ہوا ہو مگر فیلڈبک کو اچھی طرح پر لکھنے

سے بہت سا وقت نقشہ بنانے میں صرف نہیں ہوتا اور خاص کر وے غلطیاں جو بلحاظ ایک ابتدر فیلڈبک کے برپا ہوتي ہیں رفع ہوجاتي ہیں اور سواے اسکے اگر موافق اول ہدایات کي کام کیا جاویگا تو سرویر کو بوسیلہ صحت نگاہ اور آزادي اور اسدواري ہاتھہ کے جوکہ واسطے اوسکے کامیابي کے ضرور ہیں بہت فایدہ حاصل ہوگا *

یہاں ایک نمونہ فیلڈبک اور نقشہ بھی اوس فیلڈبک کا بطور مثال جریبي پیمایش کے درج کیا جاتا ہے — اور واضح ہوکہ اس پیمایش میں قبل پیمایش کرنے کے معاینہ زمین کا کرکے نظري اسکیچ میں دریا اور پلوں اور آبادي دیہات اور جنگل اور گرحا وغیرہ کو موافق اونکے موقع کے اندازاً قایم کئے گے ہیں تاکہ تصور کرنے مثلثوں اور خطوط امتحاني میں نہایت امداد ملے *

اس نقشہ میں اول تو خط ا ب ف کي پیمایش کرکے اوسپر اوسست ہرایک اشیاے مطلوبہ کے جنکا ظاہر کرنا نقشہ میں منظور ہے لئے گے ہیں اور اوس میں نقاط ا' ب' ب س' اور د' بطور فرضي مثلثونکے بنادر پیمایش خطوط امتحاني یا بنانے دیگر مثلثونکے مقرر کی گئی ہیں — بعدازاں خطوط ب س اور س ا کی پیمایش کی ہے اور اوسمین بھي نقطے ي' اور ف' تو پہلے میں اور گ' پچھلے میں بطور فرضي مثلثونکے فرض کئے گے ہیں سب خطوط امتحاني ب' س' ا' ف' گ' ہ' واسطے لینے اوسست اشیاوں اندروني مثلث اور نیز بطور امتحاني خطوط بنادر صحت نقشہ پیمایش کے پیمایش ہونے چاہیئں *

ان خطوط امتحاني کو تا وقتیکہ اضلاع تمام بڑے مثلثونکے پیمایش نہ ہوجاویں چھوڑ دینا لازم ہے اور آخر میں بعد پیمایش اضلاع بڑے مثلثونکے اندروني کام ہریک مثلث کا پورا کرنا چاہیئے لیکن نقطون خطوط امتحاني کو بڑے خطون میں وقت پیمایش اضلاع بڑے مثلثونکے مقرر کرلینا واجب ہے کیونکہ اگر اوسوقت مقرر نہونگے تو بعد میں اونکے مقرر کرنے کے واسطے دوبارہ پیمایش کرنی پڑیگي چنانچہ اسطور پر مطابق تمام اضلاع مثلثونکي صنوار پیمایش کي ہے اور پیمایش اونکي معہ اوفسیٹونکے باعث مقرر کرنے تمام حدود بیروني اور اندروني جگہون گھر وغیرہ کا ہے اور مساحت کل اور ہریک حصہ کي صرف بوسیلہ درست حساب فیلڈبک کے دریافت ہوسکتي ہے *

طریقہ نقشہ بنانے جریبي پیمایش کا اسقدر عیاں ہے کہ واسطے اوسکے ایک جزوي بیان کافي ہوسکتا ہے مثلاً مثال بالا میں ایک خط کاغذ پر کھینچکر اوسکو کسي مساوي حصونکے اسکیل سے موافق لنبائي ا ب کے قطع کرو اور اوسي اسکیل سے لنبائي اس کي پرکار میں لیکر نقطہ ا کو مرکز گردانکر ایک قوس




نظری اسکیچ جو کہ فیلڈ بک میں بنایا جاتا ہے
اس سے جگہ سمتی خطوط اور مختلف نشانوں کی بخوبی ظاہر ہوتی ہے
بیرنگ خط A B F کی لحاظ شمالی خط کے ۵۰° ہے
اور سیدلی خط نکا کی شمال سے مغرب کو ۹° ہے

△B

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | (531) | |
| | | 465 | 28 |
| | 6 | 400 | 6 32 |
| | 12 | 333 | 30 |
| 32 | 20 | 250 | 12 |
| 27 | 15 | 150 | 32 |
| 23 | 10 | 60 | 28 |
| | | (00) | 40 |

B△ سے △H

کهینچو اور ایسا هی لنبائی ب س کو پرکار میں لیکر نقطه ب کو مرکز فرض کرکے ایک اور دوسری قوس کهینچو اور جہانکہ یہه قوس قوس اول کو قطع کرے وهي نقطه س هوگا اور موافق اسطریق کے مثلث س د ا اور ا ب ي کو بهی بنانا چاهئیے اب خط ا ب پر نشان فاصلون اوفست کے کرکے اوفستون کو اوسپر لگانا لازم هے اور واسطے اس مطلب کے ایک قاعد کی اسکیل موافق اسکیل مندرجه حاشیه کے بہت مفید هے کیونکه دونبله درمیانی اسکیل کے جبکه اوسکو مطلوبه فاصله پر مقام سے قایم کریں تو نشان فاصلون اوفست کے بذریعه چهوتے تارون کے بہت جلد هوسکتے هیں اور اسطور سے اضلاع ا س اور ب س پر اوفست لگاکر اندرونی کام مثلث کا ب′ ي′ اور ا′ ب′ خطوط امتحانی پر اوفست لگانے سے تمام کرنا چاهئیے علی‌هذالقیاس ایسي هي اور مثلثون میں کرتے چلے جاؤ جب تک که کام ختم هو *



# فصل سوم

---

## بیان میں پریزمیٹک کمپاس کے

واضح ہو کہ بوسیلہ اس آلہ کے مقدار زاویوں اُفقی کا قریب ایک چوتھائی درجہ تک پایا جاسکتا ہے اور خصوصاً یہہ آلہ واسطے پورا کرنے چھوٹے چھوٹے کاموں اندرونی ایک پیمائش اور نیز بنابر پیمائش ایک لمبی سڑک یا دریا یا کسی بڑی ملٹری لائین کے بہت مفید ہے اور فی الحقیقت آلہ مذکورہ مثل ایک چھوٹے آلہ کے جیب استعمال ملٹری افسر نہایت کار آمد ہے—اور چونکہ اس آلہ سے بیرنگ کسی مقام کی لیجاتی ہے تو صرف بمدد ہاتہہ کام میں آتا ہے اِلا اوس صورت میں جبکہ خیال صحت کا زیادہ ہو تو استعمال اسکا بذریعہ تپائی کیا جاتا ہے *

مطر تصریح بیان اس آلہ کے اول فرق درمیان بیرنگ اور زاویہ کے تحریر کیا جاتا ہے—بموجب حدود تحریر اُقلیدس کے زاویہ دو خطوطکے ایسی میل کو کہتے ہیں کہ دونوں خط ملکر ایک سیدہ میں نہوجائیں لیکن بذریعہ پریزمیٹک کمپاس یہہ میل ظاہر نہیں ہوسکتا یعنی اوس سے مقدار اوس زاویہ کا معلوم ہوسکتا ہے جو خط شمالی اور اوس خط سے محصور ہے جو جائے کمپاس سے مقام تک کھینچا جائے—لیکن بذریعہ پریزمیٹک کمپاس زاویہ درمیانی دو مقامونکا بلحاظ جائے ناظر بدین طور معلوم ہوسکتا ہے کہ اول بیرنگس دونوں مقامونکی*دریافت کرو (یعنی وے زاوئے جوکہ وے بلحاظ خط شمالی بناتے ہیں) تو حاصل تفریق ان دونوں بیرنگونکا زاویہ مطلوبہ ہوگا اور مثال اسکی آیندہ لکھی جائیگی اور مقدار اس زاویہ کا بوسیلہ آلہ سبکسٹینٹ اور تہیوڈولیٹ بہت آسانی سے معلوم ہوسکتا ہے اور ضرورت حاصل تفریق نہیں ہوتی * .

بیان پریزمیٹک کمپاس کا—شکل سے واضح ہے کہ پریزمیٹک کمپاس مانند ایک بڑی ڈبیا کی ہوتی ہے اور اوسکے اندر میگنیٹک نیڈل جسے اُردو میں قطب نما بولتے ہیں اور جو ہمیشہ شمال کے ہی طرف تہیرتا ہے ایک نوکدار کانٹے پر کہ مرکز ا پر لگا ہوا ہے آویزان رہتا ہے اور اوسپر ب ایک کاغذ کی طشت لگی ہوتی ہے جسطرح سے کہ وہ گرد مرکز ا کے حرکت کرتا ہے اسیطرح یہہ بھی حرکت کرتی ہے اور اکثر اوقات محیط اس کاغذ کی طشت

کا ۱۵ منٹ تک ایک درجہ کے منقسم ہے اور اگر کشش آہن ربا یعنی مقناطیسی
تک میں کچھ فرق آجائیگا اور لنبائی میں بھی کم سے کم چار انچ بھی ہوگا تو جو
زاویہ کہ اسکے وسیلہ سے پیمایش
کیا جائیگا وہ اس درجہ صحت
تک نہیں ہوگا اور شیشہ س،
ایک پرزم یعنی بشکل مثلثی
منشور کے ہے جسمیں کو
ناظر وقت مشاہدہ کسی زاویہ
کے دیکھتا ہے اور جسوقت کہ
اس شیشہ میں آنکھ لگاکر
دیکھتے ہیں تو عمودی تار
اگلے شست ی کا اور طشت پر
کے درجے ایکہی ساتھ نظر




آتے ہیں اور سیدہ تار کی جتنے درجے اور دقیقہ پر بعد ساکن ہونے شمال نما
کے منطبق ہو وہی اِنحرافہ یعنی بیرنگ اوس مقام کی ہوتی ہے جسکو کہ وہ تار
تنصیف کرتا ہے اور پرزم س' بوسیلہ قبضہ د اس ترکیب سے لگایا گیا ہے کہ
جب کمپاس بکس میں رکھی جاتی ہے اوسوقت بیرونی طرف ڈبیا کمپاس
سے ملایا جاسکتا ہے اور بلحاظ اسکے کہ پرزم مذکور بیرونی طرف منقسم حلقہ
کے لگا ہوا ہے اور تیر جو چیز کہ اوسمیں کو مشاہدہ کی جاتی ہے وہ معکوس
نظر پڑتی ہے اسلیئے صفر یعنی نشان ۳۶۰ کا جنوبی انجام پر قایم کیا گیا ہے
اور واسطے شمار درجوں کے اولٹے ہندسہ داہنی سے بائیں کو لکھے ہوئی ہیں اسلیئے
جو زاویہ کہ بذریعہ پرزم مشاہدہ ہوگا وہ بیرنگ مطلوبہ ہوگی اور شست ی کی
جسکے وسط میں ایک باریک تار یا گھوڑے کی دم کا بال لنبائی کی سمت میں لگا
ہوتا ہے اور جسکو کہ واسطے تنصیف کرنے کسی شے کے ڈبیا کمپاس کو متوازی
اُفق کے گردش دینے سے مقابل میں اوسی شے کے لاتے ہیں ایک قبضہ پر
یہانتک اوپر نیچے کو ہوسکتی ہے کہ جسوقت کمپاس اوٹھاکر لیجاتے ہیں تو
شست مذکور کو ڈبیا کے اوپر کی طرف ملاسکتے ہیں اور ف ایک ایسا شیشہ ہے
کہ شست ی پر پہرسکتا ہے اور حسب خواہش اولٹا بھی ہوسکتا ہے یعنی
اوسکے اوپر کی سطح کو نیچے کی طرف کرسکتے ہیں اور کسی زاویہ پر بذریعہ
قبضہ د' کے جھک بھی جاتا ہے اور شست ی کی کسی جاے پر بوسیلہ حدش
اپنے پھسلنے والہ پردہ کے قایم رہ سکتی ہے اور جسوقت کرنی شے سطح متوازی

آوی سے بہت اونچے یا نیچے ہوتی ہے اوسوقت اس شیشہ کو واسطے ڈالنے عکس اوس شے کے کام میں لاتے ہیں اور جبکہ یہہ آلہ واسطے دیکھنے بیرنگ آفتاب کے کام میں آتا ہے تو واسطے کم کرنے تیزی شعاعوں آفتاب کے ایک سیاہ یا کسی اور رنگدار شیشہ کو اون شمسوں میں سے جوکہ گ پر واسطے اسی مطلب کے لگے ہوئے ہیں پھیر کر مقابل میں آنکھہ کے لاتے ہیں اور یہہ شیشے ایک جوڑ پر اسطور سے لگے ہوئے ہیں کہ ڈھلواں طرف پرزم س' کے پھرسکتے ہیں *

ی' پر جو کمانی دکھلائی دیتی ہے اگر اوسکو عندالمعاینہ کسی زاویہ کے اونگلی سے دبا دیوں تو طشت ب کی پھرنے سے بند ہوجائیگی اور جلدی ساکن اور بند ایک چھوٹا پرزہ دوسری طرف اس ڈبیا کے اس طور پر لگا ہوا ہے کہ بوسیلہ اوسکے سوئی شمال نما کی حرکت کرنے سے بند ہوسکتی ہے اور اس سوئی کو وقت بند کرنے کسی پیماس کے ہمیشہ بند کردینا چاہیئے کیونکہ اگر یہہ بند نہ کیجاویگی تو اسکے متحرک رہنے سے سرا نوکدار کانٹے کا کہ درستی اس آلہ کی اسپر منحصر ہے گھس جاویگا لیکن فی زمانہ اس پرزہ کو نزدیک قبضہ شست ی کے اس ترکیب سے لگاتے ہیں کہ جسوقت سست کو سطح شیشہ سے ملادیتے ہیں تو سوئی شمال نما کی بند ہوجاتی ہے اور ایک سرپوش واسطے حفاظت اس ڈبیا کے اور ایک چمڑہ کا خانہ واسطے رکھنے کل آلہ کے ہوتا ہے جسکو بلا دقت جیب میں رکھہ سکتے ہیں *

فی زمانہ پرزمیٹک کمپاسیں ایسی بنتی ہیں کہ بجاے طشت ب کے صرف ایک چاندی کا حلقہ منقسم کیا ہوا درجوں میں لگایا جاتا ہے لیکن اس ترکیب میں بباعث اسکے کہ تمام وزن جو نوکدار کانٹے پر پڑتا ہے مرکز سے بہت دور پر ہوگیا ہے تو طشت چاندی کی بسرعت حرکت کریگی اور قطر اونکا کم چار انچہہ سے نہیں چاہیئے *

طریق استعمال کرنے اس آلہ کا بہت آسان ہے کہ اول پرزم کو اوسکے ساکت پر اسقدر اوٹھاو کہ طشت کے درجے خوب صاف نظر آویں اور جس جگہہ سے کہ زاویہ دیکھنا منظور ہو وہاں پر کھڑے ہوکر درمیان میں شگاف س' کے آنکھہ لگاکر طرف ایک کے اون مقاموں میں سے جنکا زاویہ مطلوب ہے دیکھو اور کمپاس کو ایدھر اودھر اوسکے مرکز پر پھیرو تاکہ تار اگلے شست کا ٹھیک اوسی مقام کو منصف کرے تب طشت ب کو کمانی ی کے دبانے سے جلد ساکن کردو اور جسقدر درجہ و دقیقہ پر سیدہ تار کی منطبق ہو وہی بیرنگ اوس مقام کے نقاط شمالی یا جنوبی خط نصف النہار سے ہوگی بعدازاں اسطور پر بیرنگ دوسرے مقام کی معلوم کرو تو تفاوت مابین بیرنگ اس مقام اور مقام

اول کا زاویہ اندرونی ہوگا مثلاً فرض کرو کہ بیرنگ اول کی ۴۰° ۳۰′ اور دوسرے
کے ۱۰° ۱۵′ شمال یا جنوب سے شرق یا غرب کو ہیں تو ۳۰° ۱۵′ فرق ان
دونوںکا زاویہ اندرونی ہوا *

بعضے آلات میں دو حصے صفر سے ۱۸۰ درجہ تک جنوب سے شرق کی طرف
کو اور پھر صفر سے ۱۸۰° تک شمال سے غرب کی جانب کو لکھے جاتے ہیں
اور اوروں میں جنوب سے شرق کی طرف کو ۵° ۱۰° ۱۵° وغیرہ گرد دایرہ کے
۳۶۰° تک اس طور پر ہوتے ہیں کہ ۹۰° سے مشرق اور ۱۸۰° سے جنوب اور
۲۷۰° سے مغرب اور ۳۶۰° شمال سے ظاہر ہوتا ہے سو یہہ پچھلی ترتیب نہایت
عمدہ ہے کیونکہ اس ترتیب سے کسی بیرنگ کو فیلڈبک میں لکھتے وقت کوئی
غلطی نہیں ہوتی اور خاص کر واسطے سمجھنے ہندوستانیوں کے زیادہ بہتر ہے *

حتی المقدور اس آلہ کو قریباً متوازی اُفق کے رکھنا چاہئے کیونکہ اسطور پر
رکھنے سے کانٹے کی طست نوکدار کانٹے پر آزادی سے متحرک رہیگی اور جہاں کہیں
کہ لوہا قریب ہو وہاں پر اس کمپاس کو کام میں لانا نچاہئے اور جو
شخص کہ عینک لوہے کی کمپاس کی لگاتاہو اوسکو بھی چاہئے کہ استعمال اسکا
نکرے کسواسطے کہ لوہا مقناطیس کو اپنی طرف کھینچتا ہے اور جسقدر کہ
تبدیلی قطب نما کی اصل نصف النہار سے ہو اوسکو بھی دریافت کرنا واجب ہے
کیونکہ اگر نقاط مذکورہ بالا کو اصل نصف النہار زمین سے مقرر کرنا منظور ہو تو
تبدیلی قطب نما کی اونمیں جمع یا منفی کرنے سے اصل بیرنگ اون مقاموںکے
اصل نصف النہار سے معلوم ہوجاوینگے *

## بیان سرویئنگ کمپاس کا

سرویئنگ کمپاس ایک ڈبیا اور مقناطیسی تک سوئی اور دو شست سے مرکب
ہے لیکن یہہ دونوں شستیں انکاموں پر شمالی خط کی عمود لگی ہوتی ہیں
ان دونوں میں سے ایک میں تو تنگ شگاف اور دوسری میں ایک گھوڑے
کی دم کا بال ٹھیک بیچوں بیچ میں لگا ہوتا ہے اور عندالمعاینہ بیرنگ کسی شے
کے سروپر اس شگاف میں کو دیکھتا ہے اور بال کو اوس شے کے نصف پر لگاتا ہے
اور یہہ کمپاس بھی مانند پرزمیٹک کمپاس کی واسطے پورا کرنے چھوٹے چھوٹے
کاموں اندرونی ایک نقشہ کو بذریعہ لیئے بیرنگوں کے استعمال میں آتی ہے *

واسطے ہلکے پن کے یہہ شستیں مختلف طور پر لگائی جاتی ہیں مگر
بالفعل انکو واسطے کم کرنے موٹائی آلہ اور نیز واسطے آسانی لیجانے کے اسطرح
سے بناتے ہیں کہ ایک قبضہ پر اوپر نیچے کو حرکت کر سکتی ہیں اور قطر

ڈبیا کا ۳ ½ انچھ سے چار یا پانچ انچھ تک ہوتا ہے اور اندر اس
ڈبیا کے ایک منقسم دائرہ ہے
جسکی اوپر کی سطح صرف
درجوں میں منقسم ہوتی ہے
جنکا کہ شمار ۱۰° ۲۰° ۳۰°
وغیرہ ۳۶۰° تک ہوتا ہے اور
نیز اس ڈبیا کی چار مساوی
حصوں یا ربع دائرونمیں منقسم
ہے اور پھر ہر ایک ربع دائرہ ۹۰°
میں منقسم ہوتا ہے اور ہندسے
شمالی جنوبی نقاط سے ہر ایک
طرف مشرق اور مغرب کی لکھے
جاتے ہیں اور اس آلہ میں
بمطابق پرزمیٹک کمپاس کے یہہ
ایک بڑا نقص ہے کہ جب درمیان
میں شستونکے دیکھتے ہیں تو
زاویہ نہیں پڑھ سکتے بلکہ شستون
کو کسی شے پر لگا کر شمار درجوں
کی بذریعہ سوئی شمال نما کے
کیجاتی ہے اور اس سبب سے اس
آلہ کو بغیر تپائی کے استعمال میں نہیں لاسکتے جوکہ دوسرا نقص ہے مگر
یہہ آلہ واسطے شروع تعلیم ہندوستانیونکے بہت اچھا ہے کیونکہ موافق اصول
اون تمام ہندوستانی کمپاسونکے بنا ہوتا ہے جو واسطے استعمال ہندوستانیونکے
بنائی جاتی ہیں *

اس آلہ میں اور نیز تمام کمپاسون میں جنمیں کہ سوئی شمال نما طشت
چسپیدہ پر آزادانہ متحرک رہتی ہے جانب مشرقی اور مغربی نقاط اُفق کی
مبدل ہوتی ہے — اور چونکہ پرزمیٹک کمپاس میں سوئی شمال نما کی زیر
طشت منقسم لگی رہتی ہے اس جہت سے طشت مذکورہ مدام ساکن رہتی ہے
اور بیرنگ کسی مقام کے وہ زاویہ ہوتا ہے جسمیں کو شستیں بلحاظ نصف النہار
حرکت کرتی ہیں — اور سرویئنگ کمپاس میں طشت کاغذ کی اور شستیں قایم
ہیں اور ہمراہ متحرک رہتی ہیں اسلئے بیرنگ کسی مقام کی وہ زاویہ ہے جسمین

کو طلسب کاعد کی منحرک هے — مثلاً فرض کرو که بیرنگ کسي مقام کی ۹۰° شرق کو هے تو اس بیرنگ کو بذریعه پرزمیٹک کمپاس تو ایکهی دفعه کے مشاهده سے پڑھسکتے هیں الا سرویئنگ کمپاس میں نقطه شمالي کاعد کی طلسب کا جانب مقام هے اور غربي نقطه طلسب مذکوره کا زیر سرے سوئی هے *

پس وجهه تبدیلی جاے مشرقي اور مغربی نقاط کي صریح ظاهر هے کیونکه اگر وے تبدیل نه کیئے جاے تو مشاهده کرنے والا بیرنگ مذکوره کو ۹۰° غرب کو ( بلحاظ دیکھنے نقطه مغرب کے زیر سرے سوئی کے ) پڑھتا بدیں وجهه پڑھنا ایک بیرنگ کا موافق اصل حقیقت کے ممنوع هے *

---

## طریقه پیمایش کرنے کا بذریعه پرزمیٹک یا سرویئنگ کمپاس کے

فرض کرو که نقشه ذیل سے پیمایش اوں سڑکونکي هو بذریعه پرزمیٹک



تا سروینگ کمپاس کی گئی ہے ظاہر ہوتی ہے ا کو جاے شروع مقرر کرکے اوسپر کمپاس کو قایم کرو اور جسطرف کو کہ پیمایش کرنی منظور ہو اوس طرف کو ایک جھنڈی نصب کرو اور اوسکو ایسی جگہہ ب پر کھڑی کراؤ کہ وہانسے بہت دور تک آگے کی طرف نظر آوے بعد اسکے بیرنگ مقام ب کی دیکھکر بذریعہ جریب کے ا سے ب تک ناپو اور اوسیت اطراف سڑک اور مشہور استادونکے موافق جریبی پیمایش کے لئیے چلے جاؤ اور اسطرح سے جبکہ مقام ب پر پہونچو وہاں پر کمپاس کو قایم کرکے اور جھنڈی کو مقام س پر بھیجکر اوسکی بیرنگ دیکھو اور بطور سابق کے ب سے س تک پیمایش کرو عَلیٰ ھذالقیاس اسی طور پر کرتے چلے جاؤ جب تک کہ کام ختم ہو */

جو مشہور مقام اسطرح سے واقع ہوں جیسے کہ شکل میں گوشے مکانات کے ہیں کہ اونکا قایم کرنا بذریعہ اوسیت عمل ممکن ہے تو اونکے لگانے کے واسطے دو جگہہ سے زاویے پڑھنے چاہئیں اور واسطے صحت کے ایک اور تیسرا زاویہ دیکھہ لینا بہتر ہے اور فیلڈبک اس پیمایش کی موافق جریبی پیمایش کے لکھی جاتی ہے لیکن صرف اسیقدر فرق ہے کہ بیرنگ خطوط کی زیادہ لکھنی پڑتی ہے اور وے زاویے جو مقاموں پر پڑھے جاتے ہیں اونکو فار ورڈ یعنی آگے کی بیرنگ کہتے ہیں ان میں سے اول تو درمیان میں بیچ کے جادہ کے مقام اول پر لکھی جاتی ہے اور بعدازاں باقی بیرنگونکو بلحاظ دائیں یا بائیں پچھلے سمت کے اطراف میں بیچ کے جادہ کے لکھتے ہیں تو اسطرح سے لکھنے میں کوئی غلطی نقشہ بنانے میں نہیں ہوتی اور اکثر حالت میں ایسا بھی کرتے ہیں کہ ہرایک جفت مقام سے بیرنگ پچھلے اور اگلے مقاموں کی لے لیتے ہیں مثلاً ب پر سے ب ا اور ب س کے اور د پر سے د س اور د ي کے لیکن نہ نسبت اس طریق کے یہہ بہت مناسب ہے کہ بیرنگ ہرایک مقام کے علحدہ علحدہ دیکھیں کیونکہ ایسا کرنے سے کوئی انتری فیلڈبک میں نہیں ہوتی اور تکلیف جمع یا تفریق کرنے ۱۸۰° کی ہرایک بیرنگ میں جو دوسری حالت میں پیشتر نقشہ بنانے کے ضرورت ہوتی ہے رفع ہوجاتی ہے */

واسطے نقشہ بنانے پیمایش بالا کے ایک کاغذ پر مناسب جگہہ واسطے مقام ا کے مقرر کرکے ( یعنی اسطور پر فرض کرنا چاہئیے کہ کام پیمایش کا اوس کاغذ پر آجاوے اور نقشہ ٹھیک بیچا بیچ میں رہے ) اوسپر ایک خط جسکو شمالي خط کہتے ہیں کھینچو اور پروتریکٹر کو دائیں طرف اس خط کے اسطرح پر رکھو کہ کنارہ ملا ہوا اس خط سے رہے اور مرکز ا پر ہو اب پنسل سے مقابل میں مطلوبہ درجوں کے نشان کرکے اس نشان اور جاے ا میں خط ملاکر اوسکو موافق لنبائي ا ب

کی کسی مساوی حصوں کے اسکیل سے قطع کرو اور پھر مقام ب پر ن ب ص خط متوازی ن ا ص کے کھینچو اور پروٹریکٹر کو موافق سابق کے قایم کرکے زاویہ ن ب س بناؤ اور ب س کو موافق اوسکی لنبائی کی اوسی اسکیل سے قطع کرو اورا سیطرح سے بدرجہ پروٹریکٹر کے زاویے بناتے چلے جاؤ جب تک کہ انجام میں سرا ف ا خط کا

مقام ا پر منطبق نہو جاوے    اور اگر کوئی ایسا زاویہ بنانا منظور ہو جو ۱۸۰° سے زیادہ ہو تو اس حالت میں پروٹریکٹر کو بائیں طرف شمالی خط کی جیسا کہ مقام د پر ہے رکھکر نشان درجوں مطلوبہ کا نقطہ میں دوسری اندرونی قطار کی کرنا چاہیئے اور جبکہ اسطور پر گردہ ٹھیک ٹھیک ملجاوے تعدادان اوسپر اوست مطابق طریقہ جریبی پیمایش کے لگانے چاہیئں *

زیادتی ہوتی ہے لیکن وجہ واسطے پورا کرنے حاصل جمع اور بضرورت حصول
صحیح نتیجہ کے ہرایک چوتھی یا پانچویں مقام کے زاویہ میں ایک ایک عدد
جمع یا منفی کرنا چاہئے *

بیرنگیں مختلف خطوط کے بوسیلہ قاعدے مندرجہ ذیل کے معلوم ہوسکتی
ہیں *

قاعدہ پچھلے خط کی بیرنگ میں جو شمال وجنوب سے دیکھی گئی ہے زاویہ
اندرونی کو جو انہیں دونوں خطوں سے محیط ہے جمع کرو اور اس مجموعہ
میں ۱۸۰° کو جمع کرو جبکہ وہ کم ہے ۱۸۰° سے اور تفریق کرو جبکہ وہ
زیادہ ہے ۱۸۰° سے تو حاصل جمع یا حاصل تفریق بیرنگ اگلے خط کی معلوم
ہوجاویگی *

فرض کرو کہ بیرنگ خط ا ب کی شکل مندرجہ ذیل میں معلوم ہے *

دریافت کرو بیرنگ خط ب س کی    خط ا ب کو ا′ تک اور س ب کو س′
تک بڑھاؤ *

چونکہ دو نصف النہار ن ص اور ن۱ ص۱ متوازی ایک دوسرے کے ہیں
اسلیئے زاویے ن۱ ب ا′ اور ن ا ب کے برابر ہوے اگر زاویہ ن۱ ب ا′ یا قوس
ن۱ ا′ کی زاویہ اندرونی ا ب س یا قوس ا′ ص۱ س′ میں جمع کردیں تو وہ
زاویہ جو خطوط ب س اور نصف النہار ن۱ ص۱ سے بنتا ہے یا قوس ن۱ ا′
ص۱ س′ کی حاصل ہوگی اور اگر اس مجموعہ میں سے زاویہ س′ ب س یا
۱۸۰° کو منہا کردیوین تو زاویہ ن۱ ب س یا بیرنگ ب س کے نصف النہار
ن ا ص ا سے معلوم ہوجاویگی *

دریافت کرو بیرنگ خط س د کی   خط ب س کو ب′ تک اور د س کو د′
تک بڑھاؤ

چونکہ دو نصف النہار ن۱ ص۱ اور ن۲ ص۲ متوازی ایک دوسرے کے ہیں
اسلیئے زاویے ن۱ ب س اور ن۲ س ب′ برابر ہوئے اگر زاویہ ن۲ س ب′ یا قوس
ن۲ ب′ میں زاویہ اندرونی ب س د کا یا قوس ب′ ص۲ د′ کی جمع کردیوین تو
حاصل جمع وہ زاویہ جو خطوط د س اور نصف النہار ن۲ ص۲ سے بنتا ہے یا
قوس ن۲ ب′ ص۲ د′ کی ہوگی اور اگر اس مجموعہ میں سے زاویہ د′ س د یا

۱۸۰° کو تفریق کردیویں تو حاصل تفریق زاویہ ن۲ س د یا بیرنگ خط س د




کی بلحاظ نصف النہار ن۲ ص۲ کے معلوم ہوجاویگی *

دریافت کرو بیرنگ دی کے خط س د کو ی' تک اور ی د کو ف' تک بڑھاؤ چونکہ دو نصف النہار ن۲ س۲ اور ن۳ ص۳ متوازی ایک دوسرے کے ہیں اسلئیے زاویہ ن۲ س د اور ن۳ د ی' برابر ہوے اگر زاویہ ن۳ د ی' یا قوس ن۳ ی' میں زاویہ اندرونی س د ی یا قوس ی' ف' کی شامل کردیویں تو وہ زاویہ جو خطوط ی د اور نصف النہار ن۳ ص۳ سے بنتا ہے یا قوس ن۳ ی' ف' کی حاصل ہوگی اور اگر اس مجموعہ میں زاویہ ف' د ی یا ۱۸۰° کو جمع کردیویں تو حاصل جمع زاویہ ن۳ د ی یا بیرنگ خط د ی کی نصف النہار ن۳ ص۳ سے حاصل ہوگی *

دریافت کرو بیرنگ خط ی ف کی خط د ی کو گ' تک اور ی ف کو ہ' تک بڑھاو چونکہ دو نصف النہار ن۳ ص۳ اور ن۴ ص۴ متوازی ہیں اسلیئے زاوے

ں۳ د ي اور ں۳ ی گ' برابر ھوے اگر زاویہ ں۳ ی گ' یا نوس ں۳ ۸' ص۳ گ' میں زاویہ اندرونی د ی ف یا توس گ' ں۳ ۸' اتراد کردنوں تو وہ زاویہ جو ف ي اور نصف النہار ں۳ ص۳ سے بنتا ھے یا نوس ں۳ ۸' ص۳ گ' ں۳ ۸' حاصل ھوگی اور اگر اسی مجموعہ میں سے ۱۸۰° یا زاویہ ۸' ي ف کو گھٹا دیوین تو زاویہ ں۳ ي ف یا بیرنگ خط ی ف کي نصف النہار ں۳ ص۳ سے معلوم ھوجاوںگی *

علی ھذالقیاس اسیطور پر بیرنگ اور باقي اصلاح کبیرالاصلاع کي نکالني چاھئیے اور آخر میں بیرنگ خط ح ا میں زاویہ ح ا ب جمع کرنے سے بعد + یا — ۱۸۰° کے بیرنگ اصلی اول خط ا ب کی جو شروع میں دیکھي ھے حاصل ھوگي *

اور عمل میں جانے عرض اور طول کے ٹھیک ٹھیک موافق شرائط مطلوبہ نہیں ھوتے کسواسطے کہ وقت مسا ھدہ زاویوں اور پیمایش اصلاع کے کیسي ھي ھوشیاری کیجاوے تاھم کچھہ نہ کچھہ غلطی ھوجاتی ھے اسلیئے زیادہتر سروے یعنی مال کی پیمایس میں مقدار غلطی کا دس چریب میں بقدر ایک کڑي جائز سمجھا گیا ھے اور اسکو واسطے درست کرنے عرض کے مجموعہ شمالي اور جنوبی میں اور واسطے درست کرنے طول کے مجموعہ شرقی یا غربی میں جمع یا منفي کرنا چاھئیے *

اس غلطي کو ھرایک فاصلے پیمایس میں موافق تناسب مندرجہ ذیل کے تقسیم کرنا چاھئیے یعني *

مجموعہ کل فاصلونکا جو نسبت رکھتا ھے کل غلطي سے وھي ھرایک فاصلہ رکھتا ھے اپني غلطی مطلوبہ سے *

بموجب اس تناسب کے حساب غلطي کا واسطے عرض اور طول کے کرنا چاھئیے اور جسقدر کہ غلطي واسطی ھرایک فاصلہ کے عرض اور طول میں ھو اوسکو علحدہ علحدہ نکالکر اون خانوں میں جو واسطي ھرایک کے کھینچے ھونے ھیں اور جنکو خانے صحت شمال و جنوب اور شرق و غرب کے کہتے ھیں مقابل میں اونکے مناسب فاصلوں کے بلا لحاظ شمال و جنوب اور شرق و غرب کے درج کرنا چاھئیے *

بعد معلوم کرنے غلطي ھرایک عرض اور طول کي اونکو جدا جدا اپنے مناسب خانوں میں جمع کرو اور دیکھو کہ حاصل جمع غلطي شمال اور جنوب کي برابر کل غلطی عرض کے ھے یا نہیں اگر ھے تو خیر ورنہ موافق ہدایتوں کے عمل کرو جب تک کہ جمع برابر ھو اور اگر غلطي زیادتي خانہ شمال کي ھو تو ھرایک غلطي کو جو مقابل میں عرض شمال کے ھوں اونکو اپنے مقابل کے عرض شمال میں سے تفریق کرو اور جو مقابل میں عرض جنوب کے ھوں اونکو اپنے مقابل کے

عرض حلوب میں جمع کرو اور اسیطرح سے طول میں اگر زیادتی خانہ شرق کے ہو تو عرب میں جمع کرو اور شرق میں سے تفریق تو اب جمع خانہ شمالی کی برابر ہوگی جمع خانہ جنوبی کو اور جمع خانہ شرقی کی جمع خانہ غربی کو *

## بیان نقشہ تریورس کا

اس صفحہ کی پشت پر نقشہ تریورس ایک اصلی پیمائش کا درج ہے

خانہ ۱ میں حروف مقامون پیمایش کے *

خانہ ۲ میں زاویے پیمایش کئے ہوئے *

خانہ ۳ میں صحت ان زاویون کی جو موافق قاعدہ مندرجہ صفحہ ۷۷ کے کئی گئی *

خانہ ۴ میں بیرنگ ہرایک خط کی جوکہ موافق قاعدہ صفحہ ۷۸ کے حاصل ہوئے *

خانہ ۵ میں سمت ہرایک خط کی ہے

خانہ ۶ میں تمامی بیرنگ یعنی وے زاویے ہیں جو واسطے حساب کرنے عمودی وتروں کے کام میں آتے ہیں

خانہ ۷ میں فاصلہ پیمایش کیا ہوا

خانہ ۸ ۹ میں فاصلہ نصف النہار پر درمیان ہرایک دو مقامونکے

خانہ ۱۰ ۱۱ میں طول ہرایک مقام کا بلحاظ نصف النہار پہلے مقام کے

خانہ آ آ آ میں صحت یعنی درستی ہرایک ضلع کی ہے جسکے استعمال سے شرائط دوم اور سوم مندرجہ صفحہ ۷۸ کا ثبوت ہوتا ہے

خانہ ۱۲ میں فاصلہ ہرایک مقام کا نصف النہار پر اول مقام کے نصف النہار سے ہے اور لفظ شمال اور جنوب سے یہہ ظاہر ہوتا ہے کہ یہہ مقام شمال کو یا جنوب کو بلحاظ اول مقام کے واقع ہے

خانہ ۱۳ میں طول ہرایک مقام کا اول مقام سے ہے اور لفظ شرق اور غرب سے یہہ ظاہر ہوتا ہے کہ یہہ مقام شرق کو یا غرب کو بلحاظ اول مقام کے واقع ہے *

---

خانے ۱ ۲ اور ۷ صرف فیلڈ بک سے پر کئی جاتے ہیں اسلیئے کچھہ ضرورت اونکے بیان کی نہیں ہے *

خانہ ۳ چونکہ مجموعہ زاویون اندرونی مندرجہ خانے ۲ کا بقدر ایک منٹ کے زیادہ ہے اسلیئے ایک منٹ کو زاویے مقام نمبر ۵ میں سے تفریق کرنے سے مجموعہ ہذا درست کیا گیا ہے—اور گو یہہ درستی صحت کامل تو نہیں ہے مگر کسی ایک درجہ تک صحیح ہے اور کسی ایک زاویہ میں سے اوسکو جمع

## نقشہ ترورس

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | a | 9 | a | 10 | a | 11 | a | 12 | 31 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مقام | زاویے اندرونی | صحت | بیرنگ | سمت | تمامی بیرنگ | فاصلہ پیمائش کیا ہوا | فرق عرض اور طول کا واسطے ہرایک فاصلے کے | | | | | | | | فرق عرض اور طول ہرایک مقام کا شمار اول کے نصف النہار سے | |
| | | | | | | | عرض | | | | طول | | | | عرض | طول |
| | | | | | | | شمال | صحت − | جنوب | صحت + | شرق | صحت + | غرب | صحت − | شمال یا جنوب | شرق یا غرب |
| 1 | | | | | | | | | | | | | | | | |
| 2 | 167° 12′ | .. | 114° 29′ | S E | 65° 31 | 551 | . | | 228 3 | 2 | 501·5 | 1 | . | . | S 228 5 | 501 6 E |
| 3 | 166 48 | .. | 101 41 | S E | 78 19 | 791 | .. | ... | 160 2 | 3 | 774 6 | 1 | ... | ... | S 389 0 | 1276 3 E |
| 4 | 178 48 | | 88 29 | N E | 88 29 | 1493 | 39 5 | 6 | ... | .. | 1492 5 | 2 | .. | | S 350 1 | 2769 0 E |
| 5 | 134 12 | −1′ | 87 17 | N E | 87 17 | 512 | 24 3 | 2 | . | ... | 511 4 | ... | .. | .. | S 326 0 | 3280 4 E |
| 6 | 122 04 | .. | 41 28 | N E | 41 28 | 514 | 385 2 | 2 | .. | .. | 340 4 | .. | . | . | N 59 0 | 3620 8 E |
| 7 | 146 54 | .. | 343 32 | N W | 16 28 | 1670 | 1601 5 | 8 | .. | | .. | | 472 4 | 2 | N 1659 7 | 3147 6 E |
| 8 | 175 26 | . | 310 26 | N W | 49 34 | 1134 | 735 5 | 5 | . | .. | | | 863·2 | 2 | N 2394 7 | 2284 6 E |
| 9 | 199 36 | .. | 305 52 | N W | 54 08 | 1038 | 608 2 | 4 | .. | .. | . | . | 841 2 | 1 | N 3002 5 | 1443 5 E |
| 10 | 126 00 | .. | 325 28 | N W | 34 32 | 409 | 336 9 | 2 | ... | . | | | 231 9 | | N 3339 2 | 1211 6 E |
| 11 | 209 26 | .. | 271 28 | N W | 88 32 | 858 | 21 9 | 4 | .. | ... | ... | . | 857 7 | 1 | N 3360 7 | 354 0 E |
| 12 | 93 57 | ... | 300 54 | N W | 59 06 | 425 | 218 2 | 2 | . | | ... | .. | 364 8 | .. | N 3578 7 | 10 8 W |
| 13 | 168 25 | | 214 51 | S W | 34 51 | 1074 | . | .. | 881 4 | 5 | ... | .. | 613 7 | 2 | N 2698 8 | 624 8 W |
| 14 | 112 33 | ... | 203 16 | S W | 23 16 | 1645 | ... | . | 1511 2 | 8 | ... | .. | 649 8 | 2 | N 1184 8 | 1273 9 W |
| 15 | 170 41 | . | 135 49 | S E | 44 11 | 1199 | | | 859 8 | 5 | 835 6 | 1 | .. | | N 324 5 | 438 2 W |
| 1 | 167 59 | . | 126 30 | S E | 53 30 | 545 | ... | ... | 324 3 | ·2 | 438 1 | ·1 | ... | . | . 0 0 | 0 0 .. |
| 2 | ... | ... | 114 29 | ... | . | . | . | . | . | . | | | . | | | . |
| میزان 15 | 2340 01 | −1′ | ... | ... | . | 13858 | 3971 2 | −3 5 | 3965 2 | +2 5 | 4894 1 | +0 6 | 4895 7 | −1·0 | ... ... | ... . |
| | | | | | | | 3965 2 | 2 5 | | | | | 4894 1 | 0 6 | | |
| | | | | | | | 6 0 | 6 0 | | | | | 1 6 | 1 6 | | |

ثبوت زاویونکا 15 × 180° − 360° = 2340°

یا منفی کرسکتے ہیں—لیکن یاد رہے کہ اکثر واقع ہوتا غلطیونکا اوس زاویه میں زیادہ ہوتا ہے جو مابین دو نہایت چھوٹے خطوں کے محصور ہے به نسبت اوسکے که زاویه مذکورہ دو لنبے خطوں سے محیط ہووے *

حادثه ۴—بیرنگ اول خط کی ( جو مقام ۱ اور ۲ میں ملایا گیا ہے ) ۱۱۴° ۲۹′ مشاہدہ کی گئی ہے اور نقشے تراورس کے حادثه ۳ میں مقابل مقام ۲ کے مندرج ہے—اور حساب بیرنگوں باقی تمام خطوں کا بموجب قاعدہ مندرجه صفحه ۷۸ کے کیا گیا ہے *

بیرنگ مقام ۱—۲ ۱۱۴° ۲۹′ + اندرونی زاویه ۱۶۷° ۱۲′ — ۱۸۰° = ۱۰۱° ۴۱′ بیرنگ مقام ۲—۳

" ۲—۳ ۱۰۱ ۴۱ + " ۱۶۶ ۴۸ — ۱۸۰ = ۸۸ ۲۹ " ۳—۴

" ۳—۴ ۸۸ ۲۹ + " ۱۷۸ ۴۸ — ۱۸۰ = ۸۷ ۱۷ " ۴—۵

" ۴—۵ ۸۷ ۱۷ + " ۱۳۴ ۱۱ — ۱۸۰ = ۴۱ ۲۸ " ۵—۶

" ۵—۶ ۴۱ ۲۸ + " ۱۲۲ ۱۴ + ۱۸۰ = ۳۴۳ ۴۲ " ۶—۷

و علی هذالقیاس *

حادثه ۵—سمت ہر ایک خط کی بلحاظ مقدار بیرنگ فی الفور معلوم ہوسکتی ہے—یعنی اگر مقدار بیرنگ خط کا مابین ۰° اور ۹۰° یا مابین شمال اور شرق ہو تو سمت خط کی شمال شرق ہوگی اور اگر مابین ۹۰° اور ۱۸۰° ہو تو بموجب دلیل مذکورہ سمت اوسکی جنوب شرق—اور اگر مابین ۱۸۰° اور ۲۷۰° ہو تو جنوب مغرب اور اگر مابین ۲۷۰° اور ۳۶۰° ہو تو شمال و مغرب *

اسلیئے سمت خط ۱—۶ اور ۲—۳ کی جنوب شرق اور ۳—۲ کی شمال شرق ہوگی اور علی هذالقیاس *

حادثه ۶—چونکه لوگارثم تدابل میں صرف حساب ۰° سے ۹۰° تک کی قوس کا کیا ہے اسلیئے جو بیرنگ که ۹۰° سے زیادہ ہیں اونکا انحصار اسطور پر کرنا چاہیئے که جس سے زاویه کم از ۹۰° یا ۹۰° حاصل ہوجاوے جسکے واسطے اسکے یہہ قاعدہ ہے—که فرق درمیانی اصل بیرنگ اور شمالی نقطه قبله‌نما کمپاس کا (جو بوسیله ۰° یا ۳۶۰° ظاہر کیا گیا ہے) یا جنوبی نقطه قبله‌نما مذکورہ کا ( جو بوسیله ۱۸۰° کے ظاہر کیا گیا ہے ) اسطور پر دریافت کرو که حاصل تفریق ۹۰° سے کم ہوجاوے جنکو تمامی بیرنگ کہتے ہیں † *

---

† جو طالب علم که اصولوں علم مثلث سے واقف ہونگے اونکو دلیل اسکی فی الفور معلوم ہوجائیگی کیونکه

جس ۱ = جس (۱۸۰ — ۱) = — جس (۱۸۰ + ۱) = — جس (۳۶۰ — ۱)

جم ۱ = جم (۱۸۰ — ۱) = — جم (۱۸۰ — ۱) = جم (۳۶۰ — ۱)

اسلیئے تمامی بیرنگ مقام ۲ = ۱۸۰° — ۱۱۴° ۲۹′ = ۶۵° ۳۱ کے اور مقام ۶ کے بیرنگ خود تمامی بیرنگ ھے اور تمامی بیرنگ مقام ۷ = ۳۶۰ — ۳۴۳° ۳۲′ = ۱۶° ۲۸′ کے اور تمامی بیرنگ مقام ۱۳ = ۲۱۴° ۵۱′ — ۱۸۰° = ۳۴° ۵۱ اور علیٰهذالقیاس *

خانے ۸ ۹ ۱۰ ۱۱ — ان خانوں سے عرض و طول ھرایک مقام کا معلوم ھوتا ھے اور بموجب شکل مندرجه صفحه ۷۵ ا ب فاصله معروضه اور زاویه ا ب م ( = ن ا ب ) بیرنگ ھے اور ب م عرض ب کا یعنی فاصله ب کا نصف‌النهار پر بلحاظ نقطے ا ھے اور ایسا ھی ا م طول ب کا یعنی فاصله ب کا اوس خط پر جو نصف‌النهار پر عمود ھے بلحاظ نقطے ا ھے *

بوسیله علم مثلث مقدار ا د اور ب م کا فوراً معلوم ھوسکتا ھے *

∴ کیونکه ب م ( عرض ) = ا ب ( فاصله ) × جم ا ب م ( بیرنگ )

اور ا م ( طول ) = ا ب ( فاصله ) × جس ا ب م ( بیرنگ )

∴ یعنی بوسیله حساب لوگارثم

لوگ عرض = لوگ فاصله + لوگ جم بیرنگ

اور لوگ طول = لوگ فاصله + لوگ جس بیرنگ

موافق اس طریق کے خانے مذکوره حاصل ھونے ھیں اور بلحاظ سمت مندرجه خانه ۵ کے عرض و طول ھرایک مقام کا درج کیا جاتا ھے *

دریافت کرو عمودی ونیز یعنی عرض و طول مقام ۲ کا *

| | | | |
|---|---|---|---|
| بیرنگ ۶۵° ۳۱′ لوگ جم | = ۹٫۶۱۷۳۵۰ | لوگ جس | = ۹٫۹۵۹۰۸۰ |
| لوگ فاصله ۵۵۱ | = ۲٫۷۴۱۱۵۲ | | = ۲٫۷۴۱۱۵۲ |
| لوگ ۲۲۸٫۳ | = ۲٫۳۵۸۶۰۲ | لوگ ۵۰۱٫۵ | = ۲٫۷۰۰۲۳۲ |

∴ عرض = ۲۲۸٫۳ فت اور طول = ۵۰۱٫۵ فت کے

چونکه خانے ۵ میں سمت خط کی حروف شرق لکھی ھے اسلیئے عرض کو خانه حروف یعنی ۹ میں اور طول کو خانه شرق یعنی (۱۰) میں درج کرنا چاهیئے *

پوشیده نرهے که حساب مندرجه بالا بوسیله ترورس تیبل † بادلو صاحب کے نهایت آسانی اور اختصار سے ھوسکتا ھے اور کچهه ضرورت لوگارثم تیبل کی نهیں هوتی — اور چونکه ترورس تیبل میں عرض و طول اعداد ۱ ۲ ۳ وغیره تابه ۱۰

---

† ترورس تیبل سے فرق عرض و طول کا واسطے ھرایک سمت نوس ربع دائره کے معلوم ھوسکتا ھے اور مولفه میجر جنرل بایلو صاحب بنگال انجنیر کے (سنه ۱۸۵۵) ھے *

بلحاظ ہرایک درجہ اور سمت قوس کے درج ہے اسلئے اول بیرنگ معروضہ کو نکالکر اعداد متعادل معروضہ فاصلہ کے دریافت کرو جیساکہ ذیل میں عمل کیا گیا ہے مثلاً بیرنگ ۶۵° ۳۱′ اور فاصلہ ۵۵۱ فٹ ہے *

| عرض | فاصلہ معروضہ | طول |
|---|---|---|
| ۲۰۷ء۲ | ۵۰۰ | ۴۵۵ء۱ |
| ۲۰ء۷ | ۵۰ | ۴۵ء۵ |
| ء۴ | ۱ | ء۹ |
| ۲۲۸ء۳ | ۵۵۱ | ۵۰۱ء۵ |

چونکہ ٹھیک مساوی عرض و طول مندرجہ حساب بالا کے ہیں *

خانہ أ أ أ — چونکہ فرق مابین حاصل جمع خانوں شمالی اور جنوبی عرض کے ۶ فٹ اور مابین حاصل جمع خانوں مشرق اور مغرب طول کے ۱ء۶ فٹ ہے اور مجموعہ فاصلوں پیمایش کا ۱۳۸۵۸ فٹ ہے اور غلطي بلحاظ ۲۰۰۰ فٹ ایک فٹ سے زیادہ نہیں ہے *

اسلیئے حساب اس غلطے کا بموجب قاعدہ مندرجہ صفحہ ۸۰ اسطور پر کیا جاتا ہے

واسطے شمال اور جنوب کے
$$\left\{\begin{array}{l} ۶۲۴ : ۵۵۱ = ۶ء۰ : ۱۳۸۵۸ \\ ء۲ : ۷۹۲ = \\ ء۶ : ۱۲۹۳ = \end{array}\right.$$

اور علیٰ ہذا القیاس*

واسطے مشرق اور مغرب کے
$$\left\{\begin{array}{l} ء۱ : ۵۵۱ = ۱ء۶ : ۱۳۸۵۸ \text{ اور} \\ ء۱ : ۷۹۲ = \\ ء۲ : ۱۲۹۳ = \end{array}\right.$$

اور علیٰ ہذا القیاس*

پس معلوم ہوا کہ حاصل جمع کئی ایک غلطیونکا جیسا کہ اوپر حساب کیا گیا ہے بقدر ۶ء۰ کے شمال اور جنوب میں ہے یا ۳ء۵ + ۲ء۵ = ۶ء۰ اور ۱ء۶ کا شرق اور غرب میں ہے یا ۶ء + ۱ء۰ = ۱ء۶ اور یہی طریقہ دوبارہ تقسیم کرنے غلطی کا بموجب قاعدہ علمی ہے مگر عمل میں بلا حساب فرت فرت مقدار غلطی کا واسطے ہرایک فاصلہ کے اسطور پر معلوم ہوجاتا ہے کہ اگر غلطی بہ نسبت غلطی مقررہ جو زیادہ سے زیادہ دس جریب میں ایک کڑي فرض کی گئي ہے کم ہووے تو اوسکو مابین دو خانوں شمال و جنوب اور شرق و غرب کے تقسیم کرنی چاہیئے اور عموماً حساب اوسکا بڑے بڑے فاصلوں کے لئے کیا جاتا ہے *

خانہ ۱۲ — یہہ خانہ خانوں ۸ اور ۹ سے حاصل ہوتا ہے — چونکہ عرض میں

فرق مابین مقاموں ۱ اور ۲ کے بقدر عرض خط ۱ — ۲ کے هی اسلئے ۲۲۸ء۳ + ۲ء (صحت) = ۲۲۸ء۵ حادثه ۱۲ میں معادل مقام ۲ لکھا گیا هے. اور پهر مقام ۳ بفاصله ۱۶۰ء۲ فت کے مقام ۲ سے جانب جنوب کی واقع هے اسلئے وه ۲۲۸ء۵ + ۱۶۰ء۲ + ۳ء = ۳۸۹ء۰ فت مقام ۱ سے جانب جنوب کی هوگا — اور چونکه مقام ۴ بفاصله ۳۹ء۵ فت مقام ۳ سے جانب شمال کے هے اسلئے وه بفاصله ۳۸۹ء۰ — ۳۹ء۵ + ۶ء = ۳۵۰ء۱ فت کی مقام ۱ سے جانب جنوب هوگا اور اسطور پر مقام ۵ مقام ۱ سے بفاصله ۳۲۶ء۰ فت جانب جنوب کے هے اور چونکه مقام ۷ بفاصله ۳۸۵ء۰ مقام ۶ سے جانب شمال هے اسلئے وه مقام ۱ سے بعد فاصله ۳۸۵ء۰ — ۳۲۶ء۰ = ۵۹ء۰ فت کے جانب شمال هوگا اور پهر مقام ۸ بفاصله ۱۶۰۰ء۷ فت مقام ۷ سے جانب شمال هے اسلئے وه بفاصله ۱۶۰۰ء۷ + ۵۹ء۰ = ۱۶۵۹ء۷ فت کے مقام ۵ سے جانب شمال هوگا اور علی هذا القیاس *

حادثه ۱۳ — یهه حادثه حادثوں ۱۰ اور ۱۱ سے ٹهیک بموجب ترکیب خانے ۱۲ کے حاصل هوتا هے *

---

## طریقه نقشه بنانے کا بوسیله تربورس کے

فرق عرض اور طول یعنی فاصلے نصف النهار اور عمود پر هر ایک مقام کے پچهلے مقام سے مندرجه حادثه ۱۲ اور ۱۳ واسطے صحت پیمایش هی کے نہیں هیں بلکه بذریعه انکے نقشه پیمایش بهی بن سکتا هے جسکا بیان ذیل میں کیا جاتا هے *

نصف النهار ن ص ( دیکهو شکل صفحه آینده کے ) کهینچو اور اوسمیں نقطه ۱ کسی مناسب جگهه پر فرض کرکے نقطه ۱ سے خط ۱ ی عمود نصف النهار پر نکالو بعد ازاں اس خط پر بوسیله پرکار لمبائی ۱ ب' = ۵۰۱ء۶ اور ۱ س' = ۱۲۷۶ء۳ اور ۱ د' = ۲۷۶۹ء۰ وغیره کو موافق کسی پیمانه کے جس سے که نقشه بنانا منظور هو قطع کرکے نقاط ب' س' د' وغیره سے خطوط متوازی نصف النهار کے کهینچو اور ان خطوں پر عرض متواتر مقاموںکا بلحاظ شمال اور جنوب قطع کرو مثلاً ب' سے ب' ب = ۲۲۸ء۵ اور س' س = ۳۸۹ء۰ فت اور د' د = ۳۵۰ء۱ فت تو اس سے مقام ۲ ۳ اور ۴ قایم هوجائینگے اور اسیطور مابقی مقام قایم هوسکتے هیں مابعد جبکه مقام قایم هوجاویں تو خطوط مابین ان مقاموںکے ملاکر اودست لگانے چاهیں *

طریق بالا نقشه بنانے کا نهایت عمده هے اور اسمیں غلطی بهی کسیطرح کی نهیں هوتی مگر به سبب عام طریق نقشه بنانے کے جو بوسیله راویوں بیرنگ کے بنایا

جاتا هے زیادہ محنت هوتي هے کسواسطي که اسمیں حساب کرنا پڑتا هے لیکن یہہ حساب بمدد




ٹرورس ٹیبل اسقدر جلدی اور آسانی سے کیا جاتاهے که اعتراض زیادہ محنت کا نہیں هوسکتا اور علاوہ حساب کرنے کے بذریعہ اسکے صحت پیمائش بہی متصور هے *

مساحت شکل کثیرالاضلاع کی بوسیلہ ٹرورس ٹیبل مندرجہ صفحہ ۸۳ دریافت کي جاسکتی هے لیکن هندوستان میں انجنیرونکو کام متعلقہ اوسکے میں دریافت کرنا صحیح صحیح مساحت ایک وسیع قطعہ ملک کی بلحاظ صحت مطلوبہ ریونیو سروے کے بہت کم اتفاق هوتا هے—اور یہاں پر شمالی خط کو بطور نصف النہار کے جسپر که تمام عرض قطع کئے جاتے هیں فرض کیا هے اور یہہ واسطے چہوٹی چہوٹي پیمائشوں کے بہات مناسب هے اور اگر اصلي نصف النہار سے جوکہ مبدل نہیں هوتا کام کیا جائیگا تو بہارت فائدہ متصور هے کیونکہ شمالي خط کو بہت کم مبدل مدام هوتا هے تاهم بدلتا رهتا هے *

# فصل ششم

---

## بیان میں مثلثی پیمایش کے

واضح ہو کہ بنائے ایک درست پیمایش کی موافق قواعد نقشہ مثلثی کے ( جسکو انگریزی میں ایکسٹنڈیڈ سیسٹم آف ترائیبگولیشن کہتے ہیں ) ہے اور اول کام اس پیمایش کا یہہ ہے کہ ایک درست ہموار زمین پر پیمایش خط بنیادی کی کہ انگریزی میں اوسکو بیس لاین بولتے ہیں کرتے ہیں اور پھر انجاموں اس خط سے زاوے مابین کئی ایک منضبطی مقاموں کے جو دیشتر سے بطور مثلثی مقاموں کے مقرر کیے جاتے ہیں دیکھتے ہیں اور پھر اونکے جو مقابل میں اس خط بنیادی کے ہرایک اِن نقطوں پر سے ہوں بعد ازاں فاصلوں درمیانی اِن مقاموں اور انجاموں خط بنیادی اور نیز درمیانی ایک دوسرے کو بذریعہ حساب نکالکر کاغذ پر قایم کرتے ہیں تو اِن سے بہت سے جدید قاعدے بذریعہ جسکے اور بہت مثلثی نقاط مقرر ہوسکتے ہیں پیدا ہوتے ہیں جب تک کہ بالکل قطعہ ملک کا جسکی کہ پیمایش کرنی منظور ہے مانند جال ایسے مثلثوں میں تقسیم ہوجاوے کہ جنکے اضلاع مناسب وسعت پیمایش کے ہوویں اور مشاہدہ اونکا بوسیلہ اوزار مستعملہ کے بخوبی ہوسکے بعد ازان پیمایش چھوٹی چھوٹی اشیاؤں درمیانی اِن نقاط کی یا تو بوسیلہ جریب اور تھیوڈولایٹ اور یا بذریعہ کسی خاص پیمایش کے ( خصوصاً بڑی بڑی سڑکوں کی ) کرلیتے ہیں اور مافی حصہ اسکیچ کا بذریعہ کسی ہلکے آلہ کے *

واسطے مفصل بیان مثلثی پیمایش ایک ملک کے ناظرین کو چاہیئے کہ بیان اس پیمایش کا بڑی بڑی کتابوں مصنفہ کرنل صاحب میں جو درباب اس پیمایش کے ہیں دیکھیں کیونکہ اس کتاب میں صرف بیان ایسی قسم کی پیمایش کا کیا گیا ہے جبکہ سرویر کو پیمایش اوس قطعہ زمین کے جسکی مساحت چند مربع میل ہو بوسیلہ ٥ انچھی تھیوڈولایٹ کرنی منظور ہو *

واسطے مقرر کرنے خاص جگہہ خط بنیادی کے پیشتر ایک ہموار قطعہ زمین کا پسند کرنا چاہیئے جہاںسے کہ دونوں انجام اس خط کے نزدیک کے مثلثی

نقاط سے کوئی مشاهده هوسکیں اور حتی‌المقدور یهه خط درمیان میں گرده
پیمایش کے هو مگر یهه چندان ضرور نهیں اور واسطے پیمایش اوس قطعه
زمین کے جسکی وسعت بالا میں بیان هوچکی هے لنبائی خط بنیادی کی قریب
۲۰۰۰ فٹ هووے اور نیز لنبائی اضلاع مثلثوں کی مساوی ایک میل کے یا
کچهه زیاده اوس سے اور ترکیب پیمایش کرنے خط بنیادی کی یهه هے که تهیوڈولائٹ
کو ایک سرے خط بنیادی پر رکهکر جهانتک که مثل زمین کا اوسی خط میں
یکساں هو وهاں پر پتری دار گز کو موافق بلندی آله بند کرکے بهیجو اور پهر
زاویه بلندی اس گز کا دیکهکر فاصله درمیانی ان نقاط کا بهت خبرداری سے بذریعه
جریب اسطرحسے ناپو که اول تو آله سے گز تک اور بعد میں گز سے آله تک
( مگر قبل از شروع کرنے پیمایش خط بنیادی کے جریب کو کسی درست جریب
سے یا موافق قاعده مندرجه **فصل دوم** جانچکر بعد ختم هونے اس پیمایش کے دوباره
جانچو پو اوسط ان دونوں ازپیمایشونکا اصل لنبائی جریب واسطے فاصلون پیمایش
شده کے هوگی ) بعدازاں تهیوڈولائٹ کو لیجاکے گز کی یعنی دوسرے مقام پر قائم
کرو اور دو گزوں پتری دار کو موافق بلندی آله بند کرکے ایک کو تو پهلے مقام
یعنی جاے آله پر اور دوسرے کو آگے کی طرف ( ۳ ) مقام پر بهیجو چونکه موافق
مثل زمین مقرر کیا گیا هے اور پهر زاویے بلندی ان دونوں گزونکے دیکهکر فاصله
درمیان ان نقاط یعنی ( ۲ ) ( ۳ ) مقامونکا موافق پہلے کے ناپو پو اسطور پر
واسطے حاصل کرنے دوری متوازی اُفق کے پیمایش تمام لنبائی خط بنیادی کی اور نیز
مثل زمین یعنی زاویوں ارتفاعی یا نسبتی کی کیجاتی هے اور ترکیب لکهنے ان
سب حاصلات یعنی فاصلوں اور زاویوں بلندی کی فیلڈبک میں نمونه نقشه ۱ سے
واضح هوگی جو آخر میں اس فصل کے هے * /

مثلثی مقام ایسے موقعوں پر پسند کرنے چاهئیں که اونسے مثلث مناسب
صورت کے بنیں یعنی یے مثلث ایسے هوویں که اونمیں کوئی زاویه ۳۰° سے کم
نهو اور حتی‌الوسع سب مثلث قریب قریب مساوی‌الاضلاع هوویں چونکه نهایت
پسندیده هیں اور اضلاع ان مثلثونکے بذریعه پیمایش اس خط بنیادی کے
بهت جلد حاصل هوتے هیں چنانچه اسکیچ ذیل سے واضح هوگا که آیا ترتیب
ان مثلثوں کی جسمیں کوئی مثلث خراب صورت کا نهیں هے اسطرح پر
هونی چاهیئے *

فرض کرو که ا ب پیمایش کیا هوا قاعده اور س د نزدیک کے مثلثی نقاط
هیں تو بعد مشاهده کرنے سب زاویوں اور ناپنے لنبائی ا ب کے دیگر اضلاع
مثلثون د ا ب اور س ا ب کو حساب سے دریافت کرکے طول ضلع د س کا بذریعه

حل کرنے دو مثلثوں د ا س اور د ب س کے (کہ ان میں ہر ایک مثلث کے دو ضلع اور زاویہ درمیانی اونکا معلوم ہے) معلوم کرنا چاہیئے دو مقدار د س کا ان مثلثوں کے حل کرنے سے ایک ہی ہوگا اور ہر صورت ایک عمل کی دوسرے سے بخوبی معلوم ہوگی اور خط د س قاعدہ مثلثوں ی د س اور د ف س کا ہوگا بذریعہ جسکے حساب فاصلوں مثلثی نقاط ی اور ف کا نقاط د اور س سے کیا جاتا ہے دو خطوط ی د ی س د ف س ف ایک نئے قاعدے مثلثوں نقشہ مثلثی کے ہونگے اور اگر یہ اضلاع کافی واسطے قاعدوں کے نہوں تو ی ف کو معلوم کرکے اوسکو بطور ایک قاعدہ کے ماننا چاہیئے جبکہ معمولی طریقہ شروع کرنے ایک خط بنیادی کا نہی ہے




مگر اوس صورت میں نہیں ہونا جبکہ بباعث طبعی زمین کے جسکی پیمائش کوئی منظور ہو کچھ حرج واقع ہو *

باقی مثلثی مقاموں کو ایسی ترکیب سے تمام سطح پیمائش پر موافق خواص زمین کے جیسا کہ اوس جگہ پر مناسب ہو تجویز کرنے چاہئیں مگر اس بات کا لحاظ رہے کہ کوئی نقطہ پیمائش کا نہایت دور کسی ایک ان مقاموں میں سے نہو جاوے *

واسطے مقام کے نہایت اچھا نشان ٹوکری ہے جسکے گرد سفید کپڑا لگا ہوتا ہے اور جو چوٹی پر ایک بانس کی لگائی جاتی ہے اور مشاہدہ بانس کا بیچ ٹوکری کے اور اوس صورت میں جبکہ مقام ایک دوسرے سے بہت دور ہوں تو مرکز ٹوکری پر کیا جاتا ہے اور یہ ٹوکریاں درختوں پر باندھی جاتی ہیں اور اگر اوس جگہ جہاں کہ مقام کرنا منظور ہو کوئی درخت نہووے تو بانس کو بلی سے باندھ کر سرے بلی کو زمین میں گاڑ کر بوسیلہ رسیوں کے اسطرح سے مضبوط کردیتے ہیں جیسے کہ ایک جھنڈے کو کرتے ہیں *

جبکہ اسطور پر تمام مقام اور ٹوکریاں قایم ہوجاویں تو تھیوڈولایٹ سے تمام
زاویوں مثلثوں کی پیمایش کرنی چاہئیے اور واسطے دریافت کرنے مناسب بلندیوں
مختلف مقاموںکے زاویوں بلندی کی بھی مگر ہرایک مقام سے پیمایش ان زاویوں
کی اسطرح کرتے ہیں جیسا کہ ذیل میں طریق اونکے مشاہدہ کرنے کا لکھا جاتا ہے *
تھیوڈولایٹ کو کسی ایک مقام پر جو نیچے † ٹوکری کے حالت عمودی میں
ہوتا ہے قایم کرو *
بعدازاں طبق کو متوازی اُفق کرکے ورنیر A کو ۳۶۰° یعنی صفر پر بند کرو اور
بذریعہ گردش دینے کل آلہ کے نقطہ تقاطع تاروں کو کسی ایک مقام پر لگاکر
نیچے کی طبق کو بند کردو اور ورنیر والے کو کھولکر مشاہدہ متواتر مقاموںکا جو
اوس مقام سے دکھائی دیوں کرکے زاویوں اُفقی اور بلندی کو پڑھکر درج فیلڈبک
کرو ( دیکھو نمونہ نقشہ ب کو ) مگر فیلڈبک میں زاویوں اُفقی کے تین
خانوں A B C میں مقت لکھے ہیں جو تینوں ورنیر پر پڑھے جاتے ہیں اور
درجہ صرف اوسی ورنیر کے جسکو ۳۶۰° پر بند کیا تھا اور زاویوں بلندی کے
دونوں خانوں A B میں بھی مقت لکھے ہیں جو دونوں ورنیروں اوپر ست
تھیوڈولایٹ پر پڑھے جاتے ہیں اور اگر وائی تھیوڈولایٹ ہوتی ہے تو بجای ان دو کے
ایک خانہ کھینچا جاتا ہے بعد اسکے جبکہ اسطرح سے سب گروہ کے مقاموںکا
مشاہدہ ہوجاوے تو سب سے پیچھے اوس مقام کو دیکھو جسکو اول دیکھا تھا
تو اس صورت میں ورنیر ۳۶۰° پر ہوگا اور اگر نہووے تو یہہ خیال کرنا چاہئیے
کہ نیچے کی طبق اچھی طرح سے بند نہیں ہوئی ہوگی کہ جسکے سبب سے کل آلہ
ہل گیا ہے اور چونکہ یہہ دریافت نہیں ہوسکتا کہ غلطی کس مقام کے دیکھنے
میں واقع ہوئی ہے اسواسطے مشاہدہ سب مقاموںکا دو بارہ کرنا چاہئیے
چنانچہ واسطے صحت کے یہہ ہمیشہ لازم ہے کہ بعد مشاہدہ کرنے سب مقاموں

---

† جو اسطرح سے دریافت کیا جاتا ہے کہ تھیوڈولایٹ کو تھوڑی دور ٹوکری سے
رکھکر بعد کرنے اول نقطہ تقاطع تاروںکو کسی ایک مقام پر لگا کر نیچے کے طبق
کو بند کرکے دوربین کو سطح عمودی میں نیچے کو جھکاؤ جب تک کہ وہ زمین
کو پرے ٹوکری کے ایک دو فٹ کے فاصلہ پر نہ قطع کرے تو اس جگہہ پر ایک
نشان بناکر تھیوڈولایٹ سے اس نشان تک جریب کو پھیلادو بعد ازاں تھیوڈولایٹ
کو کسی ایسی جگہہ پر رکھو کہ ٹوکری سے قریب قریب عمودی حالت میں جریبی
خط پھیلے ہوئے پر ہووے اور پھر عمل موافق سابق کرو تو وہ نقطہ جو تقاطع
اِن دو خطوں سے پیدا ہوگا ٹھیک نیچے ٹوکری کے عمودی حالت میں ہوگا *

کے اول مقام کو دیکھنا واجب ھے اور دوسری دفعہ میں مشاھدہ ان سب مقاموںکو اسطرح سے کیا جاتا ھے کہ وریئر کو بجاے ۳۶۰° کی ۱۸۰° پر بند کرکے باقی عمل موافق بیان بالا کے کرنے ھیں تو اسطور پر اثر اوس غلطی کا جو لین آف کالی میشن میں ھوتی ھے رفع ھوجاویگا اور نیز وہ غلطی بھی جو بناوٹ تقسیم درجوں کے ھوتی ھے ان زاویوں کا اوسط لینے سے رفع ھوجاویگی اور اگر آلہ میں بجاے تین وریئر کی دو ھوویں تو مشاھدہ ان سب مقاموںکا † تین دفعہ کرنا چاھیئے *

بلندی تھیوڈولائٹ اور توکری کی بھی زمین سے ناپنی چاھئیے مگر بلندی مقام کی اوسی حالت میں نابنی واجب ھے جبکہ زاویے کسی ایک بلند مقام مثل چھت گھر وغیرہ سے دیکھے جاویں اور یے بلندیاں واسطے دریافت کرنے متناسب بلندیوں اِن مقاموں کے کام میں آتی ھیں *

بعض وقت گرجا گھر اور مینار وغیرہ بابدار عمارتوں اور مشہور مقاموںکو بطور مثلثی مقاموںکے فرض کرتے ھیں لیکن اسمیں یہہ ایک بڑا نقص ھے کہ تھیوڈولائٹ کو ان مقاموں کے نقطہ مشاھدہ کئے ھوئے پر بہت کم رکھہ سکتے ھیں اور جبکہ یہہ صورت ھووے کہ تھیوڈولائٹ کو نقطہ مشاھدہ پر نہ رکھہ سکیں تو اوس صورت میں ایک فرضی مقام ( جسکو انگریزی میں سٹیشن لائٹ استیشن کہتے ھیں ) بہاٹ نزدیک اصلی مقام سے واسطے مشاھدہ دیگر مقاموں کے پسند کرنا چاھئیے مگر یہہ یاد رھے کہ جو زاویے اس مقام سے دیکھے جاوینگے وے واسطے حساب تقسہ مثلثی کے کام میں نہیں اسکیے اسلئے حساب اونکا اصلی نقطہ سے کرنا پڑتا ھے یعنی یہہ کہ بذریعہ حساب ایسے زاویے حاصل کرنے چاھئیں کہ گویا وے اصلی مقام سے مشاھدہ کئے گئے ھیں اور عموماً ایسے حساب کو حساب کرنا زاویوں اصلی نقطہ کا کہتے ھیں ( اور انگریزی میں ریڈیکس تودی شنٹر ) اور جو زاویے کہ سٹیشن لائٹ مقام سے دیکھے جاویں اونکو مانند اور مقاموںکے درج فیلڈبک کرنا چاھئیے اور نیز فاصلہ اوسکا معہ بیرنگ اصلی مقام تک ناپنا ضرور ھے *

جبکہ اسطور پر مشاھدہ کل زاویوں کا ھرایک مقام سے ھوجاوے تو بیرونی کام پیمائش کا جسکو کہ مثلثی کام کہتے ھیں ختم ھوجاتا ھے بعد اسکے مختلف حساب کرکے درج کتاب کرتے ھیں جیساکہ اول حساب خط بنیادی کا واسطے نکالنے اصل دوری متوازی افق کے نمونہ نقشہ س میں کیا

---

† اور اگر واقعی تھیوڈولائٹ ھووے تو دوسری دفعہ میں دوربین کو اُولٹ کر مشاھدہ کرنا چاھئیے *

ھے اور اوسط زاویوں اُنھی اور ارتفاعی کا بستی کا نمونہ نقشہ د میں درج ھے
اور اسطور پر اون زاویوں کو جو سیتی لات مقام سے دیکھے ھیں کہ نسبت
اصلی مقام کے دریافت کرنا چاھیئے تو اب تمام زاویے اور فاصلے واسطے دریافت
کرنے اصلاع مثلثوں اور مناسب تقسیموں مقاموںکے معلوم ھونگے *

قاعدہ حاصل کرنے زاویوں اصلی مقام کا زاویوں سیتی لات مقام سے یہہ ھے
مثلاً فرض کرو کہ ب اصلی مقام اور ص سیتی لات اور ا ب س مثلثی مقام ھیں
تہیودولاٹ کو مقام ص
پر رکھکر اور ورنیر کو
۳۶۰ پر بند کرکے
بغرض آسانی بیان
دوربین کو سیدھ میں ب
مقام کی لگاکر مقاموں
ا ب س کا مشاھدہ کیا
ھے خط ب ص کو
ھردو جانب م' اور ن'
تک بڑھاؤ تو سمت ا
کی ص سے بوسیلہ زاویہ
م' ص ا کے ظاھر ھوگی




اور ایسا ھی سمت اوسکی پ سے بذریعہ زاویہ م' ب ا کے مگر زاویہ م' ب ا =
∠ م' ص ا + ∠ ص ا ب کے ( بموجب ۳۲ شکل اول مقالہ کے ) اسلیئے اگر
زاویہ ص ا ب کو معلوم کرکے زاویہ م' ص ا میں جمع کردوں تو زاویہ م' پ
ا سمت ا کی پ سے معلوم ھوجاویگا جوکہ مطلوب تھا اب واسطے دریافت کرنے
زاویہ پ ص ا کے زاویہ ب ص ا اور ضلع ص پ معلوم ھیں اسلیئے ضلع
پ ا کو جو کہ نسبت ص پ بہت بڑا ھے قریب قریب یا تو بوسیلہ اسکیل اور یا
بوسیلہ حساب نکالنا چاھیئے مگر بہ نسبت اسکیل کی اگر حساب سے دریافت کرلیا
جاویگا تو بہت بہتر ھے اور واسطے دوسرے مقام ب کے زاویہ م' ص ب ( جو
سمت میں نقطہ دار قوس کے لیا گیا ھے ) وہ زاویہ ھے جو مشاھدہ کیا گیا ھے
اور م' ب ب وہ زاویہ ھے جوکہ مطلوب ھے کہ جسمیں پچھلا پہلے سے بقدر زاویہ
نقطہ † ب کے چھوٹا ھے پھر اس صورت میں زاویہ ب کو دریافت کرکے زاویہ

---

† کیونکہ ∠ ن' ب ب = ∠ ن' ص ب − ∠ ب طرفین میں °۱۸۰
جمع کرنے سے ∠ ب پ م' = ∠ م' ص ب − ∠ ب کے ھوا *

پڑھے ہوئے م ص ب کو گھٹا دینا چاهئیے تو حاصلنعرتی زاویہ مطلوبہ م پ ب ہوگا اسلیئے یہہ قاعدہ حاصل ہوا کہ سبتے ثابت مقام پر کھڑے ہوکر چھوڑہ کو حادث اصلی مقام تے کرنا چاهئیے جب حسیدر کہ زاویے داٹس طرف کے نصف دائرہ میں واقع ہوں اونمیں اِن ضدونکو جمع کرنا چاهئیے اور اون زاویوں میں جو داٹس طرف کے نصف دائرہ میں تعریق ہوں چنانچہ نمونہ نقشہ ي سے طریقہ اختصار کرنے ان زاویوں کا جو سبتے ثابت مقام سے دیکھے ہیں تحوی ظاہر ہوتا ہے اور اس نمونہ کے اول سے دوسرے خانہ میں وے زاویے ہیں جو ملتی دیک سے معلوم ہوئے ہیں اور دو آنے کے جانے واسطے دریافت کرنے زاویون ب ص ا اور ب ص ب وغیرہ کے ہیں ( جو دوسیلہ میہا کرنے زاویہ دیتھے ہوئے اصلی مقام کو میوادر ہوتک مثلثی مقام سے یا برعکس اسکے اور یا جیسا کہ اوس حالت میں ضرور ہو معلوم ہوجاتے ہیں ) جو نیچے نمونہ نقشہ ی کے حساب کرنے کو ضدوں یعنی زاویون ا ب س نے مستعمل ہیں اور جبکہ نے زاویے اسطرح سے معلوم ہوجاتے ہیں تو اونکو مشاهدہ دئے ہوئے زاویون میں جمع یا منفی کرنے سے صحیح زاویے حاصل ہونگے جو آخری خانہ میں نمونہ نقشہ ي کے لکھے ہیں اور چونکہ تمام زاویے داٹس طرف کے نصف دائرہ میں ہیں اسلئے ضدون کو تعریق کیا ہے اب نے صحیح زاویے مدد زاویوں نمونہ نقشہ د بابر حصول زاویوں مثلاوں کے کام میں آنے ہاں *

اور دوریاں اُفقی یعنی اصلاح مثلثوں کے بذریعہ حساب نکالنے چاهئیں ( واسطے اسکے نمونہ نقشہ ف اور گ کو دیکھو ) مگر حتی‌المقدور ابتدائی ہرایک ضلع مثلث کی بذریعہ حل کرنے دو مثلثونکے نکالنی چاهئیے تو اوسط اِن دونو کا اصل لمبائی ہوگی اور ہریک مقام کو نقشہ پر کم سے کم دوسیلہ دو خطونکے قائم کرنا واجب ہے اور جو ضلعے کہ حساب سے نکالے جاویں اونکو ایک فہرست میں درج کرنا چاهئیے ( جیسا کہ نمونہ نقشہ ۸ سے ظاہر ہے ) *

اور آخری حساب مناسب بلندیاں مختلف مقامون کے ہیں ( دیکھو نمونہ نقشہ ک کو ) بذریعہ زاویون ارتفاعی یا پستی اور فاصلوں اُفقي کے فرق بلندی محور دوربین اور توکری مشاهدہ کی ہوئي کا معلوم ہوجاتا ہے اور اگر اسمیں ضدون گولاوت زمین اور انحراف شعاعونکو ( دیکھو فصل متعلقہ بیان لیولنگ اور فہرست ۶ ) بعد جمع کرنے بلندی نہموولائت کے بلندی توکری مشاهدہ کی ہوئي کی اس جمع میں سے تعریق کردیوے تو فرق هموارِي ان نقاط کا معلوم ہووےگا *

اب نقشہ مثلثي کو نہایت خبرداري سے دوسیلہ نیم کمپاس موافق اوسط

فردوں مندرجہ فہرست نمونہ نقشہ ۸ کے بنانا چاہئیے اور جبکہ نقشہ طیار ہوجاوے تو اندرونی کام کو اس طرح سے پورا کرنا چاہئیے کہ اول تو ٹریورس بڑی بڑی سڑکوں اور مشہور خطوں کا بذریعہ تھیوڈولائٹ اور بعد میں باقی کا اسکیچ بذریعہ پرزمیٹک کمپاس کے جسکا کہ بیان فصل سوم میں کیا گیا ہے اور با توسلہ پلین ٹیبل کے جسکا بیان آئندہ کیا جائیگا کرنا چاہئیے *

جبکہ نقشہ کسی ملک کا ایک خاص وقت میں بنانا منظور ہو تو اسے موقعوں پر اکثر سروئر کو واسطے شروع کرنے پیمایش کے یہہ خیال کرنا پڑتا ہے کہ آیا سلسلہ نقاط کا بموجب قواعد علم مثلث بذریعہ بنانے مثلثوں کے یا بموجب طریق پیمایش کرنے گردونکے ( ٹرڈونکے جسکو انگریزی میں کلوزڈ ٹریورس کہتے ہیں ) اور نقشہ موافق قاعدہ گیل صاحب کے بنانے سے کام کرنا چاہئیے پس اگر پہاڑی ہو تو بموجب قاعدہ اول کے کام کرنے سے انجام میں جلدی بہی ہوگی اور نیز مجموعہ غلطیوںکا بلحاظ اسکی کہ مابین مقاموںکے تقسیم اور درست کیجاتی ہے نہیں ہوتا — لیکن اگر سطح ملک ہموار ہو تو بلا مقرر کرنے نقاط کے ٹریورس نہایت آسانی اور جلدی سے کیا جائیگا اور واسطے تمام عملی مقصدوں کے ہندوستان کے کل قطعات میں وافی اور کافی ہوگا اور یاد رہے کہ اگر سب کام بذریعہ مثلثی پیمایش کے انجام پائیگا تو نتیجہ اسے نمایش کا نہایت صحیح اور قابل اعتبار ہوگا اِلا بنابر حصول ایسی نتیجہ کے نہایت محنت اور وقت درکار ہوتا ہے بلحاظ اسکے کہ ضرورت مقرر کرنے اونچے اونچے مقاموںکي جہاںسے کہ مشاہدہ کیا جاتا ہے ہوتي ہے — اور ٹریورس کرنے میں وے غلطیاں جو ناپنے فاصلون میں پیدا ہوتي ہیں تمام کردہ پیمایش میں اثر پذیر ہونگي لیکن اوس صورت میں جبکہ سطح ملک کی قریباً ہموار ہو تو انحصار ان غلطیوںکا کم سے کم کیا جاسکتا ہے بسبب نقشہ بنانے میں اثر اونکا قابل لحاظ نہیں ہوتا *

نمونہ ۱ ( فیلڈ بک )

پیمایش خط بنیادی کی واسطے ایک مثلثی پیمایش کے جو جریب رڑکی واقع تاریخ ۱۱ اکتوبر سنہ ۱۸۶۰ کو کی گئی

| نمبر | ناپا ہوا فاصلہ | اوسط فاصلوں کا | زاویہ مدل کا B | زاویہ مدل کا A | زاویہ مدل کا درجہ | اوسط زاویوں مدل کا سیکنڈ | اوسط زاویوں مدل کا منٹ | اوسط زاویوں مدل کا درجہ | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 287 63 | 287 67 | 10 | 9 5 | + 0 | 37 | 9 | + 0 | لمبائی جریب مدل بمقابلہ خط بنیادی = 99 45 |
| | 287 71 | | 9 | 10 | − 0 | | | | — ایضاً — بعد — ایضاً — = 100 65 |
| 2 | 636 04 | 236 02 | 2 5 | 3 | + 0 | 52 | 2 | + 0 | 2)200 10 |
| | 636 00 | | 3 | 3 | − 0 | | | | اوسط لمبائی جریب = 100 05 |
| 3 | 304 85 | 304 84 | 47 | 47 | − 0 | 52 | 46 | − 0 | |
| | 304 83 | | 47 | 46 5 | + 0 | | | | |
| 4 | 425 00 | 425 08 | 27 | 26 | + 0 | 15 | 26 | + 0 | |
| | 425 17 | | 26 | 26 | − 0 | | | | |
| 5 | 265 04 | 265·04 | 19 5 | 19 5 | − 0 | 15 | 19 | − 0 | |
| | 265 04 | | 19 | 19 | + 0 | | | | |

## نمونه ب ( فيلڈ بک )

بلندي آله -- -- -- -- -- 4 88

ایضاً ٹوکري -- -- -- -- -- 15·75

ایضاً مقام -- -- -- -- -- 0 00

مقام شمالی انجام خط بنیادي کا

تاریخ ۱۶ اکتوبر سنه ۱۸۶۰ ع

| مقام مشاهده کئے هوئے | | زاوئے افقی | | | | | | | | زاوئے بلندی | | | | | | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | اول دفعه | | | | دوسری دفعه | | | | اول دفعه | | | دوسری دفعه | | | |
| | | C | B | A | درجه | C | B | A | درجه | B | A | درجه | B | A | درجه | |
| بنگهيڑي -- -- -- -- | E | 0 | 0 | 0 | 360 | 0 | 0 | 0 | 180 | 26 5 | 25 5 | + 0 | 26 | 26 | + 0 | مرکز ٹوکري |
| جنوبي انجام خط بنيادي | B | 23 | 22 | 22 | 6 | 22 5 | 23 | 22 5 | 186 | 15 5 | 16 | + 0 | 16 5 | 17 | + 0 | ایضاً |
| کالج -- -- -- -- -- | C | 15 | 15 | 15 5 | 89 | 15 | 15 | 15 5 | 269 | 26 | 26 | + 1 | 25 | 25 | + 1 | چوٹی گمبذ کی |
| نهرونکا دفتر -- -- -- | G | 24 5 | 23 5 | 24 5 | 126 | 24 5 | 24 | 25 | 306 | 45 | 46 | + 0 | 46 | 47 | + 0 | لٹو باد نما کا |
| درخت نزدیک پل سولاني ندی | F | 2 5 | 1 | 1 5 | 185 | 3 | 2 5 | 3 | 5 | 17 | 17 | + 0 | 16 | 16 | + 0 | مرکز ٹوکري کا |
| درخت پیپل -- -- -- | H | 8 | 7 | 7 | 233 | 8 | 8 | 8 | 53 | 23 5 | 22 5 | + 0 | 23 | 23 | + 0 | ایضاً |
| کهیت میں کا مقام -- -- | K | 51 | 49 | 50 | 259 | 50 5 | 50 | 50 | 79 | 5 | 5 | + 0 | 5 5 | 6 5 | + 0 | ایضاً |
| درخت اسوهڑه -- -- -- | D | 41 | 41 | 41 | 299 | 41 | 41 | 40 5 | 119 | 2 5 | 2 | + 0 | 3 | 2 5 | + 0 | ایضاً |
| بنگهيڑي -- -- -- -- | E | .. | .. | .. | 360 | .. | .. | .. | 180 | .. | .. | .. | ... | .. | .. | |

حساب خط بنیادی کا

| مقام | ناپاهوا فاصله | ميل زمين | حساب لوگارثم | | فاصله افقي | مناسب بلنديان | احتصار ليول | كيفيت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | ° ′ ″ | | | | | 100 009 | شمالي انجام خط بنياديكا |
| 1 | 287 67 | + 0 9 37 | 9 9999983<br>2 4588950<br>2 4588933<br>7 4467518<br>1 9056451 | لوگ جم<br>لوگ<br>ايضاً<br>لوگ مس | 287 668 | + ·805 | 100·805 | |
| 2 | 636·02 | + 0 2 52 | 9 9999998<br>2 8034710<br>2 8034608<br>6 6211034<br>1 7245642 | | 636·019 | + 530 | 101 335 | |
| 3 | 304 84 | − 0 46 52 | 9 9999596<br>2 4840720<br>2 4840316<br>8 1246171<br>0 6086487 | | 304 819 | − 4 061 | 97 274 | |
| 4 | 425·01 | + 0 26 15 | 9 9999873<br>2 6284710<br>2 6284583<br>7 8828639<br>0 5113222 | | 425·068 | + 3 246 | 100 520 | |
| 5 | 265 04 | − 0 19 15 | 9 9999932<br>2 4233110<br>2 4233042<br>7 7481614<br>0 1714656 | | 265 035 | − 1 484 | 99 036 | جنوبي انجام خط بنيادي كا |
| | | | | | 1,918 609 | | | |

لنبائي جريب $= 100\ 05$ ∴ اصل لنبائي خط بنيادي $= \frac{1{,}918\ 609 \times 100\ 05}{100} = 1{,}919{\cdot}568$ فٹ

نمونہ د ( حساب کی کتاب )

اوسط زاویوںکا جو مشاہدہ کئے ہوئے زاویوں مندرجہ نمونہ ب فیلڈ بک سے حاصل ہوتے ہیں

| صفحہ فیلڈ بک | مقام | مقام مشاہدہ کئے ہوئے | | زاویے افقی ° | ′ | ″ | زاویہ بلندی ° | ′ | ″ | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 2 | شمالی انجام خط بنیادی A | بگھیڑی -- -- -- -- -- | E | .. | .. | .. | +0 | 26 | 0 | بلندی آلہ -- -- 4 88 |
| | | جنوبی انجام خط بنیادی -- | B | 6 | 22 | 30 | +0 | 16 | 15 | ایضاً ڈوری -- 15 75 |
| | | کالج -- -- -- -- -- | C | 89 | 15 | 10 | +1 | 25 | 30 | ایضاً مقام -- 0 00 |
| | | نہرونکا دفتر -- -- -- | G | 126 | 24 | 20 | +0 | 46 | 0 | |
| | | درخت نزدیک پل سولادی -- | F | 185 | 2 | 5 | +0 | 16 | 30 | |
| | | درخت پیپل -- -- -- | H | 233 | 7 | 5 | +0 | 23 | 0 | |
| | | کھمب مس کا مقام -- -- | K | 259 | 50 | 40 | +0 | 5 | 30 | |
| | | درخت اسوہڑہ -- -- -- | D | 299 | 40 | 55 | +0 | 2 | 30 | |
| 3 | جنوبی انجام خط بنیادی B | درخت پیپل -- -- -- | H | .. | .. | .. | +0 | 17 | 45 | بلندی آلہ -- -- 4 79 |
| | | کھمب مس کا مقام -- -- | K | 13 | 40 | 40 | +0 | 4 | 45 | ایضاً ڈوری -- 15 50 |
| | | درخت اسوہڑہ -- -- -- | D | 39 | 33 | 5 | +0 | 5 | 30 | ایضاً مقام -- 0 00 |
| | | بگھیڑی -- -- -- -- | E | 132 | 42 | 10 | +0 | 51 | 0 | |
| | | کالج -- -- -- -- -- | C | 255 | 53 | 32 | +1 | 20 | 45 | |
| | | نہرونکا دفتر -- -- -- | G | 279 | 44 | 25 | +0 | 38 | 0 | |
| | | شمالی انجام خط بنیادی -- | A | 324 | 20 | 20 | +0 | 20 | 45 | |

## نمونه ي ( حساب کي کتاب )

مقام سیتے لایت — طریقه حاصل کرنے اون زاویونکا جو اصلي مقام اور مشاهده کئے هوئے مقاموں سے بنتے هیں

| مقام | مقام مشاهدہ کئے هوئے | زاویے مشاهدہ کئے هوئے | | | حساب زاویونکا واسطے حساب کے | زاویے حساب کے لیے دیکھو نیچے | | | مقدار تفریق کرنیکا + یا − | | | زاویے درست کئے هوئے | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| G کهروںکا دفتر<br>تدرنگ 83° 20′<br>فاصله 36 17 فٹ | A | 360 | 0 | 0 | = 360 0 0 − 443 20 0 | 83 | 20 | 0 | — 0 | 24 | 17 | 359 | 35 | 43 |
| | B | 15 | 18 | 0 | = 15 18 0 − 83 20 0 | 68 | 2 | 0 | — 0 | 18 | 24 | 14 | 59 | 36 |
| | C | 46 | 45 | 0 | = 46 45 0 − 83 20 0 | 36 | 35 | 0 | — 0 | 24 | 2 | 46 | 0 | 58 |
| | F | 306 | 43 | 5 | = 306 43 5 − 443 20 0 | 136 | 36 | 55 | — 0 | 18 | 18 | 306 | 24 | 47 |
| | H | 320 | 21 | 30 | = 320 12 30 − 443 20 0 | 123 | 7 | 30 | — 0 | 11 | 52 | 320 | 0 | 38 |

### حساب مقدار تفریق کرنیکا

| مقام | پیمایش معلومه فاصله — لمبائی ایک ضلع کی — زاویه مقابل اوسکا | حساب | فرق | | |
|---|---|---|---|---|---|
| A | 36 17 فٹ<br>5084، کا اردهه میتک<br>کامیلی میتت — 83° 20′ 0″ | 1 558348<br>6 293794<br>9 997053<br>7 849195 | 17 | 24 | 0 |
| B | 36 17 فٹ<br>6269، کا ارتهه میتک<br>کامیلی میتت — 68° 2′ 5″ | 1 558348<br>6 202802<br>9 967268<br>7·728418 | 24 | 18 | 0 |
| C | 36 17 فٹ<br>3084، کا ارتهه میتک<br>کامیلی میتت — 36°35′0 | 1 558348<br>6 510286<br>9 775240<br>7 844474 | 2 | 24 | 0 |

| مقام | پیمایش معلومه فاصله — لمبائی ایک ضلع کی — زاویه مقابل اوسکا | حساب | فرق | | |
|---|---|---|---|---|---|
| F | 36 17 فٹ<br>4667 کا ارتهه میتک<br>کامیلی میتت — 136° 36′ 55″ | 558348<br>6 330962<br>9 836889<br>7 726199 | 18 | 18 | 0 |
| H | 36 17<br>8768 کا ارتهه میتک<br>کامیلی میتت — 23° 7′ 30″ | 1 558348<br>6 057100<br>9 9?2974<br>7 538422 | 25 | 11 | 0 |

## نمونہ ف ( حساب کی کتاب )

### حساب فاصلوں اُفقی کا

| کیفیت | | فاصلہ فٹوں میں | حساب لوگارثم | | | صحیح زاویے واسطے حساب کے | | | صحیح | زاویے مشاہدہ کئے ہوئے جو موجودہ سے حاصل ہوتے ہیں | | | نقطے |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | ° | ′ | ″ | ″ | ° | ′ | ″ | |
| حط بنیادی | AB | 1919 568 | 3 283203 | 3 283203 | | | .. | | .. | | .. | | |
| | | | 318664 | 318664 | لوگ کت | 28 | 41 | 22 | − 16 | 28 | 41 | 38 | C |
| | | | 9 996632 | | لوگ حس | 82 | 52 | 16 | 14 | 82 | 52 | 30 | A |
| | BC | 3267 33 | 3 598499 | 9 968505 | لوگ جس | 68 | 26 | 22 | 14 | 68 | 26 | 36 | B |
| | AC | 3718 54 | | 3 570372 | | 180 | 0 | 0 | 44 | 180 | 0 | 44 | |
| | AB | 1919 568 | 3 283203 | 3 283203 | | | | | | | | | |
| | | | 209770 | 209770 | | 38 | 5 | 30 | + 5 | 38 | 5 | 24 | D |
| | BD | 2857 67 | 9 963036 | | | 66 | 41 | 40 | 5 | 66 | 41 | 35 | A |
| | AD | 3008 48 | 3 456009 | 9 985375 | | 75 | 12 | 50 | 5 | 75 | 12 | 45 | B |
| | | | | 3 478348 | | 80 | 0 | 0 | 15 | 179 | 59 | 45 | |

نمونه گ ( حساب کي کتاب )

حساب تیسرے ضلع کا جبکه کسي مثلث مین دو ضلع اور زاویه درمیاني اونکا معلوم هو

| مثلث | پیمایش معلومه | مساوات $مس \frac{ا-ب}{۲} = \frac{ا'-ب'}{ا'+ب'} مم \frac{س}{۲}$ | حساب لوگارثم | | قیمت $\frac{ا-ب}{۲}$ | مساوات $س' = (ا'+ب') حس \frac{ا-ب}{۲} ستّ \frac{س}{۲}$ | حساب لوگارثم | | ابتدائی تیسرے ضلع کی قدوں صلب | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| D | 3718 54 = AC | 6727 02 = AC + BD | Ar co | 6 172178 | | 6727 02 = AC + AD | لوگ | 3 827822 | | |
| A | 3008 48 = AD | 710 06 = AC − BD | لوگ | 2 850683 | | $74° \ 47' \ 7''5 = \frac{B}{2}$ | لوگ حس | 9 984505 | | |
| C | $149° \ 34' \ 51'' = A$ | $74° \ 47' \ 7''5 = \frac{A}{2}$ | لوگ مم | 9 434521 | | $1° \ 38' \ 34'' = \frac{D-C}{2}$ | لوگ ست | 000178 | | |
| | | | لوگ مس | 8 457382 | $1° \ 38' \ 34''$ | | | 3 812505 | 6493 90 | C D |
| D | 3967 33 = BC | 6924 98 = BC − BD | | 6 165898 | | 6824 98 = BC + BD | | 3 834102 | | |
| A | 2857 65 = BD | 1109 68 = AC − BD | | 3 045198 | | $74° \ 49' \ 46''5 = \frac{B}{2}$ | | 9 977784 | | |
| B | $193° \ 39' \ 33'' = B$ | $71° \ 49' \ 46''5 = \frac{B}{2}$ | | 9 516157 | | $3° \ 3' \ 17'' = \frac{D-C}{2}$ | | 000618 | | |
| | | | | 8 727253 | $3° \ 3' \ 17''$ | | | 3 812506 | 6493 91 | C D |

نمبرہ ۸ ( حساب کی کتاب )

فہرست فاصلونکی

| مثلث جسکے ضلعوں کا حساب دیا گیا ہے | ضلعے | فاصلے فٹوں میں | | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| | | از روی حساب | اوسط | |
| | AB, | 1919 568 | 1919 578 | |
| BAC, | AC, | 3718 54 | 3718 54 | |
| „ | BC, | 3967 33 | 3967 33 | |
| BAD, | AD, | 3008 48 | 3008 48 | |
| „ | CD, | 2857 65 | 2857 65 | |
| CAD, | „ | 6493 90 | 6493 905 | |
| BAD, | EC, | 6493 91 | | |
| ECD, | „ | 5600 60 | 5601 19 | |
| ECB, | EB, | 5601 78 | | |
| „ | | 2341 26 | 2340 81 | |
| EBD, | „ | 2340 36 | | |
| „ | ED, | 3792 92 | 3792 80 | |
| CDE, | „ | 3792 68 | | |
| FGA, | FA, | 4379 00 | 4379 02 | |
| FCA, | „ | 4379 60 | | |
| FCB, | „ | 4378 46 | | |

نمونہ ک ( حساب کي کتاب )

حساب عمودی بلندیوں کا

| مقام سے — کو | فاصلہ افقي فٹوں میں | زاویۂ بلندي | حساب | | مناسب بلندیاں | اختصار لدول | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| A شمالي انجام خط بنیادي سے C کالج کو | 3718 54 | + 1° 25′ 30″ | لوگ 3 570372<br>لوگ مس 8 395782<br>1 966154<br>صحت گولاوت زمین اور انحراف شعاعوںکے -- -- --<br>بلندی آلہ کي A پر --<br>بلندی ٹوکري کي C پر -- | 92 52<br>30<br>4 88<br>97 70<br>.70 65 | + 27 05 | 100 00<br>127 05 | A شمالي انجام خطابنیادي کا |
| B جنوبي انجام خط بنیادي سے C کالج کو | 3967 83 | + 1° 20′ 45″ | 3 598499<br>8 370948<br>1 969447<br>صحت گولاوت زمین اور انحراف شعاعوںکے -- -- --<br>بلندی آلہ کي B پر --<br>بلندي ٹوکري کی C پر -- | 93 27<br>32<br>4 79<br>98 38<br>70 65 | 27 73 | 99 04<br>126 77 | B جنوبي انجام خطابنیادي کا<br>اوسط C کا 126 91 |

# فصل هفتم

---

## بیان میں پورا کرنے اندرونی کام کسی بیمایش کے

واضح هو جبکه سلسله نقاط کا اوس قطعه زمین پر جسکی که بیمایش کرنی منظور هے بذریعه قاعده مندرجه فصل ششم بدرستی مقرر هوگیا هو تو اندرونی دستیاب یعنی هرایک مفصل کام کو موافق طریق مندرجه ذیل کے قایم کرنا چاهئے *

ترویرس تمام سڑکوں اور دریاوں اور نیز حدود بیمایش کا بوسیله آله تهیودولایت کرنا چاهئے اِلا اس امر کا خیال رهے که ترویرس کو کسی معلومه نقطه سے شروع کرکے اور کسی معلومه نقطه پر ختم کریں اور بلا بند کرنے کے کسی مثلثی نقطے پر ترویرس کو سمت آئنده میں شروع کرنا نه چاهئے *

ترویرس کو کسی، مقام سے شروع کرنے میں یهه نهایت مناسب هے که ایک خط کو جو اوسی مقام اور کسی دوسرے مثلثی مقام مین ملایا جاوے بطور نصف‌النهار کے مقرر کردں اور ایسا هی وقت ختم کرنے ترویرس مذکور کے یهه بهتر هے که علاوه بیمایش کرنے آخری فاصله کے آله کو اوس مقام پر (جسپر که ترویرس ختم کیا گیا هے) رکھکر زاویه مابین




کسی اور مثلثی مقام کا مشاهده کرلیویں—مثلاً فرض کرو که آ ب س د چار مثلثی مقام هین اور ترویرس ا سے ب تک کرنا منظور هے—اول خط ا س کو بطور نصف‌النهار فرض کرکے زاویوں س ا اَ وغیره کی متواتر بیمایش کرو اور خطوط ا اَ اَ بَ وغیره کو ناپو اور انجام میں بعد مشاهده کرنے زاویے نقطه یَ اور ناپنے دوری یَ ب کے تهیودولایت کو مقام ب پر قایم کرکے زاویه یَ ب د کا مشاهده کرو اور اگرچه مشاهده کرنے اس زاویه مین دوسر موقع باعث تکلیف اور صرف وقت متصور هے مگر مفاد اسکا نقشه بنانے مین

بخوبی ظاہر ہوگا یعنی نقشہ اس ترورس کا نقاط ا تا ب سے شروع کرنے سے بنایا جاسکتا ہے اور اگر ہردو نقاط ا اور ب سے نصف نصف بنایا جائیگا تو اسکی غلطیے کا بہت کم ہوجائیگا—اور اگر قایم کرنا ہرایک متصل کام کا منظور ہو تو ( جیساکہ حصے کسی میدان کے میں ) تو اسکے اونکا بذریعہ ترورسنگ کمپاس اور ایک تربیو لائٹر یا بذریعہ پیمایش قدموںکے کرنا چاہیئے—اور پہاڑی ملکوں میں یا جہانکہ تشریحات نہایت چہوتی چہوتی واقع ہوں یا جبکہ اسکیل نقشہ کی بہت چہوتی ہو تو اوس صورت میں خاص کر واسطے پورا کرنے اندرونی کام کے پلین تیبل یعنی تختہ مسطح کو کام میں لانا چاہیئے *

## بیان پلین تیبل یعنی تختہ مسطح کا

واضح ہو کہ ساخت پلین تیبل مروجہ ہندوستان نہایت سادی ہے اور ایک تختہ مربع سے مشتمل ہے جسکے ہرایک ضلع کا مقدار پندرہ انچہ سے چوبیس انچہ تک ہوتا ہے اور اک تپائی پر چڑہا ہوتا ہے اور گرد ایک محور کے جو سرے میں تپائی کے گذرتا ہے متحرک ہوسکتا ہے اور بوسیلہ ایک پیچ کے جو سرے پر اس محور کے لگایا جاتا ہے گردش کرنے سے بند بہی ہوسکتا ہے اور بلوط اور ساگون اور ٹن نہایت عمدہ چوب واسطے پلین تیبل کے ہیں مگر چیڑ کی لکڑی اور ملایم لکڑیاں نمی کو جلد جذب کرتے ہیں اور ریشوں کو ادہر ادہر پہیلا دیتی ہیں اسلئے واسطے پلین تیبل کے اچھی نہیں ہوتے *

بعض وقت ایک قطب نما ڈبیا کمپاس میں واسطے ظاہر کرنے سمت اور نیز واسطے دیکھنے صحت شست کے تختہ میں لگایا جاتا ہے اور اس بات کا خیال رہے کہ اوسکو علحدہ استعمال میں نلاویں اور یہہ واسطے استعمال ہندوستانی سرویروں کی نہایت نا مناسب ہے کیونکہ وے لوگ اکثر تختہ پلین تیبل




کو اوسکے وسیلہ سے بلا قایم کرنے سوئی کو جگہہ پر بذریعہ شست کے قایم کرلیتے ہیں *

همراه اس تختہ کی ایک رولر پنسل یا لوهے یا لکڑی کا موافق لنبائی قطر تختہ کی هوتا هے جسکے دونوں سروں پر دو شست مناسب سرونگ کمپاس کے لگی هوئی هیں اور ایک کنارہ اس رولر کا اسطور پر ڈهلواں هے کہ ٹهیک ٹهیک کاغذ پر منطبق هوجاتا هے اور یهہ کنارہ اور عمودی دار ایکهی سیدہ میں هوے هیں مگر یهہ کچهہ ضرور نہیں اور جسوقت بوسیلہ اس کمپاس کے کام کرنا چاهتے هیں تو بیشتر ایک تختہ کاغذ کو تختہ پلین ٹیبل پر بموجب ترکیب مندرجہ صفحہ ۳ فصل اول کے جمانا چاهئیے *

استعمال تختہ کا اول تختہ کو مناسب جگہہ زمین پر قایم کرکے ایک نقطہ کاغذ پر واسطے ظاهر کرنے اوسي جگہہ کے فرض کرو *

ایک باریک لوهے کی سوئی ٹهیک میں اوس نقطہ کے اسطور پر لگاؤ کہ ڈهلواں کنارہ رولر کو اوسپر رکهکر تاوقتیکہ کوئی مشہور مقام یا نشان دیکهلائی نہ دیوے حرکت دیتے رهیں اور جسوقت کہ کوئی مقام یا نشان مطلوبہ نظر هوجاوے تب ایک خط نقطہ مقام سے ڈهلواں کنارہ رولر سے مس کرتا هوا کهینچنا چاهیئے *

پهر واسطے قایم کرنے دوسرے مقام یا نشان کے رولر کو اوسي پر قایم کرکے دوسرا خط اوسي مقام سے کهینچو اور موافق اسطرح کی سمت میں تمام مقاموں یا نشانوں مطلوبہ کے جو اس مقام سے دکهلائی دیوں خطوط کهینچو *

بعداراں فاصلے مقام سے اونهیں مقاموں تک بذریعہ جریب یا پریمولیٹر کے ناپنے چاهئیں اور جسقدر کہ اوقسات گوشوں یا جمدار کناروںکی هوں اونکو ناپکر اس سب پیمایس کو جدا گانہ اونکے مناسب خطوں پر اوپر تختہ کے قایم کرنا مناسب هے *

اب تختہ کو کسي دوسرے مقام پر جسکا فاصلہ پچهلے مقام سے معلوم هو رکهکر جتنے مقام اوس جگہہ سے نظر اویں اونکو دیکهو اور یہی عمل جاری رکهو جب تک کہ کام پورا هووے اور جو خطوط کہ لایق پیمایس کرنے کے هوں اونکي پیمایش کرو اور جو مقام کہ تقاطع خطوں سے ( جو مختلف مقاموں سے کهینچے جارین ) مقرر هوسکیں اونکو بهي قایم کرنا چاهئیے *

استعمال اس آلہ کا مثال مندرجہ ذیل سے بخوبي واضح هوگا اور یهہ بیان موافق کتاب سمس صاحب کی لکها جاتا هے *

فرض کرو کہ شکل ذیل میں چند نقاط ا ب س وغیرہ سلسلہ مقاموں مدامی
یا عارضی کا ہے اور مناسب جگہہ ان مقاموںکی نقشہ میں لگانی منظور ہے تو
دو مقام ع اور ک ( جوکہ ایک دوسرے سے مناسب فاصلہ پر ہوں ) بطور انجاموں




ایک خط بنیادی کے کہ اونسے اور بہت سے مقام دکھلائی دیویں پسند کرو اور
ع ک فاصلہ کو بہت صحت کے ساتھہ پیمایش کرکے اوسکی لنبائی کو کسی مساوی
حصونکی اسکیل سے جس سے کہ نقشہ بنانا منظور ہے قطع کرو ورنہ ایک خط
انداز سے واسطے ابتدائی اوسی فاصلہ کے فرض کرلینا بہتر ہے اور بعد اختتام کل
کام کے آخری میں ایک خط کی پیمایس کرکے اوسکو لنبائی اوس خط سے جو
نقشہ پر واسطے اوسکے کہینچا ہوا ہے مطابق کرنے سے قیمت اسکیل کی معلوم
ہوجائیگی *

آلہ کو مقام ع انجام پر خط بنیادی کے قایم کرو اور ایک سوئی کو تختہ پلین
ٹیبل پر درمیان میں اس نقطہ کے جو اوس مقام کو ظاہر کرتا ہے لگاکر ڈھلوان
کنارہ رولر کو سوئی سے ملا کر رکھو اور بذریعہ گردش دینے تختہ کے سوئی شمال
نما کو ٹھیک ٹھیک شمالی خط سے مطابق کرکے تختہ کو بند کردو اب ڈھلوان
کنارہ رولر کو سہارے سے سوئی کے گھماو اور جسوقت کہ شستیں مقابل میں مقام

ک کی ھوجاوین تب ایک خط واسطے ظاہر کرنے خط بنیادی ع ک کے ملا ھوا کنارہ رولر سے کھینچو اور جسقدر لنبائی اس خط کی ھووے اوسکو موافق اسکیل مفروضہ کے قطع کرو اور پھر دو نقطہ ک کو خط ع ک میں جہاں پر چاھو فرض کرلو *

بعضے موقع پر اول ھے خط بنیادی کو کسی حصہ تختہ پر اسطور سے فرض کرنا چاھیئے کہ بہت سا کام نقشہ کا اوس تختہ پر آجاوے تو اس صورت میں رولر کو اوس خط پر منطبق کرکے تختہ کے گھمانے سے دونوں نشستون کو معادل میں دوسرے مقام کے لاکر بند کرنا واجب ھے اور جو زاویہ ( یعنی بیرنگ ) قطب نما سے ظاہر ھووے اوسکو واسطے صحت عملوں آئندہ اور نیز واسطے قایم کرنے تختہ کو متوازی اول مقام کے لکھہ لینا چاھیئے اور اگر تختہ کو کسی مقام پر رکھنا چاھیں تو بالعوض مرکز تختہ کے اوس نقطہ کو جو تپیدل پر اوس مقام کو ظاہر کرتا ھے عمودی حالت میں اوسی مقام پر زمین کے اندر کرنا چاھیئے چنانچہ یہہ کام ایک ساھول کو نیچے کے طرف پلس تپیدل کے معادل میں اوسی نقطہ کے لٹکانے سے ھوسکتا ھے *

بعد قایم کرنے اوزار اور کھینچنے خط بنیادی کے رولر کو گرد نقطہ ع کے اسطور سے گھماؤ کہ مقام ا دونوں نشستوں میں کو دکھلائی دینے لگے بعد اسکے خط ع ا کو ڈھلوان کنارہ رولر سے مس کرتا ھوا کھینچو اور اسیطرح سے مقام ب کو لگاکر خط ب ع کا کھینچو علیٰ ھذالقیاس اسیطور پر جتنے مقام اس نقطہ سے دکھلائی دیوین اونکی سیدہ میں خطوط س ع د ع ی ع وغیرہ کھینچنے چاھیں مگر اس بات کا خیال رھے کہ تختہ درمیان میں عمل کے ھلنے نہ پاوے *

بعد اسکے الہ کو مقام ک پر لیجاؤ اور کنارہ رولر کو خط ع ک پر منطبق کرکے تپیدل کو گرد اوسکے مرکز کے پھیرنے سے دونوں نشستون کو معادل میں مقام ع کے لاؤ تو اب قطب نما سے ( اگر کام درست ھوا ھوگا ) وھی بیرنگ جو کہ مقام اول پر ظاہر ھوئی تھی معلوم ھوگی ( جیسا کہ اوسکو معادل میں شمالی خط کے مثال مندرجہ بالا میں کیا گیا ھے ) اب سوئی کو مقام ع سے نکال کر مقام ک پر لگاؤ اور کنارہ رولر کو سہارے سے سوئی کے رکھکر سیدہ میں متواتر مقاموں ا ب س وغیرہ کے کرکے خطوط نقطہ ک سے اونکے سمت میں کھینچو تو نقطے تقاطع ان خطوں اور خطوں کھینچے ھوئے مقام ع سے جاے متناسب مقاموں مطلوبہ کی ھوگی *

واسطے صحت اس کام کے اور نیز مقاموں ع اور ک سے پیمائش شروع کرنے کے لیئے تپیدل کو کسی ایک مقام یا زیادہ مقاموں مقرر شدہ پر جیسا کہ ی ھے کھڑا کرو اور

فائدہ هے که بذریعه اوسکے آله کو گرد محور تهوڑاسا پهرا سکتے هیں — اور یے دونوں متوازی طست بذریعه لٹو اور ساکت مذکورہ باهم پیوسته هیں اور متوازی ایک دوسرے کے بوسیله چار پیچوںکے هوسکتے هیں جو سوراخوں میں نیچے کی طست کے پهرے هیں اور بوسیله انکے کل آله بهی متوازی اُفق کے هوسکتا هے *

نیچے متوازی طشتوں کے ایک اور چهوٹا پیچ تیپائی کے اوپر لے سرے پر لگا هوا هے جو تین ساقوں لکڑی مهاگنی سے بوسیله جوڑوں پتلی پیوسته هیں مگر یهه ساقیں اسطور پر بنی هیں که جب اونکو بند کرتے هیں تو شکل اونکی مانند ایک مدور لکڑی کی هوجاتی هے جو واسطے هلکے پن کے بهت مناسب شکل هے اور جب اوسکو کهولتے هیں تو وے یه شکل ایک مضبوط تپائی هو جاتی هیں اور هر جگهه پر خواه زمین وهانکی هموار هو یا نهو اونکو قایم کرسکتے هیں *

ل' ل' لیول کی نلی دوربین ا کے نیچے ایک طرف تو اون پیچوںکے وسیله سے لگی هوئی هے جنکے پهرانے سے وہ درست کرنے کے وقت اوپر یا نیچے کو هوسکتی هے — اور دوسرے طرف ایسے دو چهوٹے پیچوں سے جنکے وسیله سے لیول کی نلی اطراف میں متحرک هوسکتی هے که جس سے محور لیول کی نلی اور دوربین کا ایک سطح میں هوجاتے هیں *




اس آله کی دوربین میں تین تار ایک پتلی حلقه پر جیساکه پیشتر واسطے تهیوڈولایٹ بیان کیا گیا هے اور جو موافق اوسیطرح کے متحرک بهی هوسکتا هے لگے هوتے هیں مگر یهه تار حلقه پر اسطرح سے لگائے جاتے هیں جیساکه شکل ذیل سے واضح هے اور اِن میں سے ا' ب' تار متوازی اُفق کا تو سیدہ میں نظری خط متوازی اُفق کے گز کو قطع کرتا هے اور س' د' دونوں عمودی تار دوربین کو سیدها رکهنے کے لئے کام میں آتے هیں اسلیئے انهیں کے درمیان میں گز کو دیکهنا چاهیئے تاکه گز شیشوںکے محور میں آجاوے اور جبکه گز تهیک درمیان میں

ان تارونکے آجاتا ھے تو سرویر کو معلوم ھوگا کہ وہ حالت عمودی میں کھڑا ھے * وائی لیول میں تین غلطیاں ہوتی ہیں *

اول — لین آف کالی میشن *

دوم — متوازی کرنا لیول کی نلی کا ساتھہ لین آف کالی میشن کے *

سوم — قائم کرنا دوربین کا عمودی حالت میں محور عمودی پر *

اول — درست کرنا لین آف کالی میشن کا — یہہ غلطی موافق طریق ترکیب اول غلطی وائی تھیوڈولائٹ درست کی جاتی ھے ( دیکھو صفحہ ۵۸ ) *

دوم — متوازی کرنا لیول کی نلی کا ساتھہ لین آف کالی میشن کے — یہہ غلطی موافق ترکیب سوم غلطی وائی تھیوڈولائٹ درست کی جاتی ھے ( دیکھو صفحہ ۶۰ )

سوم — قائم کرنا دوربین کا عمودی حالت میں محور عمودی پر یعنی جبکہ محور اُفق پر عمود ھوگا تو لین آف کالی میشن ایک سطح متوازی اُفق کے بنائیگی * واسطے اسکی درستی کے دوربین کو متوازی اون دو پیچوں کے رکھکر جنسے کہ لیول ہوتا ھے بلبلہ کو بیچمیں لاؤ اور پھر دوربین کو اوسکے محور پر نصف دائرہ گردش دیکر دیکھو کہ بلبلہ بیچمیں ھے یا نہیں اگر نہیں ھے تو اوسکو پیچ میں لاؤ نصف بوسیلہ درست کرنیوالے پیچ کے جوکہ لگایا گیا ھے نیچے ایک وائی کے اور اوٹھاتا ھے یا دباتا ھے وائی کو اور نصف بوسیلہ اون پیچوں کے جنکے کہ دوربین متوازی رکھی ھے اور پھر دوربین کو ۱۸۰° درجہ کی گردش دیکر بلبلہ کو دیکھو کہ بیچمیں ھے یا نہیں اگر ھے تو خیر ورنہ جیسا کہ پیشتر عمل کیا تھا ویسا ھی کرو بعدازاں دوربین کو اوسکے محور پر ربع دائرہ کی گردش دیکر بوسیلہ تیسرے پیچ کے بلبلہ کو بیچمیں لاؤ اب ھر طرف دوربین کو اوسکے محور پر گھمانے سے بلبلہ بیچمیں رھیگا تو اوس حالت میں آلہ درست تصور کیا جاویگا *

آلہ لیول جسکا بیان اوپر ھوچکا ھے بہت آسانی سے درست کیا جاتا ھے مگر چونکہ گراوت لیول اور ترائی لیول ایسی ھیں کہ اول تو اونمیں گرد بہت صاف دکھلائی دیتا ھے اور دوم جہاں اونھیں ایک بار درست کردیا تو پھر وے بگڑتی نہیں اسواسطے اکثر یہی دونوں آلات زیادہ مستعمل ہیں *

---

## بیان گراوت یا ڈمپی لیول کا

واضح ھو کہ اس آلہ میں اشیاے کی طرف کا شیشہ بڑا ھوتا ھے اور لمبائی فوکس کی کم لیکن سبب آنکھہ کی طرف کے شیشہ میں بہت صاف دیکھائی دیتا ھے

اور فائدہ ایک بہت بڑی دوربین کا بلا عدم موافقت اوسکی لمبائی کے حاصل ہوتا ہے *

حلقہ داربینکا اندرونی نلی ا' ا' میں جو قریباً برابر لمبائی بیرونی نلی کی ہوتی
ہے لگا ہوا ہے اور بیرونی نلی ط ط کا قطر اسقدر بڑا ہے کہ اندرونی نلی واسطے
درست کرنے فوکس اور اشیاؤنکے جو مختلف فاصلوں پر ہوتی ہیں بوسیلہ پیچ ا
اندر یا باہر جو نکل سکتی ہے اور ل' ل' لیول کی نلی دوربین کے اوپر بوسیلہ
ٹھونکے لگی ہوئی ہے ان ٹھونٹھیوں † سے کسی ایک سرے پر کے پیچ واسطے
درست کرنے اس نلی کے کام میں آتے ہیں *

ک' ایک اور لیول کی نلی دوربین کے اوپر ل' ل' لیول کی نلی پر عمود ہے

جسکے وسیلہ سے آلہ کو معہ اوسکے محور ایکہی دفعہ قریب عمود رکھہ سکتے

---

† حال کے اوزاروں میں یے پیچ مختلف طور پر لگائے جاتے ہیں اور ہر ایک
سرے نلی پر تین پیچ ہوتے ہیں جنمیں سے ایک بڑا اور دو چھوٹے اور جبکہ لیول کی
نلی کو قریب پر دوربین کے کرنا منظور ہوتا ہے تو اول دو چھوٹے ٹھونکو ڈھیلا کرکے
بعد میں بڑی پیچ کو کسنا چاہئیے اور چھوٹے پیچونکے گردش دینے میں اس بات
کی ہوشیاری درکار ہے کہ اونکو برابر حرکت دیجاے ورنہ لیول کی نلی نادرست طور
پر ہوجائیگی کہ جس سے نتیجہ ایک پیمایش کا ( اگرچہ آلہ بہمہ نہج درست
ہووے ) موافق پسند خاطر نہیں ہوگا — اور ان پیچوں کو جو لیول کی نلی کے
دوسرے سرے پر لگے ہیں ہرگز ہرگز چھونا نہیں چاہئیے الا اوس صورت میں جبکہ
مابین لیول کی نلی اور دوربین کے کچھہ فاصلہ رکھنا منظور ہووے چھونا لازم ہے *

ھیں اور اوسکو قریب قریب لیول کرنے کے لیئے بھی کام میں لاتے ھیں — شیشہ م′ ایک قبضہ پر جو سرے پر ل′ ل′ لیول کي نلي کے رکھا جاسکتا ھے لگا ھوا ھے اور فایدہ اوسکا یہہ ھے کہ اگر موسم ھوا دار ھو یا آلہ اوس زمین پر کھڑا ھو جہانکہ دلدل وغیرہ ھووے تو سرویر وقت پڑھنے کے اس شیشہ میں کو دیکھتا رھتا ھے کہ آیا آلہ اپنی اصل حالت میں قایم ھے یا نہیں — اور دوربین سلاخ متوازي اُفق سے بوسیلہ پیچون ب ب جڑی ھوئي ھے اور درمیان اس سلاخ اور دوربین کے اسقدر فاصلہ ھے کہ ڈبي س شمال نما کي انکے بیچ میں بخوبي آجاتي ھے اور د بمع دند کرنے کا ھے اور ي مماس مگر بعضے آلات میں مثل ٹروٹن لیول یہہ دونوں پیچ نہیں ھوتے *

في زمانہ جو آلات لیول طیار ھوتے ھیں اونمیں بالخصوص چار پیچونکے تین پیچ بنائے جاتے ھیں *

ضروري ترکیبیں درست کرنے ڈمپي لیول کي تین ھیں یعنی *

( ۱ ) لین آف کالي میشن *

( ۲ ) لیول کي نلي *

( ۳ ) قایم کرنا لین اف کالي میشن کا عمودي حالت میں محور عمودي پر *

( ۱ ) درست کرنا لین اف کالي میشن کا — چونکہ دوربین اس آلہ کي اسطور پر جڑي ھوئي ھے کہ درمیان میں واٸیونکے متحرک نہیں ھوسکتي کہ جس سے تار متوازي اُفق کو سیدہ میں لانا لین آف کالي میشن کي موافق اوس ترکیب کے غیرممکن ھے جو واسطے وائي لیول مقرر ھے — اور اگر تار متوازي اُفق دوربین کا درست نہووے یعني سیدہ میں لین آف کالي میشن کي نہو اور اگرچہ محور دوربین کا متوازي اُفق کے کیوں نہو تاھم تار سیدہ میں خط متوازي اُفق کي یا بلکہ سیدہ میں ایک خط مستقیم کي نہ پڑھیگا اور اسي سبب سے اگر آلہ ایک ھموار سطح پر قایم کیا جاوے اور ایک گز مختلف جگھوں اوسي ھموار سطح پر قایم کرکے پڑھا جاوے تو وہ ( جوکہ یکساں پڑھا جانا چاھیئے ) ایکساں نہ پڑھا جائیگا کیونکہ اس آلہ میں اشیاؤنکو ( جو متوسط فاصلہ پر واقع ھیں ) دوربین میں صاف دیکھنے کے لیئے انکھہ کي طرف کے شیشہ کو اندر یا باھر نکالنے سے جاے حلقہ تارونکي تبدیل ھوجاتي ھے کہ جس سے سیدہ کالي میشن میں غلطي پیدا ھوتي ھے یعني سیدہ دار کي ایک خط مستقیم میں نہیں پڑھتي اور اگر تار متوازي اُفق کا سیدہ میں لین آف کالي میشن کے ھوگا تو سیدہ تار کي

ایک خط مستقیم میں پڑھینگی — اور طریقہ گراوٹ صاحب کا واسطے درست کرنے
لیں آف کالی میشن کے ذیل میں درج کیا جاتا ہے *

اس بات کے دریافت کرنے کے لئے کہ آیا سیدہ دار کی ایک خط مستقیم میں
پڑھتی ہے یا نہیں اول ہمکو چاہئے کہ خط ا″ ب″ س″ متوازی اُفق کے
دریافت کرلیوں تب اگر نقطہ ی′ سادہہ نقطوں د′ اور ا″ کے ایک خط مستقیم
میں ہووے تو مثلثیں ا″ ب″ د′ اور ا″ س″ ی′ متشابہ ہونگی اور ی′ س″ کو د′ ب″
سے ایسی نسبت ہوگی جیسے کہ ا″ س″ کو ہے ا″ ب″ سے ہے — واسطے دریافت کرنے
اس خط متوازی اُفق کے زمین پر ایک ہموار سی جگہہ پسند کرکے تین کھونٹی ایک




سیدہ میں فاصلہ ۱۵۰ یا ۲۰۰ فٹ کے ایک دوسرے سے گاڑو اور گز ا ب س کھڑے
کرو اب لیول کو جگہہ د پر جوکہ ٹھیک درمیانمیں ا اور ب کے ہو قایم کرکے
ہولکی نلي کے بلبلہ کو بیچمیں لاؤ اور بعد پڑھنے گز ا کے دوربین کو گردش دیکر
اگر ضرورت ہو تو اوسکا لیول کرکے گز ب کا پڑھنا چاہیئے اور چونکہ آلہ لیول سے
گز برابر فاصلہ پر قایم ہیں اسلیئے نقاط ا′ اور ب′ جو اسطرحپر حاصل ہونگے ایک
ہمواریمیں ہونگے یعنی جو خط ان نقاط میں ملایا جائیگا وہ متوازی اُفق ہوگا
( اگرچہ آلہ † میں غلطیاں درست کرنیکي کیوں نہووں ) اور پھر اسیطرح سے
لیول کو مقام ي پر ٹھیک ٹھیک درمیان میں ب اور س کے رکھنے سے دو نقاط
ب″ ا ، س′ اوسي ہمواري پر حاصل ہونگے اور اگر اس حاصل تفریق ب′ ب″ کو
جو گز ب کے دو دفعہ پڑھے جانے سے حاصل ہوتا ہے ( بلحاظ اوسکی خاص علامت
کے ) گز س پڑھے ہوئے میں جمع کریں تو نقطہ س″ حاصل ہوگا اب بباعث معلوم
ہونے ان تینوں نقطوں ا′ ب′ س″ کے جوکہ برابر فاصلوں پر مرکز زمین سے ہیں
جو خط کہ درمیان ان نقاط کے گذرتا ہوا کھینچا جائیگا تو وہ متوازي اُفق ہوگا *

---

† دلیل اسکی یہہ ہے کہ درست کرنے میں غلطی ہر ایک گز پر برابر اثر کریگی
اور چونکہ واسطے حاصل کرنے فرق ہمواري کے ایک گز کو دوسرے میں سے
تفریق کرتے ہیں اسلیئے جسقدر غلطی اونکي پڑھنے میں ہوگي وہ رفع ہوجاویگي *

اب لیول کو مقام ا پر لاکر اسطرح سے کھڑا کرو کہ بلندی محور دوربین کی
گرا سے جوکہ عمود ہے بمقدار ہوسکے بعد ازاں ب اور س گروںکو پڑھکر ا ا″
میں سے جوکہ بلندی محور دوربین کی ہے ا ا′ بلندی نقطہ ا′ کی تفریق
کرنے سے ا′ ا″ حاصل ہوگا کہ جسکے افراد کرنے سے ب ب′ اور س س″ میں
( بلحاظ اوسکی خاص علامت کے ) دو نقاط ب″ اور س″ ایکہی ہمواری پر
ا″ سے حاصل ہونگے اب اگر ب ب″ اور س س″ کو آخری پڑھے ہوئے گروں
ب اور س سے تفریق کریں دو خطوط ب″ د′ اور س″ ی′ معلوم ہوجائینگے
کہ جنمیں پہلا = نصف پچھلے کے ہوگا کسواسطے کہ ا″ ب‴ = ½ ا″ س‴ ہے
اور اگر یہو تو تار درست نہیں ہے جسکو درست کرنا چاہیئے اسکے درست کرنیکے
لیئے اون پیچوںمیں سے جیسے کہ حلقہ تاروںکا آویزان ہے اوپر کے پیچکو ڈھیلا
کرکے اور نیچے کے پیچکو کسکے ( یا برخلاف اسکے ) † دوبارہ گروں ب اور س
کو پڑھنا چاہیئے ( اور اگر آلہ ہلجاوے تو بلندی محور دوربین کی دوبارہ
پیمایس کرو کہ جسکے باعث سے ب ب‴ اور س س‴ میں فرق آجاویگا جسکو
کہ موافق ترکیب بالا کے درست کرنا چاہیئے ) اور پہر ان پڑھے ہوئے گروںمیں
سے ب ب‴ اور س س‴ کو تفریق کرنے سے اگر ب″ د′ نصف س‴ ی′ کے ہو
تو خطوط وردہ جیسا رکہئیسنر عمل کیا تہا ویسا ہی کرو جب تک کہ ب″ د′ =
نصف س‴ ی ہووے *

دوسرا طریقہ درست کرنے اس غلطی کا یہہ ہے کہ کسی تالاب کے کنارہ پر دو
بڑی میخیں بفاصلہ ۲۰۰ فت اسطرح پر لگادی چاہئیں کہ سرے ان میخوںکے
سطح پانی سے مس کرتے رہیں بعدازان آلہ کو کسی ایک میخ سے بفاصلہ نصف
جریب قایم کرو تب اگر تار متوازي اُفق کا سیدہ میں لین آف کالي میسن کے
ہوگا تو گز اون میخون پر مساوي پڑھے جائنگے اور اگر مختلف پڑھے جاویں
تو موافق ترکیب مندرجہ بالا درست کرنا چاہیئے *

---

۴ لیولکی نلی کو متوازي کرنا لین اف کالي میشن کے بعد درست کرنے اول
غلطي کے اگر آلہ نہ ہلا ہو تو واسطے اسکي درستي کے تار متوازی اُفق کو

---

† اسبابکی ہوشیاری چاہیئے کہ ہرایک دفعہ کی آزمایس میں جسقدر گردش
اوپر کے پیچ کو دی جاوے اوسکو بطور یاد داشت قلم بند کرنا واجب ہے یعنی یہہ لکہنا
چاہیئے ( کہ اوپر کے پیچکو ربع دائرہ کی گردش دائیں یا بائیں کو دي ہے ) کہ
جس سے یہہ معلوم رہیگا کہ تمام کرنیمیں اس غلطي کے اسطور پر گردش دینے سے جو
کچھہ کہ پہلي دفعہکیا گیا تہا یہ سبب اوسکي یہہ پچھلا عمل بہتر ہے یا خراب *

( بوسیلہ اون بیچون کے جنسے کہ لیول کیا جاتا ھے ) نقطہ س″ پر گرس کے لگانے سے جوکہ اوپر اوسي ھمواري کے ھے جیسا کہ ا″ ھے لین آف کالي میشن متوازي اُفق کے ھوجاویگي دو اب بلبلہ کو ( بوسیلہ اون پیچونکے جوکہ نلي کے دونون سروںپر لگے ھوئے ھیں ) بیچمیں لاؤ تو لیول کي نلي متوازي اُفق کے اور بھي متوازي لین آف کالي میشن کے ھوجائیگي *

۳ لین آف کالی میشن کو عمود کرنا اوپر محور کے یہہ غلطي اوسي طور پر درست کیجاتی ھے جیسے کہ وائي لیول میں لیکن بالخصوص ایک پیچ کے جوکہ ایک سرے پر واسطے درست کرنے اس غلطی کے ھوتا ھے اس آلہ میں ھرایک سرے پر دیں پیچ ھوتے ھیں جوکہ مضبوط ھیں کورنگ پلیٹ † سے جنکو کہ قبل درست کرنے سے اوتار لیتے ھیں اور اطراف کے دو پیچ سرے دوربین کو اوپر اوٹھاتے ھیں اور درمیان کا پیچ نیچے کو کھینچتا ھے *

## بیان تروٹن لیول کا

ط دوربین اس آلہ کي شلاخ ب′ ب′ سے ملحق ھے اور ل′ ل′ لیول کي نلی




دوربین کے اندر اسطور سے مثبت ھے کہ متحرک نہیں ھوسکتي ددیں سبب متحمل غلطي بھي نہیں ھوسکتي اور س ڈبي شمال نما کي چار چھوٹے پیتل

† کورنگ پلیت اوس پرزہ کا نام ھے جس سے کہ وے پیچ پوشیدہ ھیں *

کے ستونون پر جو سلاخ ب' ب' میں لگے ہوئے ھیں جڑي ہوئي ھے چنانچہ
ایسي ساخت کا آلہ نہایت مستحکم ہوتا ھے اور ٹھیک ٹھیک اوسیطور پر درست
کیا جاتا ھے جیساکہ واسطے ڈمپی لیول کے بیان کیا گیا ھے سوائے دوسري غلطي
کے جسکو کہ کاریگر درست کرکے لیولکي نلي کو دوربین کي ساتھہ ایسي پایداریسے
جوڑدیتے ھیں کہ وہ اوس سے جدا نہین ہوسکتي اور جبکہ لین آف کالي مینشن
متوازي اُفق کے کیجارے تب اگر بلبلہ بیچ سے بہت ھٹا ہوا ہو تو اوس حالت
میں آلہ کسیکام کا نہیں ہوتا لیکن اگر بیچ سے کچھہ تھوڑا ھي سا ھٹا ہوا ہو
تو حساب اوس غلطي کا بوسیلہ ایک پیمانہ کے حرکہ بلبلہ کي نلي پر دیا ہوا
ہوتا ھے اوسوقت کیا جاتا ھے جبکہ گز با برابر فاصلونپر رکھے ہوتے ھیں کیونکہ صرف
اوسي صورت میں اونکے پڑھنے میں اثر اس غلطي کا ہوسکتا ھے *

## * بیان لیول کے گزونکا

واضح ہو کہ لیول کے گز نوع بنوع کي ساخت کے ہوتے ھیں لیکن اونمیں سے
عموماً گراوٹ صاحب کے دوربیني یعني ٹیلس کوپک گز اور گز ۱۲ فٹ لنبے اوپر
کے حصے ھندوستان میں مستعمل ھیں—اور لنبائي گراوٹ صاحب کے
ٹیلس کوپک گزونکي ۱۴ سے ۱۷ فٹ تک ہوتي ھے اور ھرایک گز تین ٹکڑون سے
مرکب ھے جو وقت کیھجانے کے مانند دلیون دوربین کے اندر ایک دوسرے کے
آجاتے ھیں—اور چونکہ چوڑائي نیچے کے حصہ اس گز کي ۴ انچھہ اور درمیاني
کي اس سے کم اور اوپر والے کي اور بھي کم ھے اسلیئے مقدار حصون اور ھندسون ھرایک
حصہ کا بلحاظ لنبائي ھرایک حصے کے کم ھے کہ جس سے گز دور کا بمشکل تمام
پڑھا جاسکتا ھے—اور علاوہ اسکے چوڑائي اور موٹائي اوپر کے حصے کي اسقدر
کم ھے کہ بہت تھوڑي سي ہوا اور حرکت سے پس و پیش کو لرزنے لگتا ھے *

گز ساختہ کارخانہ روڑکي ۱۲ فٹ لنبے ۲½ انچھہ چوڑے ۱½ انچھہ موٹے ہوتے ھیں اور
لکڑي ان گزونکي ایسي قسم کي ہوتي ھے کہ اوسپر اثر موسم کا نہین ہوتا اور نشان
حصون اور ھندسون کے یعني منقسم اسکیل چوڑے رخ پر کل لنبائي تک منقش
ھے اور بنابر حفاظت نشان حصون کے اسطور پر گہرے بنائے گئے ھیں کہ کندیدہ
معلوم ہوتے ھیں اور اطراف میں وے کنارے ( جسکو انگریزي میں بیڈنگ بولتے
ھیں ) قریباً ½ انچھہ چوڑے اوپر کو اوٹھے ہوئے ھیں—اور في زمانہ تمام گز فٹ
اور فٹ کي کسوراعشاریہ میں منقسم ھیں اور عموماً دو مرتبہ کسوراعشاریہ تک
پڑھے جاتے ھیں اور ترتیب خطون نشان کنندہ آخري حصونکے جو دور سے بخوبي

مشاهدہ کئے جاسکتے ہیں مختلف طور پر موضوع ہے چنانچہ مقابل میں اس صفحہ کے نمونے گز گراوت صاحب اور کارخانہ روڑکی اور کاپی ٹیر صاحب کے بنادر انکشاف ترتیب حصص مذکورہ درج کئے گئے ہیں لیکن گز مشہورہ گراوت صاحب میں یہہ ایک بڑا نقص ہے کہ وسط کسی ہندسے کا مقابل میں اپنے اصلی نشان کے نہیں اور گز ساختہ روڑکی گدام میں ہندسے نہایت چھوٹے یعنی ہرایک ہندسہ بلندی میں ۰۰۸ء واں فٹ کا ہے اِلا گز مشہورہ کاپی ٹیر صاحب کا بآسانی اور جلدی پڑھا جاسکتا ہے—اور جبکہ سرویر کسی خاص گز کے پڑھنے کا عادی ہوجاوے تو اوسکو واجب ہے کہ مدام استعمال اوسی گز کا کرے جسکا وہ عادی ہے—عمدہ ساخت کے گزوں میں ہندسے شمار فٹوں کے سرخ سیاہی سے بلندی میں ۰۱۵ء واں فٹ کا اور ہندسے شمار ہر دسویں حصے فٹ کے بلندی میں ۰۱۰ء واں فٹ کا سیاہی سے لکھے ہوتے ہیں اور سرخ ہندسوں میں سے ( جس سے فٹ شمار کئے جاتے ہیں ) صرف دائرے ہندسوں 8 اور 9 کے سیاہی سے بھر دیئے جاتے ہیں کہ جس سے مانند اونکے اور ہندسوں 3 اور 6 کے شناخت بخوبی ہوسکے کیونکہ بعض اوقات آدمی لیول میں بباعث اسکے کہ شکل اشیاے مدنظر کی بذریعہ شیشوں دوربین اولٹی دکھلائی دیتی ہے احتمال بھول جانے کا ہوجاتا ہے—اگر کنارے اطراف یعنی بیڈنگ پر ہرایک فٹ بعد ایک دوسرے کے سفید اور سیاہ کیا جاوے تو یہہ مفاد ہوگا کہ گز زیادہ دور کے مشاہدہ کرنے میں اگر سرخ ہندسے بخوبی دیکھلائی نہ دیویں تو ہرایک سفید و سیاہ فٹ بیڈنگ کو شمار کرنے سے تعداد فٹونکی فی‌الفور معلوم ہوجائیگی لیکن تراڈی یعنی آزمایشی لیولنگ میں گز ساختہ ایسی عمدہ قسم کے مطلوب نہیں ہوتے بلکہ گز ساختہ سادی وضع کے جنمیں فٹ اور دسوان حصہ فٹ کا ظاہر ہوتا ہے ہونے چاہیئیں جوکہ جلدی سے پڑھے جاسکتے ہیں اور بنابر حصول دوسرے مرتبہ کسور عشاریہ کے سرویر ہرایک دسوین حصہ کو بوسیلہ نگاہ پھر دس دس حصون میں تقسیم کرلیتا ہے *

## طریقہ مشاہدہ کرنیکا بذریعہ لیول کے

واضح ہو جبکہ سرویر کو اس بات پر کلی اطمینان ہوجاوے کہ آلہ لیول یہہ ٹھیک درست اور صحیح ہے تو اوسکو لازم ہے کہ آلہ کو مابین پہلے دو گزونکے قایم کرکے آنکھہ کی طرف کے شیشہ کو اسقدر باہر نکالے کہ اندرونی تار دوربین صاف اور موٹے دیکھلائی دیویں بعدازان دوربین کو سمت میں پہلے گز کی جو جاے شروع پر کھڑا کیا جاتا ہے کرکے پیچ فوکس کو اسقدر گھمارے کہ چھوٹے

چھوتے حصے گر کے خوب صاف نظر آنے لگیں اور پھر لیول کي نلي کے بلبلہ کو بوسیلہ پیں پیچون لبول کرنے والوں کے بموجب ترکیب مندرجہ صفحہ ٦٥ بیچ مں لانا چاہئے چنانچہ یہہ کام نہایت خبرداري سے ہرایک مقام پر جہانکہ آلہ قایم کیا جاوے کرنا ہوتا ہے—ما بعد جس نشان گز پر تار متواري اُفق کا منطبق ہو وہان تک گز کو پڈھکر درج فیلڈبک کرنا چاہیئے ( جسکو انگریزي میں بیک ریڈنگ یا بیک سایت کہتے ہیں )—پھر دوربیں کو گھماکر سیدہ میں اگلے گزکي ( جو لیول کے خط پر ایک درست طور پرکھڑا کیا جاتا ہے ) کرو اور جونسا نشان گز کا تار متوازي اُفق سے قطع ہو وہان تک گز کو پڈھکر درج فیڈبک کرنا چاہیئے ( جسکو انگریزي میں فور سایت بولتے ہیں ) اور نیز فاصلہ درمیاني گزونکا درج فیلڈبک کرنا واجب ہے—اور سوا‌ے اسکے اگر اور گز پڈھنے مطلوب ہون تو بدون اوٹھانے آلہ کے پڈھنے چاہیئں بشرطیکہ فاصلہ درمیاني اونکا اسقدر ہو کہ مشاہدہ اونکا بخوبي ہوسکے اور انکو انگریزي میں انٹر میڈیٹ سایٹ کہتے ہیں اور بوسیلہ ڈبي کمپاس کے جو لیول مین لگي ہوتي ہے بیرنگ اوس خط کي جسپر لیول کرتے ہیں دیکھہ لي جاتي ہے *

آلہ کو ٹھیک ٹھیک مابین پچھلے و اگلے گزونکے رکھنا چاہیئے کیونکہ اگر آلہ مین اثر کسي غلطي کا یا کوئي غلطي ہوگي تو اثر اوس غلطي کا دونون گزون پر ایکسان ہوگا اور سرویر کو چاہیئے کہ اگر بلبلہ لیول کي نلي کا بیچ سے کچھہ تھوڑا بہت ہٹا رہے تو اوسکو بوسیلہ پیچون لیول کرنے والون کے بیچ میں لاکر دوبارہ مشاہدہ گزونکا کرے—اور چونکہ حاصلتفریق تعداد دو گزونکا مساوي فرق ہمواري ڈھال زمین درمیاني دو جگہون کا ہوتا ہے اسلیئے اگر تعداد اگلے گز کي زیادہ ہے تو زمین سمت آیندہ میں ڈھلوان ہوگي اور اگر کم ہے تو اونچي *

سرویر کو اسباب کا عادي ہونا چاہیئے کہ مدام آنکھہ کي طرف کے شیشہ کے مرکز میں کو مشاہدہ کرے ورنہ ایک گز دوبارہ پڈھنے سے مساوي پہلي شمار کے نہیں پڈھا جائیگا—اور سرویر کو لازم ہے کہ اسقدر لیول درمیاني نقاط کا لیوے کہ واسطے ظاہر کرنے لہربہ دار سطح زمین کے کافي ہو اور یہہ بھي یاد رکھے کہ فاصلہ آلہ کا بیک سایٹ اور فور سایٹ سے مساوي رہے کیونکہ اگر کوئي غلطي ہوگي تو اثر اوسکا معلوم آیندہ میں ہوگا *

## بیان لیولنگ فیلڈبک کا

واضح رہے کہ نمونے فیلڈبک کے اسقدر مختلف ہیں کہ ہر سرویر خاص اپنے نمونے سے کام کرسکتا ہے—لیکن ان ملکون میں اکثر دو نمونے مستعمل

هيں اول—نمونه مجوزه كرنيل ڈكس صاحب رايل انجنير مرحوم كا هے جو شروع ميں تجويز نهر ستلج پر مستعمل هوا اور بعد ميں في زمانه عموماً تمام صيغه آبپاشي ميں رايج هوگيا—دوم نمونه انگريزي كا هے—چنانچه ايك ايك نمونه دونوں فيلڈبك كا يهاں پر درج كيا جاتا هے اور شمار مقاموںكي جگهه گزوں سے متعلق هيں نه كه جاے آله سے *

## نهر كا نمونه

| ریڈیوسڈ لیول پچھلے گز کا | حاصل فرق | | اگلا گز | | فاصله هر ايك مقام كا آله سے | پچھلا گز | | نمبر جگهه مقام كا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | نشيب | فراز | تعدادگز | بيرنگ | | بيرنگ | تعدادگز | |
| ریڈیوسڈ لیول گریٹ ترگنامیٹریکل سروے کا 451·42 | 0 75 | | 5·34 | 187° | 300 | 7 | 4 56 | 1 |
| 451·28 | | 0 64 | 5·54 | 187° | 300 | 7 | 6 18 | 2 |
| | | | | | | | | 3 |

مقابل كا صفحه واسطے پيمايش اوفست وغيره كے

| | | | |
|---|---|---|---|
| 2 | كندر پور ⊙ — 268° | ⊙ | 95° 35′ — 3 48 بينچ مارك ميل پتھركي كرسي كا |
| 1½ | 324° | ○ | |

مقام 1½ مابين ١ اور ٢ كے هے جهانكه آله قايم كيا جاتا هے

# انگریزی کا نمونہ

| کیفیت | ربدیوسد لیول | نشیب | فراز | بیرنگ | فاصلہ | اگلا گز | درمیانی گز | پچھلا گز | مقام |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ...تی لیول جاے شروع کا | 500 00 | | | 187° 0 | | | | 5 56 | 1 |
| مارک نمبر ۱ (گریت میٹرنکل سروے کا) | 499 22 | 0 78 | | | | | 5 34 | | |
| | 500·35 | | 0 35 | 172° 0 | 500 | 4·21 | | 6 71 | 2 |
| طرف کا کنارہ دریا کا | 502 78 | | 2 43 | | 800 | | 4 28 | | |
| ے زیادہ نشان طغیانی س طرف کے کنارہ پر | 498 67 | 1 68 | | | 828 | | 8 30 | | |
| طح پانی کا (تکم حذوری ۱۸ ۱۸ ۱۸) | 495·14 | 5 21 | | | | | 11·92 | | |
| ے زیادہ نشان طغیانی بیں طرف کے کنارہ پر | 498·56 | 1 79 | | | 1006 | | 8 50 | | |
| طرف کا کنارہ کراس شن نمبر ۱ کا | 504 41 | | 4·06 | | 1100 | 2 65 | | | 3 |

اگرچہ انگریزي نمونہ فیلڈبک کا نہایت مفید ہے تاہم دونو نمونے اچھے ہیں جبکہ پیمایش معہ ہمواریونکے مطلوب ہوتی ہے تو درمیانمیں ہر دو ورق کے ایک سفید ورق لگانے سے ( جیسا کہ نہر کے نمونہ میں ہے ) اور بعد کھینچلے معمولي حدبندي خط کے نشان مقامون اور اوفستون کراس بیرنگون وغیرہ کا بخوبي ہوجائیگا اور جتنے مقامونکي پیمایش ایک صفحہ پر ہوتي ہے اونکي ہي مقامونکا لیول مقابل کے صفحہ پر ہوتا ہے یا برعکس اسکے—اور بہت سے سروئر اس کام کو بوسیلہ دو فیلڈبک انجام دیتے ہیں کہ ایک تو واسطے پیمایش آوفست وغیرہ کے اور دوسري بنابر لیول ہوتي ہے اور ان فیلڈبک میں بھي جتنے مقامونکي پیمایش آوفست کي فیلڈبک میں ہوتي ہے اونہی مقامونکا لیول دوسرے فیلڈبک کے ایک صفحہ پر ہوتا ہے یا برعکس آسکے *

دوسرے نمونہ فیلڈبک میں جہانکہ درمیاني گز مشاہدہ کئے جاتے ہیں آلہ مدام مابین پچھلے اور اگلے گزونکے قایم کیا جاتا ہے خواہ جگہہ درمیاني گزونکي لیول کے خط میں ہو یا نہو *

حتی الوسع سوویر کو واجب ھے کہ اپنی پیمایش کا نقشہ خود طیار کرے مگر اوس صورت میں جبکہ خیال صرف وقت کا ہو تو نقشہ اوس فیلڈبک کا دوسرے آدمي کو بنانا پڑتا ہے تو اس صورت میں اگر فیلڈبک بہمہ نوع مکمل ہوگي تو طیاری نقشہ غیرممکن ہوگي اور بلحاظ اسکے خیال اس امر کا ہرایک سرویر کو رہے *

## بینچ مارکس

عمل میں لیول کی پیمایش کے یہہ دستور ھے کہ کچھہ نشان مناسب فاصلوں پر مقرر کئے جاے ھیں جنکو بانچ مارک کہتے ھیں اور یے اکثر پایدار اشیاؤں مثل بیخ درختون اور میل پتھر وغیرہ پر ہوتے ھیں اور اونپر ایک ایسا نشان جو وقت ضرورت شناخت میں آسکے بنایا جاتا ھے اور خاص کر فایدہ اونکا یہہ ھے کہ واسطے کامون آیندہ کے یا تو بضرورت پڑتال لیول اور بدلنے کو سمت خط لیول کے کسي نقطہ سے اور یا شروع کرنے کو پیمایش لیول کے کام میں آتے ھیں اور مدام آخري پر روز مرہ کی پیمایش کے ایک نیا بینچ مارک مقرر کیا جاتا ھے — پسندیدگي بینچ مارکس میں نہایت ہوشیاري اور عقل درکار ھے — اور جاے ہمواری ایسي معروف ہووے کہ بآسانی تمام شناخت کي جاۓ اور واسطے اسکے یہہ دستور ھے کہ وقت پیمایش جاے ہمواري پر کوئي نشان بنانا چاھیئے اور اکثر نشان براۃ ایرو † اور بار کا جاے بینچ مارک پر بنایا جاتا ھے — اور مدام خیال پایداری نشان مارکس کا رھے چنانچہ جاے ہمواري تمام بینچ مارکس کي جو شاذ نادر تبدیل ہوسکتي ھے رخ دیوار بلا پلاستر کئے ہوئے کا ھے — اور نشان براۃ ایرو کا جو نہایت پایدار ھے بنادر شناخت نہایت عمدہ ھے اور بارایک ایسا وسیلہ ھے کہ اوسپر گر مثل سیڑھي دروازہ یا کرسي گھر وغیرہ کے قایم کیا جاسکتا ھے — اور اگر کوئي پل نزدیک ہووے تو نشان بینچ مارک کا سنگ پر اور نیز فرش پر بنانا چاھیئے اور کسي خط کے لیول کرنے میں نشان بینچ مارکس کا ہر دوسري میل پر ہونا بہتر ھے اگر وھاں پر کوئي پایدار شے نزدیک خط لیول کے نہووے اول تو بنادي چاھیئے ورنہ کوئي اور لین لیول کي نہایت قریب پایدار مقاموںکے پیمایش کرنی چاھیئے *

زیادہ تر اطلاعیں جنکي موافق کہ کسي تجویز یا ایجاد انجنیرنگ یا پیمایش میں لیول لیا جاوے فصل آیندہ میں لکھي جائیگي *

---

† اس شکل میں خط عمودي نشان براۃ ایرو کا اور خط عرضي نشان بار کا ھے *

اکثر یہہ دستور ھے کہ حساب تمام ھمواریون کا بلحاظ مقرري ڈیٹم لاین کے نکالا جاتا ھے اور یہہ ایک ایسا خط ھے کہ جس سے اوسط ھمواري سمندر کي اور انگلنڈ میں ترنتي ھائی واٹر مارک کي اور کلکتہ مین سل آف ڈي ستون کي جو تاینڈ گاح پرکانڈ ڈاک یارڈ کے لگا ھوا ھے اور وغیرہ بآساني تمام شناخت کي جادي ھے اور ریڈیوسڈ لیول یعنی انحصار لیول وہ بلندي ھے جو اوپر یا نیچے اس ڈیٹم لاین کے معلوم ھوتی ھے اور جس جگہہ پر کہ استعمال اوسکا نہیں کیا جاتا وھان پر یہہ دستور ھے کہ واسطے آساني کے ایک خیالي ڈیٹم لاین جو کسیقدر تعداد فٹون میں اوپر یا نیچے پہلے مقام یا اور کسي جگہہ کے ھو فرض کرلیتے ھیں اور ریڈیوسڈ لیول تمام ھمواریوں کا اوسیکے وسیلہ سے نکالا جاتا ھے تو اسطور پر ضرورت استعمال علامات ( + یا — ) کي ریڈیوسڈ لیول مین نہیں ھوتي *

ڈیٹم لاین کو سطح زمین سے اوپر یا نیچے فرض کرنا چاھیئے چنانچہ نیچے سطح زمین کے فرض کرنے سے یہہ فایدہ ھے کہ زیادہ تعداد ریڈیوسڈ لیول سے اونچي زمین اور کم تعداد سے نیچے زمین ظاھر ھوگي اور ایک نقشہ کے دیکھنے سے جو مانند جال کي خطوط لیول سے منقسم ھو اور جسمیں حساب ریڈیوسڈ لیول کا ڈیٹم کو نیچے سطح زمین کے فرض کرکے کیا گیا ھو زیادہ تر صفائی معلوم ھوگا *

جبکہ پیمایش لیول صرف واسطے بنانے سیکشن یعني تراش کے کرني ھو تو فاصلہ درمیاني گرون لیول کا ایسا درست ناپنا چاھیئے کہ اگر ضرورت ھرایک گز کي دیکھہ لي جاوے تو سرویر بذریعہ اوسکے نقشہ زمیني اور تراش اوس پیمایش کا بخوبي بناسکے لیکن جبکہ ضرورت پڑتال کرنے کي ھو تو اوس حالت مین نہ تو ضرورت جریب ھوتي ھے اور نہ کمپاس کي کیونکہ مطلب پڑتال کرنے لیول کا صرف حاصل کرنے سے فرق ھمواري مابین کسي درمیاني اور آخري نقاط اوس تراش کے ھے جسکي پیمایش پیشتر کي گئي ھے ھوسکتا ھے اور جبکہ ایک جگہہ سے دوسرے کو جانا چاھیں تو جاے مقامون کي ایسي پسندیدہ ھو کہ واسطے اِس مطلب کے نہایت مناسب ھووے اور بوسیلہ اُوسکے پڑتال درمیاني نقاط سیکشن کي بخوبي ھوسکے اور فیلڈبک واسطے پڑتال کرنے لیول کے بھي مطلوب ھوتي ھے لیکن اوسمین صرف پچھلے اگلے گرونکو پڑھکر لکھتے ھین اور انجام مین فرق ھمواري آخري نقاط تراش کا تفاوت جمع پچھلے اور اگلے گرونکا ھوگا *

عموماً سیکشن کے نقشہ بنانے مین استعمال ایک بڑي اسکیل کا واسطے عمودون کے بہ نسبت فاصلون اُفقي کے کرنا چاھیئے کیونکہ بوسیلہ اِس ترکیب کے اول تو بہت سي لنبائي تراش کي تھوڑي جگہہ مین آجاتي ھے اور دوم ڈھال زمین

خصوصاً سڑکوں ریلوے اور نہروں وغیرہ کا اور گہرائی کھودائیوںکی اور بلندی پستیوں وغیرہ کی یہ سبب اوسکے کہ اگر دونوں اسکیل برابر ہوویں تصویر ظاہر ہوسکتی ہیں اور نسبت ۱۰:۱ کی مانند ان اسکیلوںکے بہت مناسب ہے *

چونکہ گریٹ ٹرگنامیٹریکل سروے یعنی علم مثلثی پیمایش میں خطوط مصورہ لیول لمبائی میں بہت بڑے ہوتے ہیں اسلیئے واسطے بچانے ہرایک ادنائیہ غلطی اور مجموعہ چھوٹی چھوٹی غلطیوںکے جو اس کام میں برپا ہوتی ہیں نہایت خبرداری ضرور ہے *

ذیل میں بیان عملوں لیول گریٹ ٹرگنامیٹریکل سروے کا درج کیا جاتا ہے کہ جس سے نہایت خبرداری بنابر صحت ان عظیم ہمواریوںکے ظاہر ہوگی *

پوشیدہ نرہے کہ آلات لیول ساختہ ٹروٹن اور سمس کاریگران لندن کہ جنکی فوکل لینگتھ ۲۰ انچھ اور اپوری جنگ پاور ۳۲ ہے † اور جو کہ نسبت معمولی اقسام لیول بہت عمدہ ہیں بنابر پیمایش ہونے چاہئیں—اور ان آلات میں لیول کی نلیوں کے اوپر ایک اور پیمانہ منقسم کیا ہوا چھوٹے چھوٹے مساوی حصوں میں لگا ہوتا ہے—اور حرکت نلیاہ کی بوسیلہ مشاہدات ارتفاعی دایرہ ایک بڑی تھیوڈولائٹ یا آلہ علم ہیئت پر مقرر کی گئی ہے—اور اوسط قیمت اس حرکت سے تبدیلیں درباب صحت یا ہمواری جو ہر دفعہ کے مشاہدات میں جمع یا منفی کی جاتی ہیں برابر استعمال پیروی کام بنائی گئی ہیں *

چونکہ بسر موقع ہر دفعہ کے مشاہدات میں ضرورت جمع یا منفی کرنے ان صحتوںکی ہوتی ہے اسلیئے اگر ایک تربیت یافتہ ہندوستانی محرر ہمراہ ہرایک سرویر کے رہے تو نہایت فایدہ ہے کیونکہ اول تو سرویر کو محنت کم پڑیگی اور دوسرے سرویر معمولی کاروبار متعلقہ مشاہدات گزوں وغیرہ میں بہمہ تن مصروف رہ سکتا ہے *

گزوںکو عمودی حالت میں کھڑا کرنیکا یہہ طریقہ ہے کہ اطراف میں گزوںکے ساقولین اسطور پر لٹکاوین کہ وے گزونکی اطراف کے سطح کو مس کریں اور عندالمشاہدہ دوربین میں کو نظر آتے رہیں—اور سوئی ویلس ‡ چوٹی پر گزونکی واسطے بندش چار رسیونکے لگایا جاتا ہے اور فایدہ ان رسیونکا یہہ ہے کہ جب گز ایک مرتبہ قایم ہوجاتا ہے تو پھر بدرستی قایم رہتا ہے اور ہلنے نہیں پاتا

---

† فوکل لینگتھ ۲۰ انچھ سے یہہ مراد ہے کہ اگر آلہ لیول میں اوبجکٹ گلاس کا تراش لیا جاوے تو اوسکے اطراف کی سطح کے تراش کا نصف قطر ۲۰ انچھ یعنی اوبجکٹ گلاس سے نقطہ تقاطع تاروں تک فاصلہ ۲۰ انچھ ہووے اور اپوری جنگ پاور ۳۲ سے یہہ مراد ہے کہ جو شے آنکھہ سے جسقدر صاف معلوم ہوتی ہے وہ بوسیلہ دوربین ۳۲ گونہ دکھلائی دیتی ہے *

‡ نام ایک پیرہ کا ہے جوکہ چوٹی پر گز کے ہر چہار طرف کو گھوم سکتا ہے *

مگر بیشتر قائم کرنے گز کے ایک چوبی میخ زمین میں لگاکر اوسکے سرے پر ایک
برنجی ماهی پست میخ لگانی چاهئے تو اسطور پر واسطے رکهنے گز کے ایک
صاف سطح حاصل هوجاویگی اور گز اطراف میں بآسانی تمام پهرسکیگا *

غالباً اکثر گزونکے پڑهنے میں غلطی هوتی هے مگر یهه غلطی گزونپر
ایک خاص طور پر هندسے لکهنے سے رفع هوجاتی هے چنانچه اس قسم کے گز
دونون طرفسے رنگے هوئے اور تقسیم کئیے هوئے فٹون اور اوسکے دسوین اور سوین
حصوںمیں هوتے هیں که جنکے ایک طرف پر تو سفید رنگ پر سیاه هندسے
صفر سے ۱۰ تک اور دوسری طرف میں سیاه رنگ پر سفید هندسے ۵ء۰۰ سے
۱۵ء۰۰ تک هوتے هیں—اور اس دوهری تقسیم سے یهه فایده هے که دو مختلف
قیمتیں بنابر فرق همواری مرایک مقام جهانکه آله کهڑا کیا جاتا هے حاصل
هونگی—اور ان گزونکو تیسرے مرتبه کی کسور اعشاریه تک پڑهکر بعد میں
صحیفون کا همواری کے جمع یا منفی کرنے سے اگر فرق درمیان دو صحیفوں حاصل
شده کے ۰۰۶ء یا $\frac{6}{1000}$ سے زیاده جاوے تو دوباره مشاهده کرنا چاهیئے اور اگر روز گرد
آلوده اور هوا دار هووے تو بعض وقت گزونکو تین یا چار دفعه مشاهده کرنا
چاهیئے تو اوسط ان سب مشاهدات کا اصل قیمت هوگی *

یهه بات نهایت مناسب هے که آله کو مدام درمیان پچهلے اور اگلے گزونکے قایم
کرنے اور جبکه حرارت زمین پر دو پهر کے وقت ضرورت مشاهده هو تو فاصله
( جوکه همیشه جریب سے ناپا جاتا هے ) تین یا چار ( ۶۶ فٹ کے ) جریبوںسے
زیاده نهووے اور اوس صورت میں جبکه ضرورت صبح یا شام کو هو تو فاصله
دس یا باره جریبونکا هونا چاهیئے کیونکه اوسوقت میں اس فاصله پر سے گز
بهت صاف دکهلائی دے سکتا هے *

آله کو گزوں سے برابر فاصله پر رکهنے سے یهه فایده هے که وے تمام نقص
اندر جو بباعث غلطی اوزار اور گولائی زمین اور انحراف شعاعونکے برپا هوتے
هیں رفع هوجاتے هیں *

گزونکو ایک یا دو مرتبه هرایک موسم میں ایک اور آهنی گز ۱۰ فٹ لمبے
سے ناپنا چاهیئے اور اگر اوسکی لمبائی میں کچهه فرق هووے تو موافق اوسکے
درست کرنا واجب هے *

واضح رهے که جو فرق ناهمواری آله کا بباعث اثر تیزی شعاعون آفتاب کے هوتا
هے وه اسطرح سے رفع هوجاتا هے که جسوقت آله مقام پر بنابر مشاهده قایم
کیا جاوے تو اوسپر سایه ایک بڑی چهتری کا رکهیں اور جبکه ایک مقام سے
دوسرے مقام تک لیجاویں تو آلات لیول کو صندوقون میں بند کرکے یا ڈولی
میں رکهکر جوکه ایک گلیم سے پوشیده هو لیجانا چاهیئے تو اسطور پر اثر تیزی
شعاعون آفتاب کا کچهه نهیں هوگا *

سائق میں لیولنگ کے عملوں سے جو مختلف اوقات پر مختلف ملکوں میں نہایت خبرداری اور درست مطابقت سے کئے گئے ہیں یہہ معلوم ہوا کہ مدام ایک لمبی خط کے لیول کرنے میں اسقدر غلطیاں فراہم ہوجاتی ہیں کہ کبھی پیمایش اوسکی موافق پسند خاطر نہیں ہوتی—اور نتیجہ اِس غلطی کا ( نہیں معلوم کہ کیا سبب ہے اور کن سببوں سے ہوتا ہے ) بموجب مقولہ پروفیسر ولیم صاحب کے یہہ ہے کہ اگر لیول ایک خط کا جو اصل میں ہموار ہے کیا جاوے تو دوسرا انجام ہمیشہ بوسیلہ عملوں مشاہدات بیجا ظاہر ہوگا اور مقدار اِس پستی کا بلحاظ زیادتی فاصلہ کے بڑھتا جائیگا بعد اوس جبکہ انجام پر خط کے پہونچیں اور وہان سے جاے شروع تک واپس آویں تو جاے شروع بلحاظ جاے آخری کے کہ بلند ہونی چاہئیے نیچی معلوم ہوگی *

بلحاظ امر مذکورہ بالا یہہ نہایت مناسب ہے کہ لیول کے خط کو مساوی تراشوں میں تقسیم کرکے لیول ہرایک فردی تراس کا دونوں انجاموں تراش سے شروع کرکے کسی درمیانی نقطہ تک یعنی متقابلہ سمتونمیں کرنا چاہئیے—تو اِس ترکیب سے مضر اثر غلطی مذکورہ بالا کے اور حقیقت میں مجموعہ تمام غلطیوں اِس قسم کا دور ہوجائیگا کیونکہ ایک خط غیر محدود کی پیمایش میں وہ زیادہ سے زیادہ غلطی جو اسکام میں ہوسکتی ہے مساوی مجموعہ غلطی پیمایش ایک تراش کے ہوگی—اور بوسیلہ حد بندی ہرایک تراس کے ( جو چار یا پانچ میل تک لمبا ہووے ) ہرایک معلومہ غلطی جسکا تردد ہروقت رہتا ہے اور جو مخل نتیجہ پیمایش ہے رفع ہوجائیگی *

اس موقع پر ایک نہایت عمدہ ایجاد واسطے حاصل کرنے مفاد پیمایش گردہ یعنی سرکٹ سسٹم اور رفع کرنے غلطیوں کے درج کیا جاتا ہے—یعنی یہہ کہ مشاہدہ کرنے میں گروںکے یہہ لازم ہے کہ ہر طاق مقام پر اول پچھلے گز کا اور ہر جفت مقام پر اول اگلے گز کا مشاہدہ کریں تو اس طور پر وے تمام غلطیاں جو مدام اس کاممیں برپا ہوتی ہیں یعنی وے غلطیاں جو بباعث یکسان صعود اور نزول رفرکشن یعنی انحراف شعاعوںکے اور وے جو بباعث قایم کرنے آلہ کے اوسکے محور پر یا بنابر مشاہدہ مختلف طور پر رکھے جانے سے ہوتی ہیں رفع ہوجائینگی *

روزانہ پیمایس کے بند کرنے میں یہہ ہمیشہ لازم ہے کہ حتی‌المقدور کسی پختہ نشان پر بند کریں اور در صورت عدم موجودگی پختہ نشان کے دو بڑی میخیں ( جنکی لمبائی ۲ فٹ یا زیادہ ہووے ) آخری کے مقاموں پر زمین سے مس کرتی ہوئی لگانی چاہئیں اور بعد میں دوسرے روز وقت شروع کرنے پیمایش کے پھر مشاہدہ اُنہیں دونوں مقاموں کا کرنا بہتر ہے *

لیول بڑے بڑے خطوںکا کم سے کم بوسیلہ پیمایش دو شخصوںکے اسطرح پر انجام

ہونا چاہیئے کہ دوسرا سرویر معہ ایک علحدہ اوزار ملٹدک گرون اور خلاصونکے پیچھے پہلے سرویر کے اونہیں مقاموں اور کھونٹیوں اور نرنٹ پر جو مستعملہ پہلے سرویر ہیں اپنے گرونکو رکھتا ہوا اور نتیجہ پیمایش ہرایک مقام کو مطابق کرتا ہوا پیمایش کرتا چلا جاوے اور اسطور پر اگر فرق مابین نتیجون ہردو سرویر کے ۰۰۶ء فٹ سے زیادہ ہوجاوے تو کام دوسرے سرویر کا دوبارہ پڑتال کیا جاتا ہے اور اگر بعد پڑتال وہی فرق رہے اور فرق بباعث اسکے کہ کھونٹی اگلے گر کی مابین مشاہدہ دونوں سرویرونکے ہل گئی ہو ( کہ جسکا پتا فی الفور بوسیلہ مطابقت اور عوض دہندہ غلطی نتیجونکی جو دوسرے اگلے مقاموں پر حاصل کیا گیا ہے معلوم ہو سکتا ہے ) تب اول سرویر واسطے دوبارہ پیمایش کرنے اوس مقام کے † واپس آتا ہے *

بلحاظ امتحان صحت نتیجہ پیمایش کے یہہ مناسب ہے کہ اسطور پر جو فرق مابین نتیجون پیمایش دو مختلف سرویرونکے ہووے لکھا جاوے — چنانچہ زیادہ سے زیادہ فرق درمیان مدراس کلکتہ اور تلیا گھاری کے جنکا درمیانی فاصلہ ۲۴۲ میل ہے ۲ء فٹ سے کبھی زیادہ نہیں ہوا بلکہ محدود فرق ۱۵ء فٹ کا ہے اور مدراس میں تلیا گھاری اور دیتیا جھروای کی جنکے درمیانکا فاصلہ ۳۴۶ میل ہے زیادہ سے زیادہ فرق ۴ء فٹ اور محدود فرق ۳۸ء فٹ ہے اور مدراس میں آگرہ اور باتکا جبرلی کی جنکے درمیانکا فاصلہ ۳۴۲ میل ہے محدود فرق ۰۶ء فٹ اور زیادہ سے زیادہ فرق ۱۵ء فٹ ہے *

## کنٹورنگ

واضح ہو کہ مقصد کنٹورنگ کا یہہ ہے کہ اوسکے وسیلہ سے سطح زمین پر خطوط متوازی افق اسطور پر قایم کئے جاسکتے ہیں کہ مابین ہرایک خط کے ایک مقرری عمودی بلندی ہوتی ہے اور مقدار عمودی بلندی کا بلحاظ خواص ملک اور اوس مطلب کے جسکے لئے کنٹور سروے مطلوب ہوتی ہے مقرر کیا جاتا ہے — اور طریقہ پیمایش کرنے جاے ان افقی خطوطکا اور نیز طریقہ نقشہ بنانے کا موافق اوس طریق کے ہے جسطرح پر کہ خطوط حدود پیمایش اور قایم کئے جاتے ہیں *

خطوط کنٹور یا تو گرد ایک نا ہموار زمین واسطے طیاری اون نقشجات کے قایم کئے جاتے ہیں جو واسطے مقصدون اخراج نالی یا عمارتوں یا اور کسی کام متعلق انجنیرنگ کے ہوتے ہیں اور یا اوسوقت قایم کئے جاتے ہیں جبکہ صحیح شکل اور ہمواری

---

† کام اول موسم کا بوسیلہ تین مختلف سرویرون کے اسطور پر کیا گیا تہا کہ ہرایک سرویر نے علحدہ علحدہ اوزار اور گرون وغیرہ سے بعد ایک دوسرے کے پیمایش کی ہے *

زمین کی اس غرض سے کہ فوراً عندالمشاہدہ ظاہر ہوجائے مطلوب ہوتی ہے اور کل حصہ ایک ملک کا اس ارادہ سے کہ شبیہ سطح زمین کی بوسیلہ ملکی یا اور کسی بڑی اور درست پیمائش کے حاصل ہوجاوے *

فرض کرو کہ نقشہ ذیل سے کنٹور شدہ چوٹی ایک پہاڑ کی اور نیچے کی




شکل سے ارتفاع متوازی خط ا ب کا ظاہر ہوتا ہے اور ارتفاع میں ہرایک خط نقشہ کا اسطور پر عیان ہے کہ خطوط ا، ب، س، د، ی، ف، گ، ہ، اور ک، م، ن، اور چوٹی فرداً فرداً خطوں ا، س، ی، گ، اور ک، ن، اور پ سے ظاہر ہوئے ہیں اور اکثر عمود بلندی درمیانی ا، ی، اور ی، ک، اور ک، پ، مساوی ۲ ۵ ۱۰ یا زیادہ فٹ یا جیسا کہ مناسب موقع ہووے ہوتی ہیں پس معلوم ہوا کہ پہاڑ میں جسقدر چڑھائی زیادہ ہوگا اسیقدر کنٹور لائن نقشہ میں قریب پر ایک دوسرے کے ہونگی اسلیئے زیادہ اونچے یعنی زیادہ ڈھال دار پہاڑونکے کنٹور کرنے میں یہہ واجب ہے کہ اسکیل اور عمودی فاصلہ درمیانی ہرایک خط کنٹور لائن کا اسقدر ہووے کہ خطوط مذکورہ نقشہ میں درستی اور صفائی سے کھینچ سکیں کیونکہ اگر یہہ نہوگا تو اسے کنٹور لائن کی پیمائش کرنے سے جو درستی اور صفائی سے نقشہ میں قائم نہوسکیں کوئی فائدہ متصور نہیں ہے اور برعکس اسکے اون اضلاع میں جو قریباً ہموار ہیں مابین ہرایک کنٹور لاین کے عمودی فاصلہ زیادہ رکھنے سے کوئی عملی فائدہ حاصل نہیں ہوگا اور جبکہ کنٹور لائن دور پر ایک دوسرے کے ہووں تو یہہ بات مناسب ہے کہ ہر تیسری کنٹور لائن کو مختلف رنگوں سے بلحاظ اسکے کہ مشاہدہ نقشہ کا بسرعت تمام ہوسکے موٹا کردینا چاہیئے *

چونکہ پہاڑی ملکوں میں ڈھال † واٹر شیڈ آف دی سٹریمس کا مدام بتدریج یکساں ہوتا ہے اسلیئے ایسے ملکونکے کنٹور کرنے میں یہہ طور بہت مناسب ہے کہ سمت میں ہرایک سٹر کے ایک لائن لیول کی انجام سٹر تک اسطور پر

---

† واٹر شیڈ اونچی زمین کو کہتے ہیں جہاںسے کہ ہر چہار طرف کو پانی روان ہوسکتا ہے اور سٹریمس اون ڈھالدار شاخونکا نام ہے جو اوس اونچی زمین سے ہر چہار طرف کو نکلی ہوئی ہیں *

بپمائش کریں کہ جہاں جہاں پر ہرایک کنٹور لاین گذرے وہاں پر ایک ایک میخ لگائی جائے اور مائش ہرایک میخ کے مفروضہ عمود بلندی ہووے واسطے اسکے یہہ ضرور ہے کہ لیول ہرایک سٹر کا نہایت درستی سے لیا جائے اور یہہ کام وسیلہ پیمائش کرنے ایک معاون لائن لیول کے ایک نقطہ درمیانی کسی ایک سٹر سے دوسرے نقطہ تک کہ دوسرے سٹر میں متناظر اوسکے ہو باسانی تمام کیا جاسکتا ہے — اور جبکہ اسطور پر ریڈ وسٹ لیول خط سمت ہرایک سٹر کا لیا جاوے تو کھونٹیاں کنٹور کی ( فرض کرو عمودی فاصلہ اونکا ۵ فٹ ہے ) سمت میں ہرایک سٹر کے لگائی جاتی ہیں — تعداران آلہ لیول کو علی التواتر ہرایک کھونٹی پر قایم کرو اور بعد کرنے لیول کے بلندی آلہ کی پٹری دار گز سے ناپ کر گز کو کسی نقطہ درمیانی دو سٹرس پر بہیجو کہ جسکا قایم کرنا منظور ہے اور جب تک کہ تار متوازی اُفق اندرونی دوربین کا گز کی پٹری پر منطبق نہوجاوے تب تک گز کو اوپر یا نیچے پہاڑ کی سمت میں ہٹاتے رہو اور جبکہ اسطور پر نقطہ مقرر ہوجاوے تو اوسکی بیرنگ پڑھو اور علی ہذالقیاس اسطور پر اور بہت سے مطلوبہ نقاط واسطے اوسی کنٹور لاین کے مقرر کرنے چاہئیں تعداریں بیرنگیں ان نقاط کی جاے متقابلہ کھونٹی کنٹور لاین موقوعہ دوسرے † رج لاین سے بوسیلہ پروٹریکٹر کمپاس دیکھکر نقشہ میں جاے اونکی دوسیلہ تقاطع بیرنگوں کے جو جاے آلہ اور جاے کھونٹی کنٹور لاین موقوعہ دوسری رج لاین سے ( جنکی جگہہ پیشتر سے نہایت درستی کی ساتھہ بوسیلہ پیمائش قایم کی گئی ہیں ) دیکھی گئی ہیں قایم کرنی چاہیں الا جاے ان کھونٹیوں کی اسطور پر بھی قایم ہوسکتی ہے کہ بذریعہ تھیوڈولایٹ مابین نقاط خط ہرایک کنٹور لاین کے ٹریورس کریں اور جسقدر کھونٹیاں دائیں یا بائیں خط ٹریورس کے ہوویں اونکو متواتر بذریعہ اوفسٹ قایم کرلیویں اور جبکہ ملک قریباً ہموار ہے تو اوس صورت میں جاے کھونٹیوں کی بذریعہ اس طریقہ کے آسانی اور جلدی سے قایم ہوسکتی ہے — اور اگر وقت پیمائش کوئی آلہ واسطے پڑھنے زاویوں ارتفاعی یا پستی کے موجود نہووے تو فاصلہ اُفقی درمیانی کھونٹیوں واٹر شیڈ کا اسطور پر دریافت کرنا چاہیئے فرض کرو کہ ر′ = فاصلہ پیمایشی درمیانی دو متواتر کھونٹیوں واٹر شیڈ کے اور ﻫ′ = فرق ہمواری اونہیں دونوں میخوںکے تب $\sqrt{ر'^2 - ﻫ'^2}$ = فاصلہ اُفقی درمیانی دو کھونٹیوں کے — اس سے معلوم ہوا کہ حتی المقدور کھونٹیاں واٹر شیڈ کی خط مستقیم میں واسطے آسانی پیمائش کے قایم ہونی چاہئیں *

---

† جبکہ ڈھال زمین کا دائیں یا بائیں کو ہووے تو درمیانی جگہہ کو رج لاین کہتے ہیں *

جہانکہ نقشہ ملک کی جاری ہوتی ہے اور خیال صحت کا بہت نہیں ہوتا
تو وہاں پر واسطے پیمایش کنتور کے واٹر لیول بہت اچھا آلہ ہے کیونکہ بوسیلہ اسکے
پیمایش بہت جلد ہوتی ہے اور عندالاستعمال ضرورت درستی نہیں ہوتی چنانچہ
بیان ذیل کتاب فرام صاحب سے جو درباب پیمایش ہے انتخاب کرکے لکھا گیا ہے *

فرانسیسی واٹر لیول واسطے لینے سیکشن ملٹری کار بار کے بہت مفید ہے اور اِس
میں یہہ ایک بڑا فایدہ ہے کہ کبھی ضرورت درستی نہیں ہوتی اور نیز قیمت
اِسکی بہ نسبت قیمت اِسپرٹ لیول ایک دسواں ہے مگر بباعث عدم موجودگی
دوربین بوسیلہ اس کے گز بہت دور کا نہیں دیکھا جاتا اور محتمل بہت چھوٹی چھوٹی
صحت کا بھی نہیں ہوتا مگر برعکس اسکے کوئی ایسی بڑی غلطی بھی سیکشن لینے میں
نہیں ہوتی جیسے کہ خراب نادرست اسپرٹ لیول یا بیہودہ آلات سے قبول کرنے میں
ہوتی ہے اور خط متوازی اُفق کا بغیر ایجاد کسی کل کے طبعی درست کیا ہوا ہوتا
ہے اور چونکہ عموماً یہہ نمونہ لیول کا انگلستان میں جاری نہیں اسواسطے بیان
ذیل لکھا جاتا ہے کہ ہر شخص اپنے لئے بمدد نقشہ بلا زیادہ مدد اوس کاریگر کے جو
ہرایک دیہہ میں ملے بنا سکے *




اَ بَ ایک کھوکھری نلی
ہے جسکا قطر قریب نصف
انچہ کی اور لمبائی قریباً
۳ فٹ ہے اور سَ دَ دو
پیتل کی نلیاں جنکے قطر
ذرا ایک بڑے ہوتے ہیں
اسطرح سے لگی ہوئی ہیں کہ
درمیان میں اونکے نلی
نلی مثبت ہے اور فایدہ ان
نلیونکا یہہ ہے کہ اونکے اوپر
دو چھوٹی بوتل یَ فَ لگائی
جاتی ہیں چنانچہ ترکیب لگانے اِن بوتلونکی یہہ ہے کہ اِن بوتلونکو گرم کرے
بعد ازاں ایک رسی اونکی تلی میں ہر چہار طرف لپیٹ کر اوسکو کسنی چاہئیے تو اسطرح
سے نلی بوتلوں کی بوسیلہ اُس رسی کے خالی ہوجاوینگی اور پھر اونکو نلیوں سَ
اور دَ پر بوسیلہ پوٹین یا سفید شیشہ کے جمادیتے ہیں اور چھوٹا محور گَ
( اوس آلہ میں جسکا یہہ نقشہ ہے ) ایک کھوکھری پرنجی حلقہ ہَ پر پھرتا
ہے جس سے چوٹی لمبائی کی جو واسطے مشاہدہ کرنے کے کام میں آتی ہے بنتی
ہے مگر یہہ لمبائی مختلف طرفوں میں جس سے کہ وہ آسانی سے پھر سکے بنائی
جاسکتی ہے اور جبکہ یہہ آلہ واسطے استعمال کے درکار ہوتا ہے تو نلی میں

پاني ( رنگ دار سرخ يا نيلا ) اسقدر بهرنا چاهئيے که وه سروں دونوں بوتلوں تک
آجاوے بعد اُسکے سرونپر اون بوتلوں کے دو کارک واسطے حفاظت پاني اسواسطے
لگادينے هيں که وقت لیجانے آله کے پاني نه نکلے اور جسوقت که پیمائی ابتداً
هموار کي جاوے تو دونوں کارک نکال لينے چاهيئيں ( مگر انکے نکالنے ميں
يهه هوشياري چاهيئے که پاني بوتلونکا باهر نه نکلے ) اور بعد اُسکے جبکه سطح
پاني کي بوتلوں ميں ايکهي همواري ميں هوجاوے تو اوس سے خط مواري
اُفق کا اگرچه نلي هر طرف کو کيوں نه گهمائي جاوے حاصل هوگا بوسيله جسکے
پتهري کر ليول کي درست کي جاتي هے يعني کر کي پتري کو اونچ نیچے کرنے سے
سيدها ميں خط مواري اُفق يعني سطح پاني کے لاسکتے هيں اور ایک سلایت
( يعني ايسا پرزه جو عندالضرورت اونچ نيچے کو هوسکے ) باهر کي طرف بوتلون
س' اور د' کے بآساني تمام لگايا جاسکتا هے جسکے وسيله سے نقطه تقاطع دو تارونکا
سطح پاني هرايک بوتل سے مطابق هوسکتا هے اور يا فلوت ( يعني وه پرزه جو
سطح پاني پر ٹهہرا رهے ) معه تقاطع بالونکے واسطے ٹهہرنے سطح پاني هرايک
بوتل پر بنايا جاتا هے اور صحت اونکے تقاطع کي فلوت ایک بوتل کو دوسرے میں
تبديل کرنے سے هوسکتي هے چنانچه اِن دونوں طريقوں سے زياده صحت آله کي واسطے
دريافت کرنے خط نظري مواري اُفق کے حاصل هوگي مگر بوسيله استعمال سلايت
جلدي سے کام نهيں هوسکتا اور بوسيله سلايت اور فلوت آساني بهي نهيں هوسکتي *

اور واسطے بنانے تراش ترقيده اونچي نيچي زمين کے جهانکه کز تهوڑے تهوڑے
فاصله پر رکهے جائيں يهه آله به نسبت اسپرٹ ليول کے بهت اچها هے اور خاص
کر واسطے پيمايش کنٹور لاين بهت هي مفيد هے *

انعکاسي دستي ليول يعني کنٹورنگ گلاس معه ایک پريزميٹک کمپاس کے
واسطے پيمايش نقاط درمياني واٹر شڈ نهايت اچها هے *

چونکه کنٹور کرنے ميں ايک وسيع يا جنگلي قطعه کسي ملک کے يهه بات
غير ممکن هے که واسطے دريافت کرنے نقاط مساوي بلنديوں کے گرد اطراف ميں
قايم کرکے پڑهے جاويں بغير اسکے که وقت زياده صرف هووے تب خطوط ليول متوازي
ايک دوسرے کے مساوي فاصله پر کهينچے جاتے هيں اور فاصله بلحاظ وسعت
ملک اور مطلب پيمايش کے مقرر کيا جاتا هے اور بعد پلاٹ کرنے اندروني کام کے
نقشه ميں خطوط مابين اون نقاط مساوي ارتفاع کے جنکے مابين مقرره بلندي هووے
ملانے چاهيئيں——اور اگر اصلي شبيه يعني طبعي شکل ملک کي دربورس کی جاے
اور نقشه اوسکا بنايا جاوے تو بذريعه اسکے ایک قريباً کنٹور لاين قايم هوجائيگي
اور اگر زياده تر صحت درکار هووے تو ان خطوں پر ليول کرنا چاهيئے اور ديرنگس
ان خطونکي بذريعه نقشه ليکر اگر ضرورت کسي تبديلي کي هووے تو کرني چاهيئے *

# فصل چہاردهم

## بیان مین انجنیرنگ کی پیمایشون کے

واضح هو کہ پیمایسی عملون مندرجہ فصول گذشتہ سے یہہ مراد هے کہ اون سے تکمیل نقشے اوس ملک کی کہ جسکی پیمایش قریباً درست یا صحیح بلحاظ مقصد مطلوبہ اور اصراف وقت اور مشقت کے کی گئی هے متصور هوسکتی هے *

لیکن جبکہ کوئی پیمایش واسطے پیدا کرنے کسی خاص تجویز متعلق انجنیرنگ کے کیجاوے تو طیاری نقشہ ایسی مکمل هونی چاهیئے کہ واسطے تجویز مطلوبہ کے معاون هوسکے چنانچہ اس مطلب کے لئے یہہ ضرور هے کہ واسطے فراهمی مسربحات کے (جو تجویز کرنے میں کامون انجنیرنگ کے مطلوب هوتے هیں) ترکیبین مستعملہ ایک مناسب طور پر ترتیب دی جائیں *

هندوستان میں انجنیرونکو بہت اقسام معمولی تجویزون مثل سڑکون ریلوے اور انہار کے توجہہ کامل کرنی پڑتی هے اور پھر کبھی کبھی تجویزین ڈرینج یعنی نالیون اور واٹر سپلائی کی یعنی جنکے وسیلہ سے پانی بہم پہونچ سکتا هے درکار هوتی هیں اور نیز هاربرورکس اور لایٹ هوسیز † کی چنانچہ یے دونوں تجویزیں ایک خاص پیمایش سے (جسکو میرین سرویئنگ کہتے هیں) علاقہ رکہتی هیں کہ بیان جسکا اس رسالہ میں واگذاشت کیا گیا هے *

تجویزون مذکورہ بالا میں ضروری پیمایسی عمل خصوصاً اون باتونپر منحصر هیں جنپر کہ نقشجات ملک کے بدرجہ استعمال اونہیں عملونکے بنا گئے گئے هیں اور فی زمانہ بہت سے قطعات موجودہ هندوستان ایسی درستی سے پیمایش کئے گئے هیں اور نیز نقشے اونکے اس صحت سے بنائے گئے هیں کہ اگر مساحت مطلوبہ اونہیں نقشجات سے ٹریس کرکے نقشہ کو (اگر ضرورت هو) بڑھا لیا جاوے تو

---

† هاربرورکس اون کامون کو کہتے هیں جنکہ واسطے حفاظت جہازونکے کوئی بند چٹان کا سمندر میں مقابل کسی خلیج یا کسی وسیع گوشہ سمندر کے (جو خشکی میں دور تک چلا گیا هے) واسطے انسداد صدمہ پانی کے بنایا جاتا هے اور یا کوئی گہاٹ واسطے اوتارنے یا چڑهانے مال و اسباب کے کنارہ پر دریا کے بنایا جاوے اور لایٹ هوسیز اون روشنی کے گہرونکو کہتے هیں جو سمندر میں چٹان پر بنائے جاتے هیں *

D 2

بھی کار روائی بخوبی ہوسکتی ہے — الا اگر اوٹھائے ہوے نقشہ سے ضروری تشریحات
واضح نہوویں تو اوس صورت میں لازم ہے کہ تشریحات مطلوبہ کو بوسیلہ تھیوڈولائٹ
یا پرزمیٹک کمپاس یا بذریعہ ضروری خطوں کے پیمایش کرکے درج کرنا چاہیئے
اور یا ہمور ملک کے چند قطعے ایسے ہیں کہ خطوط لیول سے مطابق حال کی تقسیم
نہیں ہوئے تو اس صورت میں پیمایش کرنا خطوں لیول مطلوبہ کا نہایت ضرور ہے *

لیکن اگر نقشے مذکورہ یا اور کوئی ایسا نقشہ موجود نہووے کہ جس سے جاے
مطلوبہ کسی بڑے پیمانہ پر بصحت تمام معلوم ہوسکے تو واسطے بنانے ایسے
نقشہ کے ازسرنو پیمایش کرنی چاہیئے *

اگر قطعہ ملک کا بہت وسیع ہو اور سطح اوسکی نا ہموار یعنی پہاڑی ہووے
اور نیز وہاں پر بہت سے اونچے مقام واسطے معلوم ہونے ہوویں تو نقشہ مثلثی ( یعنی
ترائنگولیشن ) کی کئی دفعہ بوسیلہ ترکیب مندرجہ فصل ششم بنانا چاہیئے — اور
اگر سطح ملک کی قریباً ہموار ہو الا بہت وسیع نہو تو ترکیبین ٹرورس کرنے کی
بموجب طریقہ مندرجہ فصل ہفتم جو نہایت سودمند ہے مستعمل ہونی چاہیئیں
اور دونوں صورتوں میں گردہ کی اندرونی تشریحات کو موافق ترکیب مندرجہ فصل
ہشتم پیمایش کرنی لازم ہے

کم سے کم رقبہ ملک کا جسکی پیمایش اسطور پر ہونی چاہیئے اس بات کے
خیال کرنے سے مقرر کیا جاسکتا ہے کہ کسقدر رقبہ بغرض تجویز مطلوبہ درکار ہوگا جیسے
اگر کوئی نہر واسطے آبپاشی کے واٹرشیڈ پر کسی ملک کے اختراع کیجاوے تو حدود
پیمایش بوسیلہ دو بڑے راجباہوں ( یعنی واٹرکورسیز ) کے جو طرفین میں خط
واٹرشیڈ کے نکالے جاویں اور بلحاظ بلندی سے بلند جگہہ اوس دریا کے جہاں سے کہ نہر
نکالی جاوے اور نیچی سے نیچی جگہہ اوس دریا کے جہاں پر وہ ختم ہووے
محدود ہوگی *

اگر مابین دو مقاموں ا اور ب کے کوئی ریلوی یا سڑک نکالنی منظور ہو تو
اوس صورت میں حدود پیمایش بوسیلہ بڑے بڑے خطوں کے جو کسی ایک نقطہ
خط مستقیم ا ب سے کسی مناسب سمت میں پیمایش کئے جاویں یعنی بوسیلہ
پیمایش کرنے ایسے چکردار راستہ کے دائیں اور بائیں کو جو بلحاظ مفاد سوداگری
وغیرہ کے مناسب ہووے مقرر کی جاسکتی ہے *

بیان تشریحات مطلوبہ کا — جبکہ کوئی ریلوے یا سڑک نکالنی منظور ہو تو
اوس صورت میں تشریحات مندرجہ ذیل قلمبند ہونی چاہیئیں — جگہہ اور
مناسب مقدار اون قصبوں اور دیہات کا جنکے پاس کو سڑک گذریگی
( اگر شمار باشندگان دیہہ کا کیا گیا ہو تو اوسکو نقشہ پر لکھنا چاہیئے ) — اور ٹھیک
ٹھیک راستہ اوس دریا کا جسپر پل بنایا جاوے اور نیز وہ موقع جہاں پر کہ پل

نالون اور نهر اور راهداهون اور اونچی زمین ( یعنی بانگر ) اور مشهور عمارتون
اور چاهات کی اور نهر قسم ستی اور حال فصل اور درختون وغیره کا اور نیز
جگهه کان بهر اور کنکر وغیره کی واضح هونی هے *

جگهه اون مقامونکی جاکے درمیان میں کو سڑکین نکالی جاوین اور نیز اونکی
تعریفین ( بشرطیکه وے خط مستقیم میں هون ) درج کرنی چاهئیں اور اگر کسی
بستی پر هوکر گذرین تو لیول چوتی بستی کا ضرور لینا چاهیئے *

تعریفین نهر اور راهداهون اور گاؤن کی بشرطیکه وے خط مستقیم میں قائم
کئی گئی هون لینی چاهئیں اور لیول اونکی تلی کا جاے تقاطع پر معه کراس
سیکسن کے جو عمودی حالت میں لئے جائینگے اور جن سے همواری کل بلندی
پانی کی صحیح صحیح عیان هووے لینے چاهئیں *

جاے تقاطع پر لیول اونچی سے نیچی تلی نالونکا معه کراس سیکسن کے لینا
چاهئیے لیکن کراس سکسن عمودی حالت میں لئے جاوین اور اون سے لیول
جگهه زیاده سے زیاده طغیانی کا اور نیز تاریخ واقع هونے طغیانی کی بشرطیکه
قابل دریافت هو اور لیول سطح پانی دریاؤنکا ( معه تاریخ مشاهده ) اور گهرائی
پانی کی نیچی سی نیچی جاے تلی تک ( اگر ممکن الحصول هو ) اور لیول جاے
معمولی اور غایت درجه کی طغیانی کا ظاهر هووے اور لیول فرش نالادون اور
نیچی سے نیچی تلی بڑی بڑی جهیلون اور جلاب وغیره کا لینا چاهیئے اور
حساب همواریون ان سب تشریحات کا بلحاظ خط لیول کے کرنا لازم هے اور جاے
ادسے سکسن یعنی تراشیکی جو خط ترویرس پر لئے گئے هیں تمام نقشه
میں خطوط ترویرس پر ظاهر هونی چاهئیے *

تمام پلون اور چهوتی چهوتی ضروریون کے راسته پانی کی لنبائی جو فرت خط
لیول کے هوں پیمایش کرنی چاهئیے اور نیز لیول فرش یا سطح کرسی یاته بیرونی
یا تلی راسته پانی کا نیچے همواریکے ( بشرطیکه اوس جگهه پر فرش نهووے )
اور جاے زیاده سے زیاده طغیانی کا نهایت خبرداری سے لینا واجب هے *

اور اگر کوئی پخته چاه نزدیک خط لیول کے اجاوے اور وه بطور بنچ مارک لیا
جاوے تو لیول سطح پانی کا لینا چاهیئے اور گهرائی سطح پانی کی بلحاظ جاے
بنچ مارک نصب تمام توسیله حروف ناپنے واجب هے اور یاد رکهو که اگر پانی
چاه کا بعرض نوشیدن یا سیراب کرنے زمین کے کام میں اتا هو تو اوس صورت
میں گهرائی سطح پانی کی مختلف هوگی یعنی کبهی زیاده اور کبهی کم اسلئیے
( اگر ممکن هو ) تو معمولی گهرائی سطح پانی کی اوسوقت میں ناپنی مناسب هے
جبکه چاه سے پانی نه نکالا جاتا هو اور نیزدافیه پانی کا آیا شیرین هے یا کهاری
لکهنا لازم هے *

کسی صورت میں لیول سطح پانی تمام چشموں اور نالوں وغیرہ کا ( جسوقت کہ موقع ملے ) چھوڑنا نہ چاہئیے کیونکہ یہہ کام نہایت ضروری ہوتا ہے *

رنگ اور بیان زمین کا آیا ریتلی ہے یا چکنی وغیرہ معہ اس بات کے کہ وہ دیکھنے میں سخت یا ناقابل مثل رہ یا کلر کے معلوم ہوتی ہے یا نہیں درج کرنا چاہئیے *

چونکہ خاص مطلب پیمایش سے یہہ ہے کہ ایک مکمل نقشہ خطوں ملکی نالوں کا طیار ہوجاوے اسلیئے حتی‌الوسع قائم کرنے میں جگہہ نالوں کے نہایت خبرداری چاہئیے اور تمام نالے ( علاوہ بڑے بڑے دریاؤنکے ) دو اقسام پر منقسم ہیں چنانچہ اول قسم کے وہ اونکے مقدار یعنی عرض و طول سے شناخت کئیے جاتے ہیں اور گھاٹیوں میں کسقدر گہرائی پر زیر عام ہمواری ملک ملحقہ کے نہایت اچھی طرح سے محدود ہیں چنانچہ ان نالوں اور دریاؤن میں نالے دوسری قسم کے ملتے ہیں جنکی درست جگہہ صرف بوسیلہ لیول واضح نہیں کیجاسکتی ہے اور اکثر مخرج ان نالون کا اون جھیلون سے ہوتا ہے جو اس پاس واٹر شیڈ کے واقع ہوتی ہیں اور واسطے ان نالونکے بلحاظ سلسلہ اون جھیلوں کے قائم ہوتے ہیں جنکے درمیان میں نیچی زمین ہوتی ہے اور عموماً سیاہ چکنی مٹی یعنی وہ زمین جسکو ڈاکر بولتے ہیں اور رہ اور بڑی بڑی گھاس اور وے قطعے زمین کے جنمیں اکثر آبپاشی کی ضرورت ہوتی ہے جیسے بیشکر باڑی وغیرہ میں ایسی جگہہ ہیں جہانکہ پانی جمع رہتا ہے یا جنکے اوپر کو پانی کثرت سے بہتا ہے غرضکہ ایسی زمین کو جہانتک کہ ایام برشکال میں طغیانی ہوتی ہو معہ اس تشریح کے کہ پانی کس سمت سے آتا ہے اور کس سمت کو جاتا ہے بخوبی تحقیق کرنا چاہئیے اور ہرگز ہرگز بھولنا واجب نہیں ہے—اور اگر مٹی میں آمیزش رہ کی ہوگی تو اوس سے وہ سطح زمین کی جہان پر کہ پانی واسطے کسیقدر عرصہ کے جمع رہیگا اوپر کو اوٹھہ جائیگی اور اظہار اسکا موسم سرما میں بدرجہ غایت ہوتا ہے *

اکثر بڑے بڑے قصبے یا دیہات نزدیک خطوں نالوں یا اوس نیچی زمین کے جہانکہ پانی بعد ہونے بارش کے فراہم ہوجاتا ہے واقع ہوتے ہیں *

عموماً ریتلے ٹیلے یا نہایت ریتلی مٹی سے نشان واٹر شیڈ کا یاکر یا اونچی زمین پر معلوم ہوتا ہے *

جبکہ کوئی نالہ یا خط نالے کا قطع ہووے اور لیول نیچی سے نیچی تلی کا لیا گیا ہو تو اس بات کو دیکھنا چاہئیے کہ نقطہ مذکور عام ہمواری پر تلی کے ہے یا نہیں اور اگر نہووے تو فرق ہمواری اوپر یا نیچے کا پیمایش کرکے درج کرنا چاہئیے *

جبکہ مقابل میں خط لیول کے کوئی ایسا مقام واقع ہو کہ اوس سے گذر نہ سکیں تو وہاں پر بوسیلہ کسی ایک طریقہ مندرجہ فصل نہم کی کام کرنا چاہئیے *


PROTRACTION OF LEVELS
OF THE
MURKUNDA NUDDEE
FROM
SHAHABAD TO DHUNORUH
Noorud
Kakukoonda
Chota Kakkoonda
Gungunheree
DHUNORUH
Ramgurh
Jharoo Majra
Kolaheree
Tungyi
From Umballa
SAND HILLS
BEGNA NUDDEE
Sohanuh
Heemon Majra
Hurruh
Rujoulee
Ghaelree
SAND HILLS
Nuguh
Raolee
Tundwal
Subku
Rao Majra
Punjael
Yazeedpoor
Dunarpoor
SAND HILLS
Damlee
Hussunpoor
Nuwa Majra
SAND HILL
Sewala
SHAHABAD
From Umballa G T Road to Kurnal
The small circles show the positions where the level was set up
Scale ⅓ of the Original
LITHO T C PRESS

دیگا — زمین مزروعہ اور قابل زراعت اور جنگلی جو وقت تجویز کرنے خط سڑک
کے پیمایش کی گئی ہے — جگہہ براؤں جشمی اور کان کنکر اور جنگل یا دیگر
اشیاے کی جو طیاری سڑک کے لئے مطلوب ہوتے ہیں — جگہہ اور اصل مقدار
جہیلونکا حوالہ اونکو سڑک قطع کرے حوالہ دادی اونکا بوسیلہ بنانے نالہ وغیرہ کے
کسی دریا میں ڈالا جاوے *

جبکہ نقشہ اسطور پر مکمل ہو جاوے پر بعد میں خطوط لیول کو پیمایش
کرکے نقشہ میں لگانا چاہئیے اور ریڈیوسٹ لیول ہرایک بنچ مارکس اور ہرایک
خاص موقع کا اور اوس صورت میں جبکہ کوئی بنچ مارک بھی ہو ہر پانچویں
مقام کا لکھنا چاہئیے مگر اسطور پر تحریر کرنا واجب نہیں ہے کہ جس سے نقشہ
ہندسوں سے معمور ہوجاوے *

نصف نقشہ اِمپیریل رائٹنگ کاغذ کا جسکا عرض و طول ۱۵" × ۲۲" ہو اور
جسکے وسط میں ایک مدور پروٹریکٹر ۲ انچہ نصف قطر کا چھپا ہوا ہو واسطے
بنانے نقشے خطوط لیول کے نہایت مناسب ہے — چنانچہ اس پروٹریکٹر میں
بڑے حصے پانچ پانچ درجہ کے اور اوس سے چھوٹے ایک ایک درجہ کے اور سب
سے چھوٹے ¼ درجہ یعنی ۱۵ منٹ کے ہیں لیکن ان حصوں پر ہندسے مرقوم
نہیں ہوئے — اور واسطے طیاری نقشہ کے ( بلحاظ اسکے کہ سرویر کو پہلے سے
حال اپنی پیمایش کا بخوبی معلوم ہوتا ہے یعنی یہہ کہ خط لیول کا کس
سمت کو پیمایش ہوا ہے ) سرویر کو لازم ہے کہ اس پروٹریکٹر میں ایک ایسا
شمالی جنوبی خط مرکز پر گذرتا ہوا کھینچے کہ جس سے کل کام اوسکی پیمایش
کا اوس کاغذ پر بخوبی آجاوے تب بعد میں ہندسے واسطے آسانی شمار درجوں
بیرنگ کے تحریر کرنے واجب ہیں — جو ایسا کرنے سے اگر نقشہ فی میل دو انچہ
کے پیمانہ سے بنایا جائیگا تو ایک صفحہ پر کام ایک ہفتہ کا آجائیگا یعنی
۲۴ یا ۲۵ میل لمبا خط لیول کا معہ تمامی ضروری تشریحات ہر دو جانب
کے قایم کیا جائیگا چنانچہ ایک نمونہ معہ مدور پروٹریکٹر اور نقشہ خط لیول کے
اس موقع پر لگایا جاتا ہے لیکن اس نمونہ میں بلحاظ اسکے کہ اسکیل گھٹاکر
بنایا گیا ہے بعض بعض تشریحات درج نہیں کی گئی *

تحریر کرنے میں کسی سڑک یا ریلوے کے یہہ ضرور ہے کہ لیول خط تجویز شدہ
یعنی مقرری یا کئی ایک آزمایشی خطوطکا ( جنمیں سے نہیں معلوم کہ
کونسا خط جہت سڑک تجویز کیا جاوے ) کرنا چاہئیے اور جو دریا کہ قطع
ہووں اونکا لیول نیچے کی جانب میں اور نیز اونکے کراس سکشن لینے چاہئیں
تاکہ حساب راستہ پانی کا کیا جاوے اور نیز ریڈیوسٹ لیول سطوح طغیانی دریا کا
ہر جگہہ پر نہایت خبرداری سے دریافت کرنا چاہئیے کہ جس سے مناسب بلندي

پشتہ کی مقرر کی جاوے—اور کراس لیول اون جگھون کے درکار ہوتے ہیں جہانکہ خط گھومتا ہے یا جہانکہ ایک فوس ڈالنی منظور ہے—اور نیز ( تجویز کرنے میں سڑک کے ) اون جگھوںپر جہانکہ عارضی خطوط واسطے بچانے روک منزل حلاب یا عبور کرنے میں کسی ٹیلے کے پیمایش کئے جاتے ہیں *

عموماً تجویز کرنے میں کسی آبپاشی کی نہر کے یہہ ضرور ہے کہ نقشہ خطوں لیول سے مانند جال کی منقسم ہوجاوے اور یہہ کام اسطور پر کیا جاتا ہے کہ اول ایک سلسلہ متوازی خطوں لیول کا کہ مابین ہرایک کے فاصلہ ۱ میل سے ۵ میل تک ( بلحاظ خاصیت ملک کے ) ہو اور خط واٹر شیڈ یعنی خیالی خط واٹر شیڈ سے ہر متوازی خط زاویہ قایمہ بنائے پیمایش ہونا چاہئیے اور انجام ان متوازی خطونکے اون خطوں لیول سے جو طول کی سمت میں بوسیلہ دیگر سرویروں کے پیمایش ہوئے ہیں وصل ہونے چاہئیں تاکہ صحت کام ہرایک سرویر کی بلحاظ کام دوسرے کے معلوم ہوجاوے *

اس سے یہہ فایدہ ہے کہ نہایت عمدہ خط واسطے نہر کے فی الفور ملاحظہ کرنے سے ایسے نقشہ کے جو مانند جال کی خطوں لیول سے منقسم ہوگیا ہے تجویز ہوجائیگا اور نیز ایک قریباً تخمینہ بلا برداشت کرنے زیادہ تکلیف کے کیا جاسکیگا لیکن اگر فرصت ملے تو جو خط اسطور پر پسند کیا جاوے اوسکا لیول ٹھیک اوسی طور پر کرنا چاہئیے جیسا کہ خط مجوزہ سڑک کا کیا جاتا ہے *

جو تشریحات کہ تجویز کرنے میں سڑک یا ریلوے کے مطلوب ہوتی ہیں وہی واسطے تجویز نہر کے درکار ہوتی ہیں اور عموماً ان سب تشریحات کو نقشہ میں خط لیول کے قایم کرنے کے وقت درج کرنا چاہئیے *

یہاں پر ایک نمونہ پلین اور سیکشن لیول کے ٹکڑہ کا بنابر انکشاف تمامی تشریحات کے جو نقشہ میں ہونی چاہئیں درج کیا جاتا ہے طالب علمونکو چاہئیے کہ بطور کامل نہایت خبرداری سے ملاحظہ اس نقشہ کا کریں کیونکہ اکثر سرویرون کی پیمایش میں پلین اور سیکشن سے کل ضروری مراتب یعنی تشریحات مطلوبہ ظاہر نہیں ہوتیں *

ہدائتیں مندرجہ ذیل مجوزہ کرنل کرافٹن صاحب چیف انجنیر پنجاب کی اس غرض سے درج کی جاتی ہیں کہ جسوقت واسطے تجویز کرنے کسی نہر کے پیمایش کیجاوے تو علاوہ تشریحات مذکورہ بالا کے اور کیا کیا تشریحات مطلوب ہوتی ہیں *

پیمایش کرنے میں آزمایشی لیول اور عام پیمایش کے یہہ ضرور ہے کہ علاوہ دریافت کرنے ہمواری سطح ملک کے ایک قریباً پیمایش یعنی ریکانن یے سانس کیجاوے کہ جس سے تشریحات مندرجہ ذیل معلوم ہوتی ہیں—قریباً جگہہ دیہات اور قصبون اور خطوط ڈرینئج یعنی نالیون اور سڑکون اور ریلوے اور پرانے

عموماً تمام ٹننچ مارکس اسطور پر مقرر کرنے چاھیئں کہ فاصلہ درمیانی ھردو ٹننچ مارک کا قریباً مساوی ۳ میل کے ھووے اور نیز ایک ایک ٹننچ مارک نزدیک جاے تقاطع ھرایک بڑے نالے یا خط نالے کے اور انجاموں پر ھرایک کراس سیکسن یا خط لیول کے مقرر کرنا چاھیئے اور جگھہ اونکی ایسی پسندیدہ ھووے کہ صدمہ پانی وغیرہ سے محفوظ رھیں بلکہ واسطے اس مطلب کے بعضے نشان لگانے واجب ھیں *

* اگر وقت پیمایش کے ٹننچ مارکس نھروں سڑکوں ریلوے اور گورنمنٹ ٹرگنامٹرکل سروے اور دیگر پیمایشوں کے نزدیک خط لیول کے آجاویں تو اونکو بطور بنچ مارک لیکر ربیدوسٹ لیول اونکا بلحاظ خط لیول کے نکالنا چاھیئے *

گرچہ لیول کی پیمایش کرنے میں انجام پر غلطی یعنی فرق بحساب فی سو میل کے ایک فٹ سے زیادہ نہونا چاھیئے — اور چونکہ چھوٹی چھوٹی غلطیاں نہایت بادرست پڑھے جانے گروں کے کہ اکثر ٹھیک ٹھیک عمودی حالت میں کھڑی نہیں کئے جانے اور پھر ٹیڑھ ھوا اور اون غلطیونکے جو عملوں لیول میں دور نہیں ھوسکتی پیدا ھوتی ھیں اسلیئے اگر کام نہایت خبرداری سے کیا جاویگا تو غلطیاں مذکورہ بالا فراھم نہیں ھونگی — لیکن یہہ اکثر دیکھا گیا ھے کہ اگرچہ ایک خط کے لیول کرنے میں ( گو ھنوز سبب اسکا معلوم نہیں ھوا ) ایک مجموعہ غلطیونکا فراھم ھوجاتا ھے تاھم کوئی ایسا امر نہیں ھوتا کہ جس سے معمولی کار و بار لیول میں ھرج واقع ھووے اور جہانکہ زیادہ تر صحت ( مثل لیول نھر یا راجباھوں کے ) مطلوب ھووے تو یہہ بات نہایت مناسب ھے کہ جس خط کا ایک دفعہ لیول کیا گیا ھو اوسکا دوبارہ لیول ٹھیک ٹھیک اونھیں مقاموںپر بذریعہ اوسی آلہ کے اسطور پر کرنا چاھیئے کہ جاے آخر سے شروع کرکے جاے شروع پر ختم کریں تو اوسط ریڈیوسٹ لیول ھرایک مقام کا لینے سے قریباً درست ریڈیوسٹ لیول ھرایک جگھہ کا معلوم ھوجائیگا *

جہاں کہیں کہ نالے واقع ھوں تو حال اونکے راستونکا اوپر اور نیچے کی سمت میں بلحاظ خط لیول کے معہ اس تشریح کے دریافت کرنا چاھیئے کہ کوں کوں سے گاؤںکے قریب ہوکر بہتے ھیں تو ھرایک خط کراس سکسن میں اسطور پر دریافت کرنے سے ایک مکمل نقشہ ملکی نالوں کا پہنچائیگا اور نیز ایک سلسلہ ھمواریوں اونکے تلی کا حاصل ھوگا *

جبکہ لیول یا پیمایش واسطے تجویز کرنے راجباھوں یا نالوں یا اور کسی کام کے جو آبپاشی سے متعلق ھو کیا جاوے تو تمام نسرحات مندرجہ بالا دریافت کرنی چاھیئیں *

جبکہ لیول اوپر یا نیچے کی سمت میں کسی دریا کے واسطے حاصل کرنے کراس سیکشن دراری تلی دریا کا کرنا منظور ھووے تو خط لیول کا پاس پاس راستے پانی کے گذرے اور جاے مقاموںکی مدام کنارہ یا خشک زمین پر نزدیک

راستہ پانی یا دھار کے ہووے ــ اور لیول سطح پانی کا کسی معین فاصلہ پر
( معہ تاریخ کے ) اور جاے معمولی اور زیادہ سے زیادہ طغیانی کا لینا چاہیئے
اور سر نشان جاے شروع اور آخری اوس حصہ دھار کا جہانکہ پانی نہایت تیزی
سے بہتا ہو ( بشرطیکہ کوئی ایسا حصہ ہو ) کرنا بہتر ہے اور لیول سطح پانی
ایسے حصہ کے انحناؤں کا لینا نہایت ضرور ہے ــ اور جہانکہ لیول سطح پانی کا لیا
جاوے تو ضرور ہے کہ اوس موقع پر گہرائی پانی کی بلحاظ نیچے سے نیچے تلی دریا
کے پیمایش کی جاوے ــ اور کراس سکشن عمودی حالت میں دریا کے کسی
معین فاصلہ پر پیمایش ہونے چاہئیں اور ریڈیوست لیول اونکا بلحاظ ریڈیوست
لیول خط لیول کے حساب کرنا چاہیئے اور تلی دریا اور سطح پانی اور ہمواری
معمولی اور غایت درجہ کی طغیانی کی بخوبی عیان ہووے ــ اور نقشہ پیمایش سے
تمام چھوٹے چھوٹے اور بڑے بڑے نالے ( بشرطیکہ وہاں پڑہوں ) اور قریباً وہ
حصہ زمین کا جہانتک اثر طغیانی کا ہوتا ہو واضح ہووے ــ اور حال تلی
دریا کا کہ پتھریلی ہے یا ریتلی یا چکنی وغیرہ نہایت خبرداری سے دریافت کرکے
تحریر کرنا چاہیئے *

واسطے قایم کرنے جملہ تشریحات خطوط لیول کے استعمال پرزمیٹک کمپاس کا
نہایت عمدہ ہے اور اگر تبدیلی سوئی پرزمیٹک کمپاس کی موافق تبدیلی سوئی
مستعملہ آلہ لیول کے نہووے تو تفریق جو بوسیلہ پرزمیٹک کمپاس کے پڑھی
جاویں اونکو بلحاظ نصف النہار یعنی خط شمالی آلہ لیول مستعملہ کے درست کرکے
درج فیلڈبک کرنا چاہیئے ــ اور جبکہ واسطے پیمایش کرنے اطراف کی چیزوں کے
زیادہ تر صحت درکار نہیں ہے تو اونکو بوسیلہ پیمایش کرنے قدموں کے لگانا چاہیئے
اور ۲ ½ یا ۳ فٹ کے قدم واسطے آسانی حساب کرنے فٹوں کے نہایت مناسب ہیں *

عموماً مقدار اسکیل کا واسطے پلاٹ کرنے خطوط لیول کے ایک انچھہ میں
ایک میل ہونا چاہیئے اور واسطے سکشن کے اسکیل افقی وہی ہوگی جو واسطے
پلاٹ کرنے خطوط لیول کے ہے الا اسکیل بلندی ۱۰۰ گونہ اسکیل افقی کے ہونی
ہے ــ اور چونکہ بعض اوقات واسطے خاص مقصدونکے ضرورت بڑی بڑی یا چھوٹی
چھوٹی اسکیلوں کی پڑتی ہے اسلیئے مقدار اسکیل کا کوئی پورا حصہ ایک میل کا
ایک انچھہ میں ہونا چاہیئے *

ہرایک نقشہ لیول میں علاوہ حروف پیشانی کے شرایط ذیل ہونی چاہئیں
تاریخ پیمایش ــ نام سرویر ــ اسکیل اور خط نصف النہار ــ اور جس طور پر کہ شمار
مقاموں کی خطوط لیول میں درج ہووے اوسیطرح سے شمار اونکی نقشہ سکشن
میں ہونی چاہیئے *

جملہ تشریحات مندرجہ فیلڈبک کو نقشہ پلن یا سکیچ میں لگانا چاہیئے
اور نیز ایک نقشہ اور کچھ مختصر بیان ہرایک بنچ مارک کا پست یا حاشیہ پر
اوس کاغذ کے جسمیں کہ اوسکی جگہہ ظاہر ہے درج کرنا چاہیئے—اور یہہ طریق
درج کرنے بنچ مارکس کا بہ سبب اِسکے کہ اوسکے دیکھنے کے لئے ضرورت فیلڈبک
کی ہووے نہایت عمدہ ہے *

اگر چند پیمایسوں لیول یا عام پیمایشوں کا جو بذریعہ مختلف آلات کے پیمایش
کی گئی ہیں ایک نقشہ بنانا منظور ہووے تو یہہ نہایت مناسب ہے کہ اول
نقشہ ہرایک پیمایش کا جداگانہ کاغذ پر طیار کرکے بعد میں اون سب نقشونکو ملاکر
ایک نقشہ بنالیویں *

ٹریورس کرنا—جبکہ جگہہ خط کی جو عموماً بطور ایک واٹر شیڈ کے پسند کیا
جاتا ہے قریب قریب بوسیلہ کراس سیکس یا کسی اور طرح پر مقرر کی گئی ہو
تو بعد میں ٹریورس اوس جگہہ کا بوسیلہ تھیوڈولائٹ کے کرنا چاہیئے اور وقت
ٹریورس کرنے کے زمین اطراف کی قریباً نصف میل تک یا زیادہ اس سے یا جیسا
کہ ضرور ہو پیمایش کرنی واجب ہے تاکہ تشریحات مندرجہ ذیل واضح
ہوویں یعنی—اصل شکل یا شبیہ زمین کی اگر ناہموار ہو—نالے—خطوط نالون
اور جھیلوں کے جہاں کہیں کہ وہ واقع ہوں—ریتلی ٹیلے یا رج لائن—قصبے اور
دیہات—چاہ—مکانات خواہ پختہ ہوں یا خام—سڑکیں آیا سیدھی ہوں یا
صرف راستے واسطے آمد و رفت گاڑیوں وغیرہ کے—اور اگر سڑکیں سیدھی ہوں
تو اونکی بیرنگ درج کرنی چاہیئے اور نیز نام اون مقامونکا جنکے درمیان میں
وے جاري ہیں ( آیا سڑکیں ہوں یا راستے ) اور تشریح اس امر کی کہ اونپر اسباب
سوداگری کا آنا جانا ہے یا صرف واسطے آمد و رفت دیہات کے ہیں نہایت خبرداري
سے تحقیق کرکے لکھنا چاہیئے کہ جس سے یہہ فائدہ ہے کہ بعد میں جگہہ لائن
مطلوبہ کی بہ آسانی تمام مقرر کی جاسکتی ہے—اور حدود دیہات وغیرہ کے اور مانند
چھوٹی چھوٹی اشیاے مثل حدود کسب ہاے کی کچھ ضرور نہیں ہیں الا جبکہ
اونکی نہایت ضرورت سے قائم کرنی چاہیئں—غرضکہ وے ہرایک اشیاے جسسے
کہ جگہہ خط کی نہایت درستی سے مقرر کئیجاوے یا جنکا بتانا مذکور خاطر ہے
( بشرطیکہ ممکن ہووے ) عیاں ہوویں تب بذریعہ اسی پیمایش کے جو نہایت
خبرداری سے کی گئی ہو جگہہ خط کی نہایت درستي سے مقرر ہوسکتی ہے کہ
جس سے بہ نسبت ملکیت یا حقیت کسی جعدار کے ضرر غیر واجبی نہوگا *

چونکہ خاص مطلب پیمایش کا صحت ٹریورس پر منحصر ہے اسلئے حتی الوسع
فاصلہ درمیانی مقامونکا بہت بڑا ہو یعنی اگر ممکن ہو تو ہرگز ہرگز ایک میل
سے کم نہووے کیونکہ مشاہدہ کرنے میں بعید مقامونکے بہ نسبت مقاموں قریب

تر کے زیادہ صحت هوتي هے اور نقشه بهي نهايت اساني سے بهت صحت کي
ساتهه بن جاتا هے—اور مشاهده جهنڈیوں مقام کا موافق معمولی طریقه
ٹرےورس کرنے کي ذریعه لبیے بیرنگ هرایک خط یا اونکے تتمه کے کرنا چاهئے—اور
امتحان صحت اِن زاویوں کا بوسیله دوهرانے عمل کے هرایک مقام پر اسطور پر
کرنا چاهیئے که اول اوپر کے طست کو صفر پر بند کرکے بذریعه نیچے کے طست
کے مشاهده پچهلي جهنڈي کا کرو اور بعد میں بوسیله اوپر والي طست کے اگلی
جهنڈی کا تب جو زاویه که طست پر پڑها جائیگا ( اس زاویه کو درج مثلاًتک
کرنا چاهیئے ) مساوي حاصل تفریق بیرنگوں مشاهده شده کے هوگا—ایسا کرنے
سے صحت سب خطوں ٹرےورس کي درستي هو جائیگي—اور امتحان صحت
فاصلوں درمیاني مقاموںکا اسطور پر کرنا چاهئے که کچهه فاصله جسکا مقدار ایک
میل سے کم نهو کسي خاص مقام تک جواکثر جاے سے دکهلائی دیتا رهے مقرر
کرکے مشاهده اوس مقام کا هرایک مقام سے ( جهاںسے که وه دکهلائی دیوے ) کرنا
چاهیئے تب اگر فاصلے نهایت درستي سے ناپے گئے هونگے اور نقشه بهی بصحت
تمام بنایا گیا هوگا اور نیز مقدار بیرنگونکا درست اورصحیح هوگا تو تمام خطوط
بیرنگ کے نقشه میں ایکهي نقطه پر قطع هونگے *

نشاں مقامونکا زمیں پر اسطور پر کرنا چاهیئے که بیچ میں هرایک مقام کے ایک
بڑي میخ قریباً تین فٹ لمبی گاڑی جاوے اور اگر مرافع مقام سے احتمال عدم
استقامت میخونکا هووے اور منظور یهه هو که جگهه اونکي پهر کسی وقت
پر شناخت کیجاسکے تو اوس صورت میں ایک گڑهے میں کوئلے بهر کر اوسکو
کسي مناسب گهرائي پر نیچے سطح زمیں کے گاڑنا چاهیئے تو اِس سے جگهه مقامون
کي بصحت تمام واسطے تمام عملي کاروبار کے معلوم هوجائیگي—لیکن ایک یهه بهي
طریق هے که فاصلے اور بیرنگیں اونکي بلحاظ ایسے پائدار مقامونکے جو نهایت
آساني سے شناخت کئے جاویں اور جلکے نیست و نابود هونے کا گماں نهووے درج کرنے
چاهئیں تو اسطور پر جاے اونکي قریناً واسطے مقصدوں مطلوبه کے دریافت هو
جایگي—اور یهه نهایت مناسب هے که جگهه تمام مقامونکي اونچي زمیں پر
مثل پشته وغیره کے مقرر کي جاوے *

اگر بیرنگیں بذریعه آله تهیوڈولایٹ مشاهده کی جاویں تو مقدار اونکا اوس
چهوٹے سے چهوٹے حصے ایک درجه تک دریافت کرنا چاهیئے جو بذریعه حصوں
ورنیر اور طست کے آله مذکوره پر پڑها جاسکے اور اگرچه وه نقشه میں ایک مدت
تک قایم نهیں کئے جاسکتے هیں تاهم ایک لمبے خط کي پیمایش میں واسطے
حاصل کرنے صحت کے ٹهیک ٹهیک مشاهده کرنا ازبس ضرور هے—اور بیرنگیں
تمام مشهور مقاموں مثل چوٹي مندروں یا دیگر پرستش گاهوں وغیره کي جهاں کهیں
سے که وے دکهلائي دیریں لینی چاهئیں اور گو قایم کرنا اونکا واسطے خاص

مقصد پیمایش کے محض معاونہ ہے تاہم بعد میں بوسیلہ اونکے اور پیمایشوں کو کسي مقام ترویورس پر ملاسکتے هیں *

وے تمام زاوئے جو واسطے قایم کرنے اطراف کي اشیاؤں کے درکار هوتے هیں بذریعہ ایک درست پرزمیٹک کمپاس یا کسی اور آلہ کے جو اوسی ساخت پر بنایا گیا هو مشاهدہ کرنے چاهئیں اور جو بیرنگین بذریعہ آلہ مستعملہ کے حاصل هوں اونکو بعینہ درج فیلڈبک کرنا چاهئیے یعني اوسمیں کچھہ کمي و بیشي بلحاظ تبدیلي قطب نما کے ( بشرطیکہ هووے ) وقت پیمایش کے کرنے واجب نهیں هے اور واسطے قایم کرنے بیروني حد آبادی دیہات کے ( لیکن قایم کرنا اندروني گلي کوچہ وغیرہ کا کچھہ ضرور نهیں ) صرف ترورس هرچار طرف اونکي آبادی کا کرکے ان ترورسونکو نقاط درمیاني اصلی خط ترویرس سے ( اصلی خط ترورس کا وہ هے جسکے دائیں یا بائیں کو وے دیہات واقع هیں ) ملانا چاهیئے اور صحت خط وصل شدہ کی اسطور پر کرنی چاهیئے کہ کئی درمیانی نقاط خط مذکورہ سے مشاهدہ اوس مقام کا کرنا چاهئیے جو اندر یا قریب آبادی ( جیسے کہ کوئي بڑا درخت یا گھر وغیرہ هیں ) دیکھہ کے واقع هو اور جو وقت پیمایش کرنے ترورس آبادي کے نصب تمام قایم کیا گیا هووے *

چونکہ پسند کرنا ایک اچھے خط کا اور نیز داغ بیل لگانا اوسکا اوپر زمین کے صحت نقشہ پر منحصر هے اسلیئے حتي الوسع ( قبل اس سے کہ خط پسند کیا جاوے اور نشان اوسکا نقشہ پر لگایا جاوے ) جملہ امورات کو نقشہ میں قایم کرنا چاهئیے تاکہ پھر کوئي اشتباہ واقع نهووے اور واسطے حاصل کرنے صحت کے تعدد وقت مشاهدہ کرنے اور ناپنے میں صرف هوگا اوس سے یہہ فایدہ هے کہ بعد میں نقشہ بنانے میں آسانی رهیگي اور نقشہ بہت صحیح صحیح بنجائیگا *

واسطے مشاهدہ کرنے کے مقاموں پر دو قسم کي جھنڈیاں قائم کی جاتی هیں جنمیں سے اول قسم کی واسطے استعمال موسم هوا دار کے هیں اور اونکے اوپر کے سرے پر پھریرہ سرخ اور سفید رنگ کے کپڑے کا لگا هوتا هے اور دوسري قسم کي صرف اوس وقت کام میں آسکتے هیں جبکہ هوا بند هوتی هے اور جنکے اوپر کے سرے پر ایک گول نشان مثل چاند کی ( جو ایک چوبي حلقہ کا بنایا جاتا هے اور جسکے اوپر سفید کپڑا قلعي سے رنگا هوا چڑھا هوتا هے ) قریباً ½۱ فٹ کے قطر کا لگا هوتا هے کیونکہ جب پھریرہ جھنڈي کا نهیں هلتا هے تو وہ دور سے بمشکل تمام دیکھلائي دیتي هے اسلیئے استعمال ان جھنڈیونکا وقت بند هونے هوا کے نہایت عمدہ هے—اور ریونیو سروے یعنی مال کي پیمایشوں میں بانس جھنڈیونکے اسطور پر رنگے هوئے هوتے هیں کہ هرایک فٹ بعد ایک دوسرے کے سفید اور سیاہ هوتا هے کہ جس سے جھنڈي بہت دور کي ( بہ نسبت اوسکے کہ بانس رنگا هوا نهووے ) دیکھلائي دے سکتي هے *

اور اگر جگہہ واٹر شیڈ کی نزدیک خط ٹریورس کے ہووے تو اوسکو نہایت خبرداری سے تحقیق کرکے نقشہ میں لگانی چاہیئے *

---

بلحاظ مضامین مذکورہ بالا کے ذیل میں فہرست ملکی اور چھوٹے چھوٹے نقشونکی جو عموماً تجویز کرنے میں کسی ایجاد انجنیرنگ کے مطلوب ہوتے ہیں درج کی جاتی ہے *

## سڑک

( ١ )—عام نقشہ ملک کا—اور چوڑائی نقشہ کی اسقدر وسیع ہونی چاہیئے کہ اوس سے وہ تمام مواقع جو تجویز کرنے میں سڑک کے مناسب ہیں بخوبی ظاہر ہوویں اور اگرچہ مقدار اسکیل کا لمبائی سڑک پر منحصر ہے تاہم ایک انچہ میں ایک میل سے کم نہووے *

اس نقشہ میں سڑک کو اسطور پر قائم کرنا چاہیئے کہ جس سے خطوط اور خطوط کراس سیکشن کے جنپر کہ لیول کیا گیا ہے ظاہر ہوویں اور نیز ضرور ہے کہ ریڈیوسڈ لیول اِن خطوطکا مرقوم ہووے اِلا نقشہ ہندسوں سے معمور نہ ہوجاوے اور جائے تمام بینچ مارکس کی معہ تعداد شمار کے ظاہر ہونی چاہیئے اور نیز نقشہ ہرایک بینچ مارک کا حاشیہ پر کھینچنا واجب ہے اور اوس سے وہ جائے واضح ہووے جہاں پر کہ کھڑا کیا گیا ہے *

( ٢ ) نقشہ تراش کل سڑک تجویز شدہ کا کہ جس سے اصلی سطح زمین اور سطح سڑک مجوزہ کی واضح ہووے اور نیز اِن ہردو سطحون کے نیچے کے خانوں میں گہرائی کھودائی اور بلندی بھرائی کی مرقوم ہووے—اور اگر زمین ہموار ہووے تو اسکیل دوری کی موافق اسکیل عام نقشہ کے ہونی چاہیئے اور ریڈیوسڈ لیول ہر ١٠٠٠ فٹ کے فاصلہ کا درج ہووے—اور اسکیل بلندی کی ١٠ گونہ اسکیل دوری کے *

اور اگر زمین بالکل ناہموار یعنی لہردار ہووے تو اسکیل دوری کی اتنی بڑی ہونی چاہیئے کہ جس سے لیول ہر ١٠٠ یا ٢٠٠ فٹ کے فاصلہ کا ظاہر ہووے اور نقشہ تراش سے یہہ واضح ہووے کہ خط سڑک کا کون کونسے گانو کے پاس اور نیز مابین کس قسم کی زراعت کے ہوکر گذرتا ہے اور نیز گہرائی مختلف حصون سڑک کی اونکے مناسب جائے پر لکھے ہوویں تاکہ در صورت عدم موجودگی پلین کے صرف نقشہ تراس سے جائے سڑک کی قائم کیجاسکے اور کوؤن کے پانی کی گہرائی اور بلندی خطوط ضعادی تمام نالون کی نہایت خبرداری سے درج ہووے اور شمار مقامونکی موافق نقشہ پلین کے چاہیئے اور فاصلہ درمیانی گزرنکا بھی تحریر ہووے *

**( ٣ ) بڑے بڑے کراس سیکشن کہ جنسے تشریحات مرقومہ بالا عیان ہووین ***

( ۴ ) نصف تراش سڑک کا جسکہ وہ بھرائی میں ہو اور اوس سے جگھہ اور چوڑائی ہر ایک اور کچے حصوں کے اور ڈھال اطراف کا اور نالیان وغیرہ ( بشرطیکہ ضرورت ہووے ) واضح ہوویں *

نصف تراش سڑک کا جسکہ وہ کھودائی میں ہو اور پورا تراش جسکہ وہ کچھہ تو کھودائی میں اور کچھہ بھرائی میں اور دونوں سے تشریحات مرقومہ بالا عیان ہوویں *

( ۵ ) اور اگر کسی دریا پر پل بنانا چاہے تو اوس صورت میں کسی بڑی اسکیل پر نقشہ راستہ پانی دریا کا بہت دور تک اطراف میں اوس جگھہ کے جہاں پر کہ پل بنانا چاہئے کہ جس سے یہہ معلوم ہوگا کہ کسواسطے یہہ جگھہ واسطے پل کے بہ نسبت کسی دیگر جاے کے پسند کی گئی ہے *

( ٦ ) اوس حصہ تراش سڑک کو جس سے راستہ پانی کسی دریا کا اور نہر وہ نیچے زمین جو اطراف میں سڑک کے ہو ظاہر ہووے بڑی اسکیل پر بنانا چاہئے تاکہ ریڈیوسڈ لیول ہرایک موقع کا بخوبی ظاہر ہووے اور وہ حصہ زمین کا جسمیں زیادہ ڈھال ہو وہ بھی بڑی اسکیل پر ہونا چاہئے *

( ۷ ) پلیں اور تراش تمام پلوں اور چھوٹی چھوٹی موریونکے مطلوب ہوتی ہیں — اور تشریحات اونکی بڑی اسکیل پر بھی ہووے *

( ۸ ) پلیں اور ... اور ارتفاع بنگلے اور اوس مکان کا جسمیں اوزار وغیرہ رکھے جاے ہیں ہونا چاہئے *

## نہر

جو نقشے کہ واسطے تجویز سڑک کے ہونے ہیں وے اور چند دیگر نقشے واسطے تجویز نہر کے مطلوب ہوتے ہیں *

نہر کے تراش میں خط ہمواری پانی کا مثل خط تلی کے ظاہر ہونا چاہیئے *

علاوہ نقشجات مذکورہ بالا کے اور بھی نقشے مطلوب ہوتے ہیں یعنی نقشہ اور تراش لاک چیمبر اور لاک گیٹ اور بڑے اور چھوٹے چھوٹے راجباہوں کے — اور بند — اور جہال — اور اِن‌لیٹ کے جو واسطے سطح پانیون کے ہوتے ہیں — اور نکاسوں کے جو واسطے گذرنے پانی سیلابونکے ہونے ہیں — اور اِکوڈکٹ یعنی اون پلوں کے جنکے نیچے کر کوئی دریا بہتا ہو اور اونکے اوپر کو نہر جاری ہووے اور تمام دیگر پلون وغیرہ کے †

## ریلوے

جو نقشے کہ واسطے تجویز کسی سڑک کے ہوتے ہیں وہی واسطے سڑک ریلوے کے مطلوب ہوتے ہیں — لیکن علاوہ اِنکے تشریحات نقشون پائدار راستے اور رولنگ اسٹاک

† تشریح لاک چیمبر اور لاک گیٹ اور اِن‌لیٹ کی رسالہ آبپاشی میں بخوبی درج ہے *

یعنی گاڑی اور انجن وغیرہ کی نرتیب اسکیل پر ہونی چاھئیے اور ہر نقشے اور تراش وغیرہ مکانات اسٹیشن اور چوکیوں اور خانہ انجن اور تالابوں پانی کی بھی *

---

ذیل میں وے چند ہدایتیں درج کیجاتی ہیں جو نہایت سودمند معلوم ہونگی *

( ۱ ) جبکہ کسی ایک ملک کی ہمواری دریافت کیجاوے تو پلان اور سکشن ٹھیک ٹھیک مطابق ایک دوسرے کے ہوں اور اگر اسکیل بہت چھوٹے ہوں تو فاصلہ پیمائشی درمیانی مقاموں کا دونوں میں لکھنا چاھئیے اور شمار مقاموں کے جو قیلڈ بک سے ظاہر ہوتی ہے ہر پاسجوڑن مقام پر پلان اور سکشن میں معہ ریڈ ڈوسٹ لیول کے سرخ سیاہی سے مرقوم ہونی چاھئیے اور نقشہ میں جاے بینچ مارکس کی نصب تمام قایم ہورے اور ریڈ ڈوسٹ لیول اس تشریح سے لکھنا چاھئیے کہ اوس سے یہہ واضح ہوجاوے کہ یہہ ہمواری ولاں جاے کی ہے اور جہاں کہیں کہ اسکیل ایسی ہو کہ نقشہ میں کل اشیاے قایم ہوسکیں تو تمام دستیاب یعنی ہمواریاں وغیرہ مندرجہ نقشہ ایسی مکمل اور پوری ہووں کہ کسی موقع پر سکشن صرف بوسیلہ پلان طیار ہوجاوے اور اگر سکشن میں نیرنگ ہر جزوی خط کی لکھہ دیجاوے تو پلان بمدد اوسکے بنجاوے *

( ۲ ) جہانکہ جزیلی خط وار پار کسی دریا یا نالہ وغیرہ کے گذرے تو ریڈ ڈوسٹ لیول تلی ایسے دریاوں وغیرہ کا اسطرح سے لینا چاھیئے کہ اول تو ہمواری سطح پانی کے معمد تاریخ اور دوم حتی‌الامکان ہمواری اوس نشان کی جہانتک کہ معمولی اور نہایت درجہ کی طغیانی ہوتی ہو اور سوم دونوں کناروں کی — اور ان سب ہمواریوں کو نقشہ میں لکھنا چاھئیے *

( ۳ ) چونکہ اکثر لیول کے نلیوں پر نقطہ وسط سے اطراف میں خطوط مساوی فاصلوں پر کٹے ہوئے ہوتے ہیں لیکن جبکہ نلیوں پر یہہ خطوط نہوویں تو اوس صورت میں نلی پر نشان خطوط کے بوسیلہ باریک سوہان بلحاظ اسکے کہ نل نلی کے شیشہ کا بہت نازک ہوتا ہے نہایت خبرداری اور ہلکے ہاتھہ سے کرنے چاھئیں اور اگر یہہ نہوسکے تو ایک چھوٹی کاغذ کی اسکیل کو لیول کی نلی پر چسپان کردینی چاھیئے *

( ۴ ) لیول کی پیمائش میں گروںکو باستثناء اوس صورت کے جبکہ وے کسی بینچ مارک یا پختہ سڑک پر قایم کئے گئے ہیں مدام چوبی کھونٹیوں پر جو قریباً ۳ یا ۴ انچہ لمبی ہوں اور ہمواری میں سطح زمین کی گاڑی جاویں قایم کرنی چاھئیں کیونکہ بدون اسکے ہرگز بھروسا صحت کام کا نہیں ہے *

( ۵ ) مدام آلہ لیول کو ( اگر ممکن ہووے ) مابین پچھلے اور اگلے گروں کے قایم کرنا چاھئیے تو اسطور پر اثر غلطیوں آلہ کا بالکل رفع ہوجائیگا اور اگر یہہ خیال کیا جاوے کہ لین آف کالیمیشن اور لیول کی نلی بلحاظ ایک دوسرے کے درست ہیں اور بلحاظ محور آلہ کے صحیح نہیں ہیں تو اس صورت

میں بھی اگر ہرایک گز بلبلہ لیول کی بلی کا درمیان میں لاکر پڑھا جائیگا تب نتیجہ پیمایس کا نہایت صحیح اور درست ہوگا *

( ۶ )—عموماً فاصلہ ہرایک گز کا بلحاظ جاے آلہ کے سیکڑوں اور نصف سیکڑوں فٹوں میں ہونا چاہیئے اور کبھی فاصلہ مذکورہ مساوی ¼ یا ⅕ میلونکا ہووے *

( ۷ )—تمام پیمایسیں لیول کی کسی ایسی جگہہ پر ختم کرنی چاہئیں کہ جسکا ریڈیوسڈ لیول ( بلحاظ عام ڈیٹم کے ) بہتر سے معلوم ہو یا معلوم کرنا منظور ہووے اور علیٰ ہذالقیاس سیکس درداؤں اور ناؤں وغیرہ کے بھی ایسے ہی موقعوں پر ملانے چاہئیں *

( ۸ )—کسی خط کے لیول کرنے میں لیول اطراف کا بلحاظ خط لیول کے فیلڈبک میں جداگانہ طور پردرج کرنا چاہیئے تو اس سے بہت آسانی ہوگی بلکہ احتمال غلطی کا بہت کم ہوگا لیکن لیول ایسے جگہونکا بلحاظ مقاموں خط لیول کے لیکر درج کرنا چاہیئے *

( ۹ )—واسطے معمولی پیمایس یا لیول کی پیمایش کے جریب (۱۰۰ فٹ کی) قریباً ایک انچہ لمبی ہونی چاہیئے کسواسطے کہ نئی جریب کو استعمال میں لانے سے لمبائی اوسکی بہت بڑہ جاتی ہے اسلیئے اوسکی روزانہ آزمایش کرنی پڑتی ہے اور اگر کوئی جریب اچھی ساخت یعنی اسباب کی ہوگی تو مثالاستعمال زیادتی مذکورہ بمشکل تمام ظاہر ہوگی *

(۱۰)—بینچ مارکس ہمیشہ پختے مکانات یا دیگر پائدار عمارتوں پر مقرر کئے جانی چاہیئیں اور پسند کرنے میں اونکی جگہہ کے خاصکر یہہ دیکھنا چاہیئے کہ وہ ہرایک صدمہ سے محفوظ رہے اور بہ آسانی تمام شناخت کی جاسکے—اور آستانے طاقچوں اور کرسی پختہ مکانات کی واسطے اِس مطلب کے نہایت عمدہ ہے اور اگر بینچ مارک چاہ کا لیا جاوے تو جگہہ اوسکے وہ چھوٹا طاق ( جسکو نامہ کہتے ہیں ) ہونا چاہیئے کہ جسمیں ایک لوح کہ جسپر نام بنانے والا چاہ کا کہودا ہوا ہوتا ہے لگائی جاتی ہے اور اگر استانہ مذکور چپٹا اور ہموار ہووے تو نہایت عمدہ جاے واسطے بینچ مارک کے ہوتی ہے—اور جبکہ واسطے اِس مطلب کے ضرورت بنانے کسی منارہ کی ہووے تو کسی گوشہ یا تنگ جگہہ کو جو ایک طرف کو واقع ہو یا کسی ویران قطع زمین کو واسطے بنانے منارہ مذکور کے پسند




کرنا چاہیئے اور موافق شکل مندرجہ بالا کی پختہ چنائی سے تعمیر ہونا چاہیئے *

ٹھیک بیچا بیچ میں اس تختہ منارہ کے ایک چوٹی میخ قریباً ۳ فٹ لنبی قایم کرنی چاهیئے مگر میخ مذکورہ کو بہت پایداری سے نہ لگانا چاهیئے تاکہ لکڑی کے ٹھونکنے سے منارہ کو کچھہ ضرر نہ پہونچے اور چوٹی میخ کی همواری میں سطح چبوترہ کے هووے جسپر کہ گز لیول کا کھڑا کیا جاتا هے اور واسطے حفاظت اس منارہ کے ایک گارے کی دیوار گرد میں اوسکی بنوانی بہتر هے یا ایک گارے کا منارہ اوپر اوسکے یا دونوں *

( ۱۱ )—چونکہ بینچ مارکس واسطے صحت عملوں آیندہ کے مقرر کئے جاتے هیں اسلیئے جب تک کہ کچھہ مختصر بیان واسطے شناخت اونکی جگہہ کے نہ لکھا جائیگا تب تک کوئی عملی فایدہ متصور نہوگا—اور علاوہ اسکیچ کے جگہہ اوسکی بلحاظ اون مقامات کے درج هونی چاهیئے جو آس پاس اوسکے واقع هوں اور جو نحوبی شناخت کئے جاسکیں اور نام اوس گانو کا جسکے سوانہ میں وہ واقع هے—اور اگر کوئی قبر هووے تو نام اوس شخص کا جو اوسمیں مدفون هے—اور اگر چاہ هووے تو نام بنانے والے کا اور نیز اوسکا ملکی لقب ( بشرطیکہ هووے ) اور اگر کوئی سہ حدہ ( جس جگہہ پر کہ حدود زمین تین یا چار دیہات کی آکر ملتی هیں وهاں ایک نشانہ نشان بنایا جاتا هے اور اوسکو سہ حدہ کہتے هیں ) هووے تو نام اون دیہات کا جنکی حدین اوسپر آکر ملتی هیں درج فیلڈبک کرنے چاهئیں *

( ۱۲ )—جملہ تشریحات متعلقہ پیمایش یا لیول کی بعینہ اس وقت پیمایش کرنے کے درج فیلڈبک کرنا چاهیئے اور هرگز هرگز بھروسا یادگاری کا نکریں *

( ۱۳ )—تاریخ شروع کرنے اور ختم هونے پیمایش کی اور نمبر نمبر آلہ مستعملہ کا معہ نام اوس کارنگر کے جسکا وہ بنایا هوا هے درج فیلڈبک هونا چاهیئے *

( ۱۴ )—اصل خط شمالی یعنی نصف النہار کو ٹھیک وسط میں هرایک نقشہ کے اسقدر لنبا کھینچنا چاهیئے جتنا کہ ممکن هو—اور خط شمالی جو بذریعہ کمپاس کے کھینچا جاوے اوسکو هرگز هرگز نقشہ میں نہ کھینچنا چاهیئے بلکہ مقدار تبدیلی قطب نما کا ( معہ تاریخ مشاهدہ کے ) پیشانی پر نقشہ کے درج هونا لازم هے *

( ۱۵ )—روزانہ وقت بند کرنے پیمایش کے فیلڈبک پر سیاهی کرنی لازم هے اور تمام نقشہ پیمایش کا اصل فیلڈبک سے بنانا چاهیئے اور اگر بباعث کسی ضرورت کے نقل فیلڈبک کیجاوے تو وہ ٹھیک مطابق اصل کے هووے لیکن اگر کوئی سرویر نقل فیلڈبک کی واسطے بھیجنے کے اِس بہانہ سے کرے کہ اصل فیلڈبک نہایت خراب اور میلی هے تو وہ قابل رحم نہیں هے *

( ۱۶ )—بیان بعض بعض تشریحات کا اِس فصل میں علاوہ ایک دفعہ کے کئی مرتبہ کیا گیا هے اور سبب اسکا یہہ هے کہ دس سرویروں میں سے ایک بھی ایسا نہیں هے کہ جو کل تشریحات مندرجہ فصل هذا کو عمل میں لاوے *

تبدل (۱)—قوسیں جنکا نصف قطر = ۵۰۰۰ فت

زاویہ مقابل میں وتر ۱۰۰۰ فت کے -- -- -- -- -- 11° 28′ 42″
,, درمیان وتروں ۱۰۰۰ فت کے -- -- -- -- -- 168° 31′ 18″
,, درمیان مماس اور وتر ۱۰۰۰ فت کے -- -- -- -- 174° 15′ 39″

اوفست مماسوں سے

| فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 100 | 1 00 | 75 | 0 56 | 50 | 0 25 | 25 | 0 06 |
| 200 | 4 00 | 175 | 3 06 | 150 | 2·25 | 125 | 1 56 |
| 300 | 9 00 | 275 | 7 56 | 250 | 6 25 | 225 | 5 06 |
| 400 | 16 02 | 375 | 14 08 | 350 | 12 26 | 325 | 10 57 |
| 500 | 25 06 | 475 | 22 61 | 450 | 20 29 | 425 | 18 09 |
| 600 | 36 13 | 575 | 33 17 | 550 | 30 34 | 525 | 27 64 |
| 700 | 49 24 | 675 | 45 77 | 650 | 42 43 | 625 | 39 22 |
| 800 | 64 41 | 775 | 60 44 | 750 | 56 57 | 725 | 52 84 |
| 900 | 81 67 | 875 | 77 16 | 850 | 72 78 | 825 | 68 53 |
| 1,000 | 101 02 | 975 | 95 98 | 950 | 91 08 | 925 | 86 04 |

اوفست وتروں سے

| لمبائی وترکي | اوفست | | | | | لمبائي وترکي | اوفست | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | مرکز سے | 100 | 200 | 300 | 400 | | مرکز سے | 100 | 200 | 300 | 400 |
| 1,000 | 25 06 | 24 06 | 21·06 | 16·05 | 9 04 | 950 | 22 61 | 21 61 | 18 61 | 13 60 | 6·59 |
| 900 | 20·28 | 19 28 | 16·28 | 11 27 | 4 25 | 850 | 18 09 | 17 09 | 14 09 | 9 08 | 2 07 |
| 800 | 16 02 | 15 02 | 12 02 | 7 02 | | 750 | 14 08 | 13 08 | 10 08 | 5 07 | |
| 700 | 12·26 | 11 26 | 8·26 | 3 25 | | 650 | 10 57 | 9 57 | 6 57 | 1 56 | |
| 600 | 9·01 | 8 00 | 5 00 | | | 550 | 7 57 | 6 56 | 3 56 | | |
| 500 | 6 25 | 5 25 | 2 25 | | | 450 | 5 06 | 4 06 | 1 06 | | |
| 400 | 4 00 | 3 00 | | | | 350 | 3 06 | 2 06 | | | |
| 300 | 2 25 | 1 25 | | | | 250 | 1 56 | 0 56 | | | |
| 200 | 1·00 | | | | | 150 | 0·56 | | | | |
| 100 | 0 25 | | | | | 50 | 0·06 | | | | |

تیبل (۲) — قوسین جنکا نصف قطر = ۱۰۰۰۰ فٹ

زاویہ مقابل میں وتر ۱۰۰۰ فٹ کے -- -- -- -- -- 5° 43′ 54″

زاویہ مابین وتروں ۱۰۰۰ فٹ کے -- -- -- -- 174° 16′ 6″

زاویہ مابین مماس اور وتر ۱۰۰۰ فٹ کے -- -- -- 177° 8′ 3″

اوسط مماس سے

| اوسط | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفسٹ | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفسٹ | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوسط | فاصلہ نقطہ اتصال سے |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 03 | 25 | 0 12 | 50 | 0 28 | 75 | 0·50 | 100 |
| 0 78 | 125 | 1 12 | 150 | 1 53 | 175 | 2 00 | 200 |
| 2 53 | 225 | 3 12 | 250 | 3 78 | 275 | 4·50 | 300 |
| 5 28 | 325 | 6 13 | 350 | 7 03 | 375 | 8 00 | 400 |
| 9 03 | 425 | 10 13 | 450 | 11·28 | 475 | 12 51 | 500 |
| 13 79 | 525 | 15 14 | 550 | 16 55 | 575 | 18 02 | 600 |
| 19 55 | 625 | 21 15 | 650 | 22 81 | 675 | 24 53 | 700 |
| 26 31 | 725 | 28·16 | 750 | 30 08 | 775 | 32 05 | 800 |
| 34 08 | 825 | 36 19 | 850 | 38 36 | 875 | 40·58 | 900 |
| 42 87 | 925 | 45 23 | 950 | 47 65 | 975 | 50 13 | 1,000 |

اوسط وتروں سے

| اوسط | | | | | لمبائی وتر کی | اوسط | | | | | لمبائی وتر کی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 300 | 800 | 200 | 100 | مرکز سے | | 400 | 300 | 200 | 100 | مرکز سے | |
| 3 28 | 6·78 | 9·28 | 10·78 | 11·28 | 950 | 4 50 | 8 00 | 10 50 | 12 01 | 12·51 | 1,000 |
| 1.03 | 4·53 | 7 03 | 8·53 | 9 03 | 850 | 1 13 | 5 63 | 8 13 | 9 63 | 10 13 | 900 |
| | 2·53 | 5·03 | 6 53 | 7 03 | 750 | | 3·50 | 6 00 | 7 50 | 8·00 | 800 |
| | 0 78 | 3 28 | 4 78 | 5 28 | 650 | | 1 62 | 4 12 | 5 63 | 6 13 | 700 |
| | | 1 78 | 3 28 | 3 78 | 550 | | | 2 50 | 4 00 | 4 50 | 600 |
| | | 0 53 | 2 03 | 2·53 | 450 | | | 1·12 | 2 62 | 3 12 | 500 |
| | | | 1 03 | 1·53 | 350 | | | | 1 50 | 2 00 | 400 |
| | | | 0.28 | 0·78 | 250 | | | | 0 62 | 1·12 | 300 |
| | | | | 0·28 | 150 | | | | | 0 50 | 200 |
| | | | | 0 03 | 50 | | | | | 0·12 | 100 |

## تیبل ( ۳ ) قوسیں جنکا نصف قطر = ۱۵۰۰۰ فت

زاویہ معادل مدس وتر ۱۰۰۰ فت کے -- -- -- -- -- 7° 38′ 40″

زاویہ درمیانی وتروں ۱۰۰۰ فت کے -- -- -- -- -- 172° 21′ 20″

زاویہ درمیان مماس اور وتر ۱۰۰۰ فت کے -- -- -- -- 176° 10′ 40″

اوفست مماس سے

| فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 100 | 0 33 | 75 | 0 19 | 50 | 0 08 | 25 | 0 02 |
| 200 | 1 33 | 175 | 1 02 | 150 | 0 75 | 125 | 0 52 |
| 300 | 3 00 | 275 | 2 52 | 250 | 2 08 | 225 | 1 69 |
| 400 | 5 33 | 375 | 4 67 | 350 | 4 08 | 325 | 3 52 |
| 500 | 8 33 | 475 | 7 52 | 450 | 6 75 | 425 | 6 02 |
| 600 | 12 01 | 575 | 10 02 | 550 | 10 09 | 525 | 9 19 |
| 700 | 16 34 | 675 | 15 19 | 650 | 14 09 | 625 | 13 03 |
| 800 | 21 35 | 775 | 20 03 | 750 | 18 76 | 725 | 17 53 |
| 900 | 27 02 | 875 | 25 54 | 850 | 24 10 | 825 | 22 70 |
| 1,000 | 33 37 | 975 | 31 72 | 950 | 30 11 | 925 | 28 55 |

زاویہ معابل مدس وتر ۲۰۰۰ فت کے -- -- -- -- -- 3° 49′ 12″

زاویہ مابین وتروں ۲۰۰۰ فت کے -- -- -- -- -- 176° 10′ 48″

زاویہ مابین مماس اور وتر ۲۰۰۰ فت کے -- -- -- -- 178° 5′ 24″

اوفست مماس سے

| لمبائی وتر کی | اوفست | | | | | لمبائی وتر کی | اوفست | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | مرکز سے | 200 | 400 | 600 | 800 | | مرکز سے | 200 | 400 | 600 | 800 |
| 500 | 2 08 | 75 | | | | 450 | 1 69 | 0 36 | | | |
| 600 | 3 00 | 1 67 | | | | 550 | 2 52 | 1 19 | | | |
| 700 | 4 08 | 2 75 | | | | 650 | 3 52 | 2 19 | | | |
| 800 | 5 33 | 4 00 | | | | 750 | 4 67 | 3 34 | | | |
| 900 | 6 75 | 5 42 | 1 42 | | | 850 | 6 02 | 4 69 | 0 69 | | |
| 1,000 | 8 33 | 7 00 | 3 00 | | | 950 | 7 52 | 6 19 | 2 19 | | |
| 1,100 | 10 09 | 8 76 | 4 76 | | | 1,050 | 9 19 | 7 86 | 3 86 | | |
| 1,200 | 12 00 | 10 67 | 6 67 | | | 1,150 | 11 02 | 9 69 | 5 69 | | |
| 1,300 | 14 09 | 12 76 | 8 76 | 2 09 | | 1,250 | 13 03 | 11 70 | 7 70 | 1 03 | |
| 1,400 | 16 34 | 15 01 | 11 01 | 4 34 | | 1,350 | 15 19 | 13 86 | 9 86 | 3 19 | |
| 1,500 | 18 76 | 17 43 | 13 43 | 6 76 | | 1,450 | 17 53 | 16 20 | 12 20 | 5 53 | |
| 1,600 | 21 35 | 20 02 | 16 02 | 9 35 | | 1,550 | 20 03 | 18 70 | 14 70 | 8 03 | |
| 1,700 | 24 10 | 22 76 | 18 77 | 12 10 | 2 75 | 1,650 | 22 70 | 21 37 | 17 37 | 10 70 | 1 35 |
| 1,800 | 27 02 | 25 69 | 21 69 | 15 02 | 5 67 | 1,750 | 25 54 | 24 21 | 20 21 | 13·54 | 4 19 |
| 1,900 | 30 11 | 28 78 | 24 78 | 18 11 | 8 76 | 1,850 | 28 55 | 27 22 | 23 22 | 16 55 | 7 20 |
| 2,000 | 33 37 | 32 04 | 28 04 | 21 37 | 12 02 | 1,950 | 31 72 | 30 39 | 26 39 | 19 72 | 10 57 |

## ٹیبل ( ۴ ) قوسیں جنکا نصف قطر = ۲۰۰۰۰ فٹ

زاویہ مقابل مں وتر ۱۰۰۰ فٹ کے -- -- -- -- -- -- 2° 51′ 54″

زاویہ درمیان وترون ۱۰۰۰ فٹ کے -- -- -- -- -- 177° 8′ 6″

زاویہ درمیان مماس اور وتر ۱۰۰۰ فٹ کے -- -- -- -- 178° 34′ 3″

اوفست مماس سے

| فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اونست | فاصلہ نقطہ اِتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اِتصال سے | اوفست |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 100 | 0 25 | 75 | 0 14 | 50 | 0 06 | 25 | 0 01 |
| 200 | 1 00 | 175 | 0 76 | 150 | 0 56 | 125 | 0 39 |
| 300 | 2 25 | 275 | 1 89 | 250 | 1 56 | 225 | 1 26 |
| 400 | 4 00 | 375 | 3 51 | 350 | 3 06 | 325 | 2 64 |
| 500 | 6 25 | 475 | 5 64 | 450 | 5 06 | 425 | 4 52 |
| 600 | 9 00 | 575 | 8 27 | 550 | 7 56 | 525 | 6 89 |
| 700 | 12 25 | 675 | 11 39 | 650 | 10 57 | 625 | 9 77 |
| 800 | 16 00 | 775 | 15 02 | 750 | 14 07 | 725 | 13 14 |
| 900 | 20 26 | 875 | 19 15 | 850 | 18 07 | 825 | 17 02 |
| 1,000 | 25 01 | 975 | 23 78 | 950 | 22 57 | 935 | 21 40 |
| 1,100 | 30 27 | 1,075 | 28 91 | 1,050 | 27 58 | 1,025 | 26 28 |
| 1,200 | 36 03 | 1,175 | 34 54 | 1,150 | 33 09 | 1,125 | 31 66 |
| 1,300 | 41 29 | 1,275 | 40 68 | 1,250 | 39 10 | 1,225 | 37 55 |
| 1,400 | 49 06 | 1,375 | 47 32 | 1,350 | 45 61 | 1,325 | 43 94 |
| 1,500 | 56 32 | 1,475 | 54 46 | 1,450 | 52 63 | 1,425 | 50 83 |
| 1,600 | 64 10 | 1,575 | 62 11 | 1,550 | 60 15 | 1,525 | 58 22 |
| 1,700 | 72 38 | 1,675 | 70 26 | 1,650 | 68 18 | 1,625 | 66 12 |
| 1,800 | 81 12 | 1,775 | 78 92 | 1,750 | 76 71 | 1,725 | 74 53 |
| 1,900 | 90 45 | 1,875 | 88 09 | 1,850 | 85 75 | 1,825 | 83 44 |
| 2,000 | 100 25 | 1,975 | 97 75 | 1,950 | 95 29 | 1,925 | 92 86 |

زاویہ مقابل میں وتر ۲۰۰۰ فٹ کے -- -- -- -- -- 5° 43′ 54″

زاویہ درمیان وترون ۲۰۰۰ فٹ کے -- -- -- -- -- 176° 16′ 6″

زاویہ درمیان مماس اور وتر ۲۰۰۰ فٹ کے -- -- -- -- 177° 8′ 3″

اوفست وترون سے

| لمبائی وتر کی | اوفست | | | | | مرکز سے | اوفست | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | مرکز سے | 200 | 400 | 600 | 800 | | مرکز سے | 200 | 400 | 600 | 800 |
| 500 | 1 56 | 0 56 | | | | 450 | 1 26 | 0 26 | | | |
| 600 | 2 25 | 1 25 | | | | 550 | 1 89 | 0 89 | | | |
| 700 | 3 06 | 2 06 | | | | 650 | 2 64 | 1 64 | | | |
| 800 | 4 00 | 3 00 | | | | 750 | 3 51 | 2 51 | | | |
| 900 | 5 06 | 4 06 | 1 06 | | | 850 | 4 52 | 3 52 | 0 51 | | |
| 1,000 | 6 25 | 5 25 | 2 25 | | | 950 | 5 64 | 4 64 | 1 64 | | |
| 1,100 | 7 50 | 6 56 | 3 56 | | | 1,050 | 6 89 | 5·89 | 2 89 | | |
| 1,200 | 9 00 | 8 00 | 5 00 | | | 1,150 | 8 27 | 7 27 | 4 27 | | |
| 1,300 | 10 57 | 9 57 | 6 57 | 1 56 | | 1,250 | 9 77 | 8 77 | 5·77 | 0·77 | |
| 1,400 | 12 25 | 11 25 | 8 25 | 3 25 | | 1,350 | 11 39 | 10 39 | 7 39 | 2 39 | |
| 1,500 | 14 07 | 13 07 | 10 07 | 5 06 | | 1,450 | 13 14 | 12 14 | 9·14 | 4 14 | |
| 1,600 | 16 00 | 15 00 | 12 00 | 7 00 | | 1,550 | 15 02 | 14 02 | 11 02 | 6 02 | |
| 1,700 | 18 07 | 17 07 | 14 07 | 9 07 | 2 07 | 1,650 | 17 02 | 16 02 | 13·02 | 8·02 | 1·02 |
| 1,800 | 20 26 | 19 26 | 16 26 | 11 26 | 4 26 | 1,750 | 19 15 | 18 15 | 15·15 | 10 15 | 3 15 |
| 1,900 | 22 57 | 21 57 | 18 57 | 13 57 | 6 57 | 1,850 | 21 40 | 20 40 | 17·40 | 12 40 | 5 40 |
| 2,000 | 25 01 | 24 01 | 21 01 | 16 01 | 9 01 | 1,950 | 23 78 | 22 78 | 19·78 | 14 78 | 7 78 |

## ٹیبل ( ۵ ) قوسین جنکا نصف قطر = ۲۵۰۰۰ فٹ

زاویہ متبادل مین وتر ۲۰۰۰ فٹ -- -- -- -- $4^\circ$ 35′ 5″

راویہ درمیانی وترون ۲۰۰۰ فٹ -- -- -- -- -- $175^\circ$ 24′ 55″

راویہ درمیانی مماس اور وتر کے -- -- -- -- -- $177^\circ$ 42′ 27″

اوفست مماس سے

| فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست | فاصلہ نقطہ اتصال سے | اوفست |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 100 | 0 20 | 75 | 0 11 | 50 | 0·05 | 25 | 0 01 |
| 200 | 0 80 | 175 | 0 61 | 150 | 0 45 | 125 | 0 31 |
| 300 | 1 80 | 275 | 1 51 | 250 | 1 25 | 225 | 1 01 |
| 400 | 3 20 | 375 | 2 81 | 350 | 2 45 | 325 | 2 11 |
| 500 | 5 00 | 475 | 4 51 | 450 | 4 05 | 425 | 3 61 |
| 600 | 7 20 | 575 | 6 61 | 550 | 6 05 | 525 | 5 51 |
| 700 | 9 80 | 675 | 9 11 | 650 | 8 48 | 625 | 7 81 |
| 800 | 12 80 | 775 | 12 01 | 750 | 11 25 | 725 | 10 51 |
| 900 | 16 20 | 875 | 15 32 | 850 | 14 45 | 825 | 13 62 |
| 1,000 | 20 01 | 975 | 19 02 | 950 | 18 05 | 925 | 17 12 |
| 1,100 | 24 21 | 1,075 | 23 12 | 1,050 | 22 06 | 1,025 | 21 02 |
| 1,200 | 28 81 | 1,175 | 27 53 | 1,150 | 26 46 | 1,125 | 25 32 |
| 1,300 | 33 81 | 1,275 | 32 53 | 1,250 | 31 27 | 1,225 | 30 02 |
| 1,400 | 39 22 | 1,375 | 37 84 | 1,350 | 36 47 | 1,325 | 35 13 |
| 1,500 | 45 02 | 1,475 | 43 55 | 1,450 | 42 08 | 1,425 | 40 64 |
| 1,600 | 51 24 | 1,575 | 49 66 | 1,550 | 48 10 | 1,525 | 46 56 |
| 1,700 | 57 85 | 1,675 | 56 17 | 1,650 | 54 51 | 1,625 | 52 87 |
| 1,800 | 64 87 | 1,775 | 63 08 | 1,750 | 61 33 | 1,725 | 56 58 |
| 1,900 | 72 30 | 1,875 | 70 40 | 1,850 | 68 54 | 1,825 | 66 70 |
| 2,000 | 80 12 | 1,975 | 78 12 | 1,950 | 76 16 | 1,925 | 74 22 |

راوبہ متبادل میں وتر ۱۰۰۰ فٹ کے -- -- -- -- $2^\circ$ 17′ 30″

راویہ درمیان وترون ۱۰۰۰ فٹ کے -- -- -- -- $177^\circ$ 42′ 30″

راویہ درمیان مماس اور وتر کے -- -- -- -- -- $178^\circ$ 51′ 15″

اوفست وترون سے

| لمبائی وترکی | اوفست مرکز سے | 200 | 400 | 600 | 800 | لمبائی وترکی | اوفست مرکز سے | 200 | 400 | 600 | 800 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 500 | 1 25 | 0 45 | | | | 450 | 1 01 | 0 21 | | | |
| 600 | 1 80 | 1 00 | | | | 550 | 1 51 | 0 71 | | | |
| 700 | 2·45 | 1 65 | | | | 650 | 2 11 | 1 31 | | | |
| 800 | 3 20 | 2 40 | | | | 750 | 2 81 | 2 01 | | | |
| 900 | 4 05 | 3 25 | 0 85 | | | 850 | 3 61 | 2 81 | 0 41 | | |
| 1,000 | 5 00 | 4 20 | 1 80 | | | 950 | 4 51 | 3 71 | 1 32 | | |
| 1,100 | 6 05 | 5 25 | 2 85 | | | 1,050 | 5 51 | 4 71 | 2 31 | | |
| 1,200 | 7 20 | 6 40 | 4 00 | | | 1,150 | 6 61 | 5·81 | 3 41 | | |
| 1,300 | 8 45 | 7 65 | 5·25 | 1 25 | | 1,250 | 7 81 | 7 01 | 4 61 | 0 61 | |
| 1,400 | 9 80 | 9 00 | 6 60 | 2 60 | | 1,350 | 9 11 | 8 31 | 5 91 | 1 91 | |
| 1,500 | 11 25 | 10 45 | 8·05 | 4 05 | | 1,450 | 10 51 | 9 71 | 7 31 | 3·31 | |
| 1,600 | 12 80 | 12 00 | 9 60 | 5 60 | | 1,550 | 12 01 | 11 21 | 8 81 | 4 81 | |
| 1,700 | 14 45 | 13 65 | 11 25 | 7 25 | 1 65 | 1,650 | 13 62 | 12 82 | 10 42 | 6 41 | 0 81 |
| 1,800 | 16 20 | 15 40 | 13 00 | 9 00 | 3 40 | 1,750 | 15 32 | 14 52 | 12 12 | 8 11 | 2 51 |
| 1,900 | 18 05 | 17 25 | 14 85 | 10 85 | 5 85 | 1,850 | 17 12 | 16 32 | 13 92 | 9 92 | 4 31 |
| 2,000 | 20 01 | 19 21 | 16 80 | 12 80 | 7 20 | 1,950 | 19 02 | 18 22 | 15 82 | 11 81 | 6 21 |

# صحتیں گولاوت زمین اور انحراف شعاعونکی

اس فہرست سے فرق راسب اور ظاہری ہمواری کا فٹوںمیں اور کسری حصہ فٹوںکا واسطے فاصلے فٹوں جریبوں اور میلوں کے ظاہر ہوتا ہے *

| فاصلہ فٹوں میں | صحت فٹوں میں: کرویت زمین | صحت فٹوں میں: انحراف شعاع | صحت فٹوں میں: کرویت زمین اور انحراف شعاع |
|---|---|---|---|
| 100 | 00024 | 00004 | 00020 |
| 150 | 00054 | ·00008 | 00046 |
| 200 | 00096 | 00013 | 00083 |
| 250 | 00149 | 00021 | 00128 |
| 300 | 00215 | 00031 | 00184 |
| 350 | 00293 | 00042 | 00251 |
| 400 | 00383 | 00055 | 00328 |
| 450 | 00484 | 00069 | 00415 |
| 500 | 00598 | 00085 | 00513 |
| 550 | 00724 | ·00103 | 00621 |
| 600 | 00861 | 00123 | 00738 |
| 650 | 01010 | 00144 | 00866 |
| 700 | 01172 | 00167 | 01005 |
| 750 | 01345 | 00192 | 01153 |
| 800 | 01531 | 00219 | 01312 |
| 850 | 01728 | 00247 | 01481 |
| 900 | 01938 | 00277 | 01661 |
| 950 | 02159 | 00308 | 01851 |
| 1000 | 02392 | 00333 | 02059 |
| 1050 | 02638 | 00377 | 02261 |
| 1100 | 02895 | 00414 | 02481 |
| 1150 | ·03164 | 00452 | 02712 |
| 1200 | 03445 | 00492 | 02953 |
| 1250 | 03738 | ·00534 | 03204 |
| 1300 | 04043 | 00578 | 03465 |
| 1350 | 04361 | 00623 | 03738 |
| 1400 | 04689 | 00670 | 04019 |
| 1450 | 05030 | 00719 | 04311 |
| 1500 | 05383 | 00769 | 04614 |
| 1550 | 05748 | 00821 | 04927 |
| 1600 | 06125 | 00875 | 05250 |
| 1650 | 06514 | 00931 | 05783 |
| 1700 | 06914 | 00988 | 05926 |
| 1750 | 07327 | 01047 | 06280 |
| 1800 | 07752 | 01107 | 06645 |
| 1850 | 08188 | 01170 | 07018 |
| 1900 | 08637 | 01234 | 07403 |
| 1950 | 09098 | 01300 | 07798 |
| 2000 | 09570 | 01367 | 08203 |

| فاصلہ جریبوں میں | صحت فٹوں میں: کرویت زمین | صحت فٹوں میں: انحراف شعاع | صحت فٹوں میں: کرویت زمین اور انحراف شعاع |
|---|---|---|---|
| 1 0 | 00010 | 00001 | 00009 |
| 1 5 | 00024 | 00003 | 00021 |
| 2 0 | 00042 | 00006 | 00036 |
| 2 5 | 00065 | 00009 | 00056 |
| 3 0 | 00094 | 00013 | 00081 |
| 3 5 | 00128 | 00018 | 00110 |
| 4 0 | 00167 | 00024 | 00143 |
| 4 5 | 00211 | 00030 | 00181 |
| 5 0 | 00261 | 00037 | 00224 |
| 5 5 | 00315 | 00045 | 00270 |
| 6 0 | 00375 | 00054 | 00321 |
| 6 5 | 00440 | 00063 | 00377 |
| 7 0 | 00511 | 00073 | 00438 |
| 7 5 | 00586 | 00084 | 00502 |
| 8 0 | 00667 | 00095 | 00572 |
| 8 5 | 00753 | 00108 | 00645 |
| 9 0 | 00844 | 00121 | 00723 |
| 9 5 | 00940 | 00134 | 00806 |
| 10 0 | 01042 | 00149 | 00893 |
| 10 5 | 01149 | 00164 | 00985 |
| 11 0 | 01261 | 00180 | 01081 |
| 11 5 | 01378 | 00197 | 01181 |
| 12 0 | 01501 | 00214 | 01287 |
| 12 5 | 01628 | 00233 | 01395 |
| 13 0 | 01761 | 00252 | 01509 |
| 13 5 | 01899 | 00271 | 01628 |
| 14 0 | 02043 | 00292 | 01751 |
| 14 5 | 02191 | 00313 | 01878 |
| 15 0 | 02345 | 00345 | 02010 |
| 15 5 | 02504 | 00358 | 02146 |
| 16 0 | 02668 | 00381 | 02287 |
| 16 5 | 02837 | 00405 | 02432 |
| 17 0 | 03012 | 00430 | 02582 |
| 17 5 | 03192 | 00456 | 02736 |
| 18 0 | ·03377 | 00482 | 02895 |
| 18 5 | 03567 | 00509 | 03058 |
| 19 0 | 03762 | 00537 | 03225 |
| 19 5 | 03963 | 00566 | 03397 |
| 20 0 | 04169 | 00596 | 03573 |

| فاصلہ میلوں میں | صحت فٹوں میں: کرویت زمین | صحت فٹوں میں: انحراف شعاع | صحت فٹوں میں: کرویت زمین اور انحراف شعاع |
|---|---|---|---|
| ¼ | 0417 | ·0060 | 0357 |
| ½ | 1668 | 0238 | ·1430 |
| ¾ | 3752 | 0536 | ·3216 |
| 1 | 6670 | 0963 | 5717 |
| 1½ | 1 5008 | 2144 | 1 2864 |
| 2 | 2 6680 | 3811 | 2 2869 |
| 2½ | 4 1688 | 5955 | 3 5733 |
| 3 | 6 0030 | 8561 | 5 1469 |
| 3½ | 8 1708 | 1 1673 | 7 0035 |
| 4 | 10 6720 | 1 5246 | 9 1474 |
| 4½ | 13 5468 | 1 9295 | 11 5773 |
| 5 | 16 6750 | 2 3821 | 14 2929 |
| 5½ | 20 1769 | 2 8824 | 17 2945 |
| 6 | 24 0120 | 3 4303 | 20 5817 |
| 6½ | 28 1809 | 4 0258 | 24 1551 |
| 7 | 32 6830 | 4 6690 | 28 0143 |
| 7½ | 37 5190 | 5 3599 | 32 1591 |
| 8 | 42 6880 | 6 0997 | 36·5883 |
| 8½ | 48 1910 | 6 8844 | 41 3066 |
| 9 | 54 0270 | 7 7181 | 46 3089 |
| 9½ | 60 1971 | 8 5996 | 51 5975 |
| 10 | 66 7000 | 9 5286 | 57 1714 |
| 11 | 80 7070 | 11 5296 | 69 1774 |
| 12 | 96 0480 | 13 7211 | 82 3269 |
| 13 | 112 7230 | 16 1033 | 96 6197 |
| 14 | 130 7320 | 18 6760 | 112 0560 |
| 15 | 150 0750 | 21 4393 | 128 6357 |
| 16 | 170 7520 | 24 3931 | 146 3589 |
| 17 | 192 7630 | 27 5376 | 165 2254 |
| 18 | 216 1036 | 30 8727 | 185 2359 |
| 19 | 246 7870 | 34 3981 | 206 3889 |
| 20 | 266·8000 | 38 1143 | 228 6857 |

# تتمہ فصل چہاردہم کا

---

بیان مقدار اسکیلوں اور استعمال رنگوں نقشہ کا جو ملک پنجاب کے محکمہ آبداشی میں مروج ہیں *

---

ذیل میں مقدار اون اسکیلوں کا درج کیا جاتا ہے جو اس محکمہ میں واسطے تمام ملکی اور دیگر چھوٹے نقشوںکے مستعمل ہیں *

ملکي نقشونکے لئے *

ایک انچھہ میں دو یا چار میل کي اسکیل ہونی چاہئے *

---

اون ملکي نقشونکے لئے جنکی ہم الا سیکشن بہی ہووے *

موافق تشریحات مطلوبہ کي مقدار اسکیل کا ہونا چاہئے یعنی *

---

اگر اسکیل ملکی نقشہ کی ایک انچھہ میں ایک میل ہو تب *

اسکیل اُفقی $\frac{1}{50000}$ اور

,, بلندی $\frac{1}{500}$

---

اور اگر اسکیل ملکی نقشہ کی چار انچھہ میں ایک میل ہو تب *

اسکیل اُفقی $\frac{1}{20000}$ اور

,, بلندی $\frac{1}{200}$

---

اور اگر اسکیل ملکی نقشہ کي $\frac{1}{5000}$ ہے تب *

اسکیل اُفقی $\frac{1}{5000}$ اور

,, بلندي $\frac{1}{100}$

---

اور واسطے تمام عمارتي نقشونکے اسکیلیں $\frac{1}{50}$ یا $\frac{1}{100}$ یا $\frac{1}{200}$ ہوني چاہئیں *

# استعمال رنگونکا

---

## ملکی نقشوں میں

پانی کے واسطے -- -- اِنڈیگو یعنی نیل
سڑکوں میں -- -- برنٹ سینا
سڑک آہنی یعنی ریلوے میں -- موٹا خط سیاہی کا
حدبک ناؤں میں -- -- برنٹ امبر
پختہ مکانات میں -- -- لیک یعنی سرخ رنگ
خام مکانات میں -- -- ہلکی سیاہی
نہروں میں -- -- موٹا خط نیل کا
راجباہوں میں -- -- ہلکے نیل کا خط

---

## عمارتی نقشوں میں

جبکہ پتھر بلاچسپیدگی مصالح کے ہوں ہلکا سایہ برنٹ امبر کا معہ پتھروںکے جوڑکا نشان سیاہی سے کیا جائیگا

جبکہ پتھر مصالح سے چسپیدہ ہوں ہلکا سایہ لیک کا معہ پتھروںکے جوڑکا نشان گہری لیک سے کیا جائیگا

پتھر کے کام میں -- -- برنٹ امبر
پختہ چنائی میں -- -- لیک یعنی سرخ رنگ
کچی پکی چنائی میں -- ہلکا سرخ رنگ
کچی چنائی میں -- -- ہلکا سایہ سیاہی کا

---

مٹی کا کام
طبعی مٹی کے کام میں -- برنٹ سینا
ساختہ مٹی کے کام میں -- ہلکا سایہ برنٹ سینا اور سیاہی کا
آہنی کام میں -- -- انڈیگو اور سیاہی اور ہلکا سایہ
لکڑیکا کام
ملایم لکڑی کے لئے -- یلوآکر یعنی ایک قسم کا زرد رنگ
سخت لکڑیکے لئے -- برنٹ سینا اور برنٹ امبر
ارتفاعوں میں -- -- ہلکا سایہ برنٹ امبر کا